# سالانہ پرچہ عالمیہ سال دوم 2016ء

## پرچہ نمبر6: شرح معانی الآثار

نوٹ: سوال نمبر 1 لازمی ہے باقی میں سے کوئی دوسوال حل کریں۔

سوال1: عن سالم عن ابیه قال رسول الله ﷺ اذاافتتح الصلوٰة یرفع یدیه حتی یحاذی منکبیه واذا اراد أن یرکع وبعدما یرفع بین السجدتین.

جز1: حدیث شریف کا ترجمہ کریں اور خط کشیدہ صیغوں کی وضاحت کریں۔

جواب: ترجمہ: حضرت سالم اپنے والد سے روایت کرتے ہیں وہ فرماتے ہیں۔ نبی کریم ﷺ کو میں نے دیکھا آپ نماز شروع کرتے وقت ہاتھوں کو کاندھوں کے برابر اُٹھاتے رکوع کرتے وقت اور اس سے اٹھتے وقت بھی ہاتھ اُٹھاتے دو سجدوں کے درمیان ہاتھ نہ اُٹھاتے۔

خط کشیدہ صیغوں کی وضاحت

حتی یحاذی

صیغہ واحد مذکر غائب فعل مثبت معروف ثلاثی مزید فیہ غیر ملحق برباعی بے ہمزہ وصل ناقص یائی باب مفاعلہ۔

أن یرکع

صیغہ واحد مذکر غائب فعل مضارع مثبت معروف ان ناصبہ ثلاثی مجرد باب فتح یفتح۔

جز۲۔ رکوع میں جاتے وقت اور اُٹھتے وقت رفع یدین کے بارے میں اختلاف ائمہ مع الدلائل تحریر کریں۔



جواب: اختلاف ائمہ

علامہ ابن قدامہ حنبلی لکھتے ہیں:

تکبیر تحریمہ کی طرح رکوع سے پہلے اور رکوع کے بعد رفع یدین کرے کیونکہ حضرت ابوحمید رضی اللہ عنہ نے نبی کریم ﷺ کی نماز کی کیفیت بیان کرتے ہوئے فرمایا کہ آپ تکبیر تحریمہ میں اور رکوع سے پہلے اور رکوع کے بعد رفع یدین کرتے تھے اسی طرح حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے صحیح بخاری اور صحیح مسلم میں مروی ہے۔ علامہ یحییٰ بن شرف نووی شافعی لکھتے ہیں: تکبیر تحریمہ کے وقت رفع یدین کرنے کے استحباب پر تمام امت کا اجماع ہے اور تکبیر تحریمہ کے ماسوا میں اختلاف ہے۔ امام شافعی امام محمد اور جمہور فقہاء صحابہ نے یہ کہا ہے کہ رکوع کے وقت اور رکوع کے بعد رفع یدین کرنا بھی مستحب ہے۔ امام مالک سے بھی ایک یہی روایت ہے۔ امام شافعی کا ایک قول یہ ہے کہ تشہد اول سے اٹھتے وقت رفع یدین کرنا بھی مستحب ہے اور یہی قول صحیح ہے کیونکہ اس سلسلہ میں حضرت ابن عمر سے صحیح بخاری میں حدیث ہے۔ اور سنن ابوداؤد اور جامع ترمذی میں حضرت ابوحمید ساعدی سے روایت ہے ابوبکر بن منذر ابوعلی طبری اور بعض محدثین نے کہا ہے کہ تکبیر تحریمہ کے ماسوا میں رفع یدین کرنا مستحب نہیں ہے اور اس پر اجماع ہے کہ نماز کے کسی رکن میں بھی رفع یدین واجب نہیں ہے البتہ دواؤد ظاہری سے روایت ہے یہ حکایت ہے کہ تکبیر تحریمہ میں رفع یدین واجب ہے۔

علامہ وشتانی ابی مالکی لکھتے ہیں:

علامہ مازری مالکی نے کہا ہے کہ رفع یدین کے محل میں اختلاف ہے امام مالک سے زیادہ مشہور روایت یہ ہے کہ رفع یدین تکبیر تحریمہ کے ساتھ مختص ہے کیونکہ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ تکبیر تحریمہ کے علاوہ رکوع سے پہلے اور

رکوع کے بعد بھی رفع یدین ہے کیونکہ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے اسی طرح مروی ہے۔

علامہ المرغینانی حنفی لکھتے ہیں:

صرف تکبیرۃ الاولیٰ میں رفع یدین کرے کیونکہ رسول اللہ ﷺ کا ارشاد ہے صرف سات مواقع پر رفع یدین کیا جائے تکبیرۃ الافتتاح تکبیرۃ القنوت تکبیرات العیدین اور چار حج کے مواقع ہیں۔ تکبیرہ عرفات تکبیرۃ اکبر تین تکبیرۃ الصفا والمروہ اور تکبیرۃ الاستلام اور جن احادیث میں رکوع اور رکوع کے بعد رفع یدین مذکور ہے وہ ابتداء پر محمول ہے اسی طرح حضرت ابن الزبیرہ رضی اللہ عنہما سے منقول ہے۔

علامہ ابن ہمام حنفی لکھتے ہیں:

امام ابن عیینہ نے بیان کیا ہے کہ امام اوزاعی اور امام ابوحنیفہ مکہ میں اکٹھے ہوئے اوزاعی نے کہا آپ رکوع کے وقت اور رکوع سے اٹھتے وقت رفع یدین نہیں کرتے اس کا کیا سبب ہے۔ امام حنیفہ نے فرمایا کیونکہ اس مسئلہ میں نبی کریم ﷺ سے کوئی صحیح حدیث منقول نہیں ہے۔ امام اوزاعی نے کہا کیسے نہیں ہے۔ زہری نے سالم سے انھوں نے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے یہ حدیث بیان کی ہے کہ رسول اللہ ﷺ افتتاح نماز کے وقت رکوع کے وقت اور رکوع سے اٹھتے وقت رفع یدین کرتے تھے۔

امام ابوحنیفہ نے کہا مجھے حماد نے ابراہیم سے انھوں نے علقمہ اور اسود سے انھوں نے حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے یہ حدیث بیان کی ہے کہ رسول اللہ ﷺ صرف افتتاح نماز کے وقت رفع یدین کرتے تھے پھر بالکل رفع یدین نہیں کرتے تھے۔ امام اوزاعی نے کہا میں آپ کو از زہری از سالم از عبد سالم سے زیادہ فقیہ ہیں۔

رفع یدین کو نبی کریم ﷺ نے پہلے کیا اور پھر ترک فرمادیا اور حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہما نے فرمایا یا رسول اللہ ﷺ نے رفع یدین کیا تو ہم نے رفع یدین کیا اور کبھی آپ نے اس کو ترک فرمادیا عشرہ مبشرہ صحابہ رضی اللہ عنہما میں سے کوئی شخص بھی تکبیر تحریمہ



کے علاوہ رفع یدین نہیں کرتا تھا۔

**سوال 2: عن نافع أن ابن عمر کان یسلم بین الرکعة والرکعتین فی الوتر حتی یامر ببعض حاجته.**

جز1: حدیث شریف پر اعراب لگائیں اور ترجمہ کریں۔

**اعراب:**

عَنْ نَافِعٍ أَنَّ ابْنَ عُمَرَ كَانَ يُسَلِّمُ بَيْنَ الرَّكْعَةِ وَالرَّكْعَتَيْنِ فِي الْوَتْرِ حَتَّى يَأْمُرَ بِبَعْضِ حَاجَتِهِ

ترجمہ: حضرت نافع بیان کرتے ہیں کہ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما وتروں میں ایک اور دو رکعتوں کے درمیان سلام پھیرا کرتے تھے حتی کہ بعض کاموں کا حکم بھی دیتے تھے۔

جز2۔ وتر کی دو رکعتوں کے بعد سلام ہے یا نہیں۔ اس بارے میں فقہاء کرام کا اختلاف مع الدلائل تحریر کریں۔

جواب: صفحہ نمبر ۱۷۸ پرچہ نمبر ۲۰۱۵ء میں دیکھیں۔

**سوال3: قَالَ ابو جعفر اختلف الناس فی الاقراء التی تجب علی المرأة اذا طلقت فقال قوم هی الحیض فقال آخرون هی الاطهار**

عبارت کا ترجمہ کریں نیز تشریح کرتے ہوئے اختلاف ائمہ سپرد قلم کریں۔

ترجمہ: لوگوں نے اختلاف کیا ہے قروء کے بارے میں جب بندہ اپنی عورت کو قروء میں طلاق دیتا ہے بعض کہتے ہیں حیض ہے بعض کہتے ہیں طہر ہے۔

**اختلاف آئمہ:**

جواب: سالانہ 2014ء صفحہ نمبر 92 پر دیکھیں۔

مذکورہ مسئلہ میں نظر طحاوی تحریر کریں۔

جواب: امام طحاوی کے نزدیک عدت حیض نہیں طہر ہے اس کا جواب یہ ہے کہ طلاق دینے کی

عدت کا ایک معنیٰ (وقت یا زمانہ) ہے جس کا تعلق مردوں سے ہے اور دوسرا معنیٰ طلاق کے بعد ٹھہرنے کی عدت ہے جس کا تعلق عورتوں سے ہے اس آیت میں مردوں کے طلاق دینے کی عدت کا بیان ہے اور یہ طہر ہے اور "والمطلقت یتربصن بانفسھن ثلاثۃ قروء" میں جس عدت کو بیان کیا ہے وہ عورتوں کی عدت ہے جس سے مراد حیض ہے۔

سوال 4: اگر ایک آدمی اپنی بیوی سے انت طالق لیلۃ القدر کہے تو طلاق کب واقع ہو گی اس بارے میں فقہاء کے اقوال نقل کریں۔

جواب: پرچہ ۲۰۱۴ء، صفحہ ۹۹ پر ملاحظہ فرمائیں۔

جز 2 مکرہ کے تعریف کرتے ہوئے اس کی طلاق واقع ہونے یا نہ ہونے کے بارے میں احناف کا مذہب تحریر کریں۔

جواب: پرچہ سالانہ ۲۰۱۵ء، صفحہ ۱۸۸ پر ملاحظہ فرمائیں۔

الاختبار السنوي النهائی تحت اشراف تنظیم المدارس (اهل السنة) باکستان

# الشهادة العالمية "السنة الثانية" للطالبات

الموافق سنة 1438ھ/2017ء

## ﴿ثلث ساعات، الورقة الأولى: لصحيح البخاری﴾

الوقت المحدد: ثلث ساعات مجموع الأرقام: ۱۰۰

نوٹ: سوال نمبرا لازمی ہے باقی میں سے کوئی دو سوال حل کریں۔

سوال نمبرا: باب کیف کان بدؤ الوحی الی رسول الله صلی الله علیه وسلم وقول الله عزوجل انا اوحینا الیك كما اوحینا الی نوح والنبیین من م بعده...... سمعت رسول الله صلی الله علیه وسلم یقول انما الأعمال بالنیات وانما لامرئ مانوی فمن کانت هجرته الی دنیا یصیبها او الی امرأة ینکحها فهجرته الی ماهاجر الیه ۔

(الف) مذکورہ عبارت کا اردو ترجمہ کریں اور تشریح وتوضیح سپرد قلم کریں؟ نیز نیت اور ہجرت کا لغوی واصطلاحی معنی تحریر کریں؟ (۵+۵+۵+۵=۲۰)

(ب) امام بخاری نے اپنی کتاب کو حدیث: کل امر ذی بال حدیث' کے مطابق حمد سے شروع کیوں نہیں کیا؟ کوئی دو وجوہات لکھیں۔ (۱۰+۱۰=۲۰)

سوال نمبر۲: عن ابن عباس قال قال النبی صلی الله علیه وسلم لیس لنا مثل السوء الذی یعود فی هبته کالکلب یرجع فی قیئه ۔

(الف) حدیث شریف پر اعراب لگائیں اور ترجمہ کریں؟ (۵+۵=۱۰)

(ب) ہبہ میں رجوع کا حکم دلائل کی روشنی میں سپرد قلم کریں؟ نیز خط کشیدہ عبارت میں وجہ تشبیہ بیان کریں؟ (۱۰+۱۰=۲۰)

سوال نمبر۳: باب خاتم النبیین...... عن جابر بن عبدالله قال قال رسول النبی صلی الله علیه وسلم مثلی ومثل الانبیاء کمثل رجل بنی دارا فاکملها واحسنها الاموضع لبنة فجعل الناس یدخلونها ویتعجبون ویقولون لولا موضع اللبنة ۔

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ تحریر کریں؟ نیز حدیث کا باب کے ساتھ تعلق بیان کریں؟ (۵+۵=۱۰)

(ب) البنة کا معنی بیان کریں نیز: لولا موضع اللبنة کے معنی میں کتنے اور کون کون سے

احتمالات ہیں؟ ہر احتمال کے مطابق عبارت واضح کریں؟ (۵+۱۵=۲۰)

سوال نمبر ۴: انشقاق قمر کا واقعہ تفصیلاً سپرد قلم کریں؟ (۱۰)

(ب) حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ اور حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کے مناقب پر بخاری شریف میں مذکور کوئی دو دو احادیث مبارکہ لکھیں؟ (۱۰+۱۰=۲۰)

☆☆☆☆☆

# درجہ عالیہ (سال دوم) برائے طالبات بابت 2017ء

## ﴿پہلا پرچہ: صحیح بخاری﴾

سوال نمبر ۱: باب کیف کان بدؤ الوحی الی رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم وقول اللہ عزوجل اِنَّآ اَوْحَيْنَآ اِلَيْكَ كَمَآ اَوْحَيْنَآ اِلٰى نُوْحٍ وَّالنَّبِيّٖنَ مِنْۢ بَعْدِهٖ...... سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم یقول انما الاعمال بالنیات وانما لامرئ مانوی فمن کانت هجرته الی دنیا یصیبها او الی امرأة ینکحها فهجرته الی ماهاجر الیه ۔

(الف) مذکورہ عبارت کا اردو ترجمہ کریں اور تشریح وتوضیح سپرد قلم کریں؟ نیز نیت اور ہجرت کا لغوی واصطلاحی معنیٰ تحریر کریں؟

(ب) امام بخاری نے اپنی کتاب کو حدیث: کل امر ذی بال الحدیث کے مطابق حمد سے شروع کیوں نہیں کیا؟ کوئی دو وجوہات لکھیں۔

جواب: (الف) ترجمہ حدیث: حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف آغاز وحی اور ارشاد ربانی: "بے شک ہم نے آپ کی طرف ایسے ہی پیغام بھیجا ہے جس طرح ہم نے نوح اور ان کے بعد والے انبیاء کی طرف بھیجا تھا۔" حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے برسر منبر فرمایا: میں نے حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کو یوں فرماتے ہوئے سنا' اعمال کا دارومدار نیتوں پر ہے اور آدمی کے لیے وہی چیز ہے جس کی اس نے نیت کی۔ جس شخص نے حصول دنیا یا کسی عورت سے نکاح کرنے کے لیے ہجرت کی تو اس کی ہجرت کا صلہ وہی ہوگا جس کی طرف اس نے ہجرت کی۔

(الف) تشریح: اللہ تعالیٰ نے انسانوں کی تربیت وبھلائی کے لیے انبیاء کرام کو مبعوث فرمایا اور ان پر اپنا کلام نازل کیا تاکہ وہ احکام الٰہی کو لوگوں تک پہنچا کر ان کی تربیت واصلاح کریں اور انہیں اللہ تعالیٰ کی فرمانبرداری اور اطاعت کرنے کی ترغیب دیں۔ انبیاء پر اللہ تعالیٰ کا کلام نازل ہوتا رہا جو ان کی اقوام کی اصلاح وتربیت کا باعث بنتا رہا۔

انسان اچھے اعمال کرتا ہے اور برے بھی، اچھے اعمال کی جزا کا مستحق ہوگا اور اعمال بد کی سزا بھگتے گا۔
اچھے اور برے اعمال کے اجر وثواب اور عذاب وعقاب کا تعلق ان کی نیتوں پر ہے۔ اگر کوئی شخص کسی عمل صالح کرنے کی نیت کرتا ہے پھر اسے کر لیتا ہے تو اس کا اجر وثواب زیادہ ہے۔ اگر نیت کے بعد وہ عمل خیر کر نہیں پاتا تب بھی اسے محروم نہیں کیا جائے گا بلکہ اجر ملے گا۔ اس حدیث کو مثال کے ساتھ بھی سمجھانے کی کوشش کی گئی ہے مثلاً ہجرت ایک عمل خیر ہے۔ جب کوئی شخص اللہ تعالیٰ اور رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی رضا کے لیے یہ عمل اختیار کرتا ہے تو وہ اجر وثواب کا مستحق ہوگا۔ اگر مہاجر کا مقصد دنیاوی منافع ہو یا لذات دنیا کا حصول ہو تو وہ عمل ہجرت کے اجر وثواب سے محروم رہے گا۔

نیت کے لغوی واصطلاحی معنی: قاموس میں ہے کہ نیت کا معنی ہے ارادہ کرنا یا کسی چیز کا ارادہ کرنا۔ ملا علی قاری رحمہ اللہ تعالیٰ لکھتے ہیں: اللہ تعالیٰ کی رضا کے حصول کے لیے کسی کام کی طرف دل کو متوجہ کرنا نیت کہلاتا ہے۔

علامہ ابن نجیم المصری الحنفی رحمہ اللہ تعالیٰ لکھتے ہیں: ہمارے فقہاء نے یہ تصریح کی ہے کہ مذکورہ حدیث میں اعمال سے پہلے "حکم" مضاف مقدر مانیں گے اور معنی یہ ہوگا کہ عمل کی قبولیت یا مردودیت کا حکم نیت کے ساتھ ہے یعنی اگر نیت اچھی ہے تو نیک عمل مقبول باعث ثواب ہوگا اور اگر نیت بری ہوئی تو عمل مردود باعث عذاب ہوگا۔

عرف اور اعتبار نیت کا بیان: فقہاء اسلام نے لکھا ہے کہ اگر کوئی شخص کسی کو حرام زادہ یا حرامی کہتا ہے تو اس پر تعزیر لگائی جائے گی اور اگر قائل یہ کہے کہ حرام سے میری نیت حرمت یا کرامت تھی تو اس کی اس نیت کا اعتبار نہیں کیا جائے گا، کیونکہ عرف میں یہ لفظ گالی یا حرام اولاد کے لیے متعین ہے۔
اسی طرح اگر کوئی شخص نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی شان میں ایسا کلام کرتا ہے جو عرف میں توہین کے لیے معین ہو تو اس کی تکفیر کی جائے گی خواہ اس نے توہین کی نیت نہ کی ہو۔

نیت کے مشروع ہونے کی وجہ: بعض عبادات کو بعض عبادات پر امتیاز وفوقیت دینا مقصود ہوتا ہے۔ جس طرح مسجد میں بیٹھنا اگر عادت کے طور پر ہو تو صرف آرام حاصل ہوگا اور اگر مسجد میں بیٹھنے والا ثواب کے حصول کا قصد وارادہ کرے تو اسے آرام اور ثواب دونوں چیزیں حاصل ہوں گی۔

ہجرت کے لغوی واصطلاحی معنی: ایک جگہ چھوڑ کر دوسری جگہ چلے جانے کو ہجرت کہتے ہیں۔ ہجرت کے اصطلاحی معنی ہیں کہ اللہ کی خاطر اپنا گھر بار چھوڑ کر کسی دوسری جگہ چلے جانا۔

ہجرت میں اخلاص ہونے یا نہ ہونے کا مسئلہ: حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس شخص کی ہجرت کا مقصد محض آخرت کی طلب ہو تو اللہ تعالیٰ اس کے دل کو غنی اور اس کی پریشانیوں کو جمع کر کے اطمینان خاطر بخشتا ہے، نیز اس کے پاس دنیا آتی ہے لیکن اس کی نظر میں اس

دنیا کی کوئی وقعت نہیں ہوتی یعنی کسی بھی علمی یا عملی کارِ خیر کو اختیار کرنے کے سلسلے میں جس شخص کی ہجرت اور اصل مقصد، محض رضائے مولیٰ اور ثواب آخرت کی طلب ہو تو اللہ تعالیٰ اس کو قدر کفایت پر قانع و صابر بنا کر اور زیادہ طلبی کی محنت و مشقت کے کشت و رنج سے بچا کر قلبی غنا عطا کر دیتا ہے۔ جس کی وجہ سے وہ اس بات سے بے نیاز اور مستغنی ہو جاتا ہے کہ ریاکاری کے ذریعہ لوگوں کے مال و جاہ اور عزت و منفعت حاصل کر کے آخرت کا نقصان و خسران مول لے۔ نیز اللہ تعالیٰ حصول معاش اور ضروریات زندگی کی تکمیل کے سلسلے میں اس کی پریشانیوں، الجھنوں اور ذہنی انتشار و تفکرات کو سمیٹ کر خاطر جمعی میں تبدیل کر دیتا ہے۔ بایں طور کہ اس کو ایسی جگہوں اور ایسے ذرائع سے اسباب معیشت مہیا فرما دیتا ہے جن کے بارے میں اس کو معلوم بھی نہیں ہوتا اور اس کے معاملات کو اس طرح استوار فرما دیتا ہے کہ اس کا وہم و گمان بھی اس کو نہیں ہوتا۔ پھر ان تمام چیزوں کا مجموعی اثر یہ ہے کہ اس شخص کی نظر میں دنیا اور دنیا بھر کی نعمتیں اور لذتیں کوئی اہمیت نہیں رکھتیں، وہ دنیا سے دامن بچاتا ہے اور دنیا اس کے قدموں میں کھچی چلی آتی ہے، اس کی ضروریات زندگی اور معیشت کے وہ اسباب جو اس کے لیے مقدر ہیں، بغیر کسی محنت و مشقت کے، بغیر کسی سعی و کوشش کے اور بغیر کسی ذلت و خواری کے اس کو حاصل ہوتے رہتے ہیں۔ جس شخص کی ہجرت اور اصل مقصد دنیا کی طلب ہو یعنی جس شخص پر دنیا اس حد تک سوار ہو جائے کہ وہ اعمال خیر کو بھی محض دنیا کے حصول کا واسطہ بنانا شروع کر دے تو اللہ تعالیٰ اس کا فقر و احتیاج، اس کی آنکھوں کے سامنے پیش کر دیتا ہے یعنی اللہ تعالیٰ اس کو لوگوں کے سامنے ہاتھ پھیلانے کی ذلت خواری میں مبتلا کر دیتا ہے اور وہ اپنے فقر و افلاس اور محتاج کو نظر آنے والی چیز کی طرح اپنی آنکھوں کے سامنے دیکھتا ہے اور اس کو ہر معاملہ میں پراگندہ خاطر اور ذہنی انتشار و تفکرات کا شکار بنا دیتا ہے۔ نیز دنیا بھی اس کو صرف اسی قدر ملتی ہے جتنا کہ اللہ اس کے لیے مقدر کر دیتا ہے۔

(ب): امام بخاری کا ''صحیح بخاری'' کو الحمد سے شروع نہ کرنے کی وجوہات: دریافت طلب یہ بات ہے کہ حضرت امام بخاری رحمہ اللہ تعالیٰ نے اپنی تصنیف لطیف ''صحیح بخاری'' کو ''الحمد'' سے شروع کیوں نہیں کیا؟ اس کے متعدد جوابات و وجوہات ہیں جن میں سے چند ایک درج ذیل ہیں:

۱- کتاب اللہ اور تصنیف بخاری میں فرق کرنے کے لیے۔

۲- عجز و انکسار کے پیش نظر تحمید سے آغاز نہ کیا۔

۳- اسلاف کے ساتھ مقابلہ سے احتراز کرتے ہوئے تحمید سے اپنی تصنیف کا آغاز نہ کیا ہو۔

۴- حدیث میں آغاز بالحمد مطلق کا درس ہے خواہ وہ تحریراً ہو یا تقریراً۔ ممکن ہے بلکہ یقین ہے کہ حضرت امام بخاری رحمہ اللہ تعالیٰ نے ''الحمد'' زبانی پڑھ لی ہوگی۔

سوال نمبر ۲: عن ابن عباس قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم لیس لنا مثل السوء

**الذی یعود فی ہبتہ کالکلب یرجع فی قیئہ۔**

(الف) حدیث شریف پر اعراب لگائیں اور ترجمہ کریں؟

(ب) ہبہ میں رجوع کا حکم دلائل کی روشنی میں سپرد قلم کریں؟ نیز خط کشیدہ عبارت میں وجہ تشبیہ بیان کریں؟

جواب: (الف) **عن ابن عباس قال قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم لیس لنا مثل السوء الذی یعود فی ہبتہ کالکلب یرجع فی قیئہ۔**

ترجمہ: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ایسی بری مثال ہمارے لائق نہیں ہے کہ کوئی شخص اپنے ہبہ کو واپس لے وہ اس کتے کی مانند ہے جو اپنی قے کو چاٹ لیتا ہے۔

(ب) ہبہ میں رجوع کا حکم دلائل کی روشنی میں: ہبہ کے معنی ومفہوم کا بیان: علامہ علاؤالدین حنفی رحمہ اللہ تعالیٰ لکھتے ہیں کہ ہبہ مفت میں عین چیز کا کسی کو مالک بنانا ہے اور قبضہ دینے پر تام ہو جاتا ہے۔

ہبہ کے لغوی معنی تحفہ دینا، احسان کرنا ہے۔ ہبہ کا اصطلاحی معنی ہے کہ کسی شخص کو اپنی کسی چیز کا بلاعوض مالک بنانا ہے۔ ہبہ اور عطیہ وغیرہ کسی مالدار یا غریب، مرد یا عورت ہر ایک کو دیا جا سکتا ہے۔ یہ محبت بڑھانے اور تعلقات استوار کرنے کی غرض سے ہوتا ہے یا پھر آخرت میں اس کا ثواب حاصل کرنے کے لیے ہے۔ علامہ علاؤالدین کاسانی حنفی رحمہ اللہ تعالیٰ لکھتے ہیں کہ ہبہ کے ارکان دو ہیں: (۱) ایجاب (۲) قبول۔ ہبہ کرنے والا اپنی زبان سے ہبہ یا اس جیسا لفظ جو ہبہ کے معنی میں استعمال ہوتا ہو کہہ دینے سے ایجاب اور جس شخص کو دیا جا رہا ہے وہ اسے قبول کر لے تو قبول پایا جائے گا مگر ہبہ کے تام اور مکمل ہونے کے لیے جسے ہبہ کیا گیا ہے اس شخص کا ہبہ کی ہوئی چیز پر قبضہ کرنا ضروری ہے، بغیر قبضہ کے ہبہ مکمل نہیں ہو گا۔

ہبہ کی شرائط یہ ہیں: (۱) ہبہ کرنے والا عاقل اور بالغ ہو (۲) ہبہ کرتے وقت وہ چیز ہبہ کرنے والے کے پاس موجود ہو۔ لہٰذا جو چیز ابھی موجود نہ ہو اس کا ہبہ درست نہیں جیسے کوئی کہے کہ میری بکری کا امسال جو بچہ پیدا ہو گا وہ تیرے لیے ہبہ ہے، یہ درست نہیں۔ (۳) جس چیز کو ہبہ کر رہا ہے وہ شریعت کی نگاہ میں قیمتی مال ہو۔ لہٰذا جو شریعت کی نگاہ میں مال نہ ہو اس کا ہبہ درست نہ ہو گا جیسے مردار، خون وغیرہ۔

ہبہ کے شرعی مآخذ یہ ہیں: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے، وہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے مسلمان عورتو! کوئی پڑوسن اپنی پڑوسن کو حقیر نہ سمجھے اگرچہ بکری کا کھر ہی کیوں نہ ہو۔

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت کرتے ہیں کہ انہوں نے عروہ سے کہا: اے میرے بھانجے

ایک ایسا بھی وقت تھا کہ ہم ایک چاند دیکھتے، پھر دوسرا چاند دیکھتے، پھر تیسرا چاند دیکھتے اور دو دو مہینے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے گھروں میں آگ نہ سلگتی۔ میں نے پوچھا: اے خالہ! پھر کون سی چیز آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو زندہ رکھتی تھی؟ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا: دو کالی چیزیں یعنی چھوہارے اور پانی مگر یہ کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پڑوس میں چند انصار تھے، ان کے پاس دودھ والی بکریاں تھیں اور وہ لوگ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ان کا دودھ دیتے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم ہم کو بھی پلاتے۔

ہبہ عقد مشروع ہے اس لیے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان ہے آپس میں ہدیہ کا لین دین کیا کرو، اس سے محبت بڑھتی ہے۔ ہبہ کے مشروع ہونے پر اجماع منعقد ہو چکا ہے۔ ہبہ ایجاب وقبول اور قبضہ سے درست ہوتا ہے۔ رہا ایجاب وقبول تو اس کی وجہ یہ ہے کہ ہبہ ایک عقد ہے جو ایجاب اور قبول سے عقد منعقد ہو جاتا ہے۔ ہبہ کے لیے قبضہ لازم ہے' کیونکہ قبضہ کرنے سے ہی موہوب لہ کی ملکیت ثابت ہوگی۔

باہمی تحفہ کے لین دین سے کینہ دور ہونے کا بیان: حضرت اُمّ المومنین عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے نقل کرتی ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: آپس میں تحفہ کا لین دین کیا کرو' کیونکہ تحفہ کا لین دین کینوں کو دور کرتا ہے۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے نقل کرتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: آپس میں تحفہ دیا لیا کرو' کیونکہ تحفہ سینے کی کدورت کو دور کرتا ہے اور یاد رکھو کوئی ہمسایہ اپنے دوسرے ہمسایہ کے واسطے کسی معمولی چیز کے تحفہ کو حقیر نہ سمجھے اگرچہ وہ بکری کے کھر کا ایک ٹکڑا ہی کیوں نہ ہو۔

مطلب یہ ہے کہ کوئی اپنے ہمسایہ کو کمتر اور تھوڑی سی چیز بطور تحفہ بھیجنے کو حقیر نہ سمجھے بلکہ جو بھیجنا چاہے اسے بھیج دے خواہ وہ کتنا ہی کمتر اور تھوڑا کیوں نہ ہو۔ اس طرح جس ہمسایہ کو تحفہ بھیجا گیا ہو اس کے لیے یہ مناسب نہیں ہے کہ اپنے ہمسایہ کے کسی تحفہ کو حقیر سمجھے بلکہ اس کے پاس جو بھی تحفہ آئے اسے رغبت وبشاشت کے ساتھ قبول کر لے اگرچہ وہ کتنی ہی تھوڑی اور کیسی ہی خراب کیوں نہ ہو۔

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تین چیزیں ایسی ہیں جنہیں قبول کرنے سے انکار نہ کرنا چاہیے (۱) تکیہ (۲) تیل (۳) دودھ۔

امام ترمذی رحمہ اللہ تعالیٰ نے اس حدیث کو نقل کیا ہے اور کہا ہے کہ یہ حدیث غریب ہے۔ نیز کہا جاتا ہے کہ تیل سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی مراد خوشبو تھی۔

مطلب یہ ہے کہ اگر کوئی شخص اپنے مہمان کو تواضع کے طور پر تکیہ دے یا تیل دے یا پینے کے لیے دودھ دے تو اس مہمان کے لیے مناسب نہیں ہے کہ وہ اسے قبول کرنے سے انکار کر دے۔ بعض حضرات کی رائے یہ ہے کہ دھن یعنی تیل سے مراد خوشبو ہے جیسا کہ ترجمہ میں ذکر کیا گیا ہے لیکن زیادہ صحیح بات یہی ہے کہ دھن سے مراد تیل ہی ہے' کیونکہ اس زمانہ میں بھی اہل عرب اپنے سروں میں عمومیت کے ساتھ تیل لگایا

کرتے تھے۔

سوال نمبر۳: باب خاتم النبیین...... عن جابر بن عبداللہ قال قال رسول النبی صلی اللہ علیہ وسلم مثلی ومثل الانبیاء کمثل رجل بنی دارا فاکملھا واحسنھا الاموضع لبنۃ فجعل الناس یدخلونھا ویتعجبون ویقولون لولا موضع اللبنۃ۔

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ تحریر کریں نیز حدیث کا باب کے ساتھ تعلق بیان کریں؟

(ب) اللبنۃ کا معنی بیان کریں نیز لولا موضع اللبنۃ کے معنی میں کتنے اور کون کون سے احتمالات ہیں؟ ہر احتمال کے مطابق عبارت واضح کریں۔

جواب: (الف) ترجمہ حدیث: حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میری اور دیگر انبیاء کی مثال اس شخص کی مانند ہے جو ایک گھر بنائے، اسے مکمل کرے اور اسے اچھا بنائے مگر ایک اینٹ کی جگہ چھوڑ دے۔ لوگ اس گھر میں آئیں اور اس پر حیران ہو کر کہیں کہ اس ایک اینٹ کو کیوں نہیں رکھا گیا۔

حدیث کا باب کے ساتھ تعلق: جس طرح آخری اینٹ سے محل مکمل ہو جاتا ہے اسی طرح آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے آنے کے بعد کسی نبی، رسول کی ضرورت نہیں رہی۔ اسی طرح نبوت کا سلسلہ ختم ہو گیا۔ اب قیامت تک آنے والے لوگ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی ذاتِ پاک سے فیض حاصل کرتے رہیں گے۔

(ب): اللبنۃ کا معنی اور لولا موضع اللبنۃ کے معنی میں کئی احتمالات:

لفظ اللبنۃ کا معنی ہے اینٹ۔ لولا موضع اللبنۃ کے مفہوم میں متعدد احتمالات ہیں:

(۱) محل کی خالی جگہ میں اینٹ کیوں نہیں لگائی؟ یہ محل ناقص ہے۔

(۲) اگر اس خالی جگہ میں بھی اینٹ لگا دی جاتی تو محل کامل ہوتا۔

(۳) اگر محل کی خالی جگہ میں بھی اینٹ لگی ہوتی تو لوگوں کو اعتراض کا موقع ہی نہ ملتا۔

الغرض حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کی ذاتِ اقدس قصر نبوت کی آخری اینٹ ہے۔ آپ کے بعد نئے نبی کی ہرگز ضرورت نہیں ہے اور تا قیامت کوئی نیا نبی پیدا نہیں ہو سکتا۔ نبوت کا دروازہ بند ہو جانے کی وجہ سے آپ آخری نبی قرار پائے۔ اب آپ کے بعد کوئی شخص نبی ہونے کا دعویٰ کرے، وہ کذاب اور جھوٹا ہوگا۔

سوال نمبر۴: انشقاق قمر کا واقعہ تفصیلاً سپرد قلم کریں؟

(ب) حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ اور حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کے مناقب پر بخاری شریف میں مذکور کوئی دو دو احادیث مبارکہ لکھیں؟

جواب: (الف) انشقاق قمر کا واقعہ:

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک روز حضور کریم صلی اللہ علیہ وسلم خطبہ فرما رہے تھے اس

اثناء میں سورج غروب ہونے کے قریب ہوگیا تو رحمت دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: مابقی من دنیا کم فیما مضی الامت مابقی من ھذا الیوم مامضی۔ اب وقوع قیامت میں تھوڑی مدت باقی رہ گئی ہے۔ حضرت سہل ابن سعد رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے سنا: بعثت انا والساعۃ ھکذا واشار باصبعیہ السبابۃ والوسطی۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی دو انگلیوں مبارکہ سبابہ اور وسطی سے اشارہ کیا اور فرمایا: میری بعثت اور قیامت یوں ملی ہوئی ہیں۔ اس آیت میں بھی یہ بتا دیا کہ قیامت برپا ہونے کا اللہ تعالیٰ نے جو وقت متعین کیا ہے وہ اب قریب آنے لگا ہے۔ زیادہ عرصہ گزر چکا، اب تھوڑا وقت باقی ہے۔

تم لوگ وقوع قیامت کا انکار کرتے ہو، تمہیں بڑا اچنبھا ہوتا ہے کہ کس طرح یہ سارا نظام درہم برہم کر دیا جائے گا۔ آسمان، پہاڑ، ستارے اتنی بڑی بڑی قوی ہیکل چیزیں کہاں جائیں گی؟ دیکھو چاند کے دو ٹکڑے ہوتے تو تم نے اپنی آنکھوں سے دیکھا۔ اگر چاند دو ٹکڑے ہو سکتا ہے تو باقی تمام چیزیں خواہ کتنی ہی بڑی ہوں، اللہ تعالیٰ کے حکم سے وہ بھی ٹوٹ پھوٹ سکتی ہیں۔

علامہ قرطبی نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے نقل کیا ہے کہ ایک دفعہ مشرک اکٹھے ہو کر حضور پرنور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر ہوئے اور کہنے لگے اگر آپ سچے ہیں تو چاند کے دو ٹکڑے کر دکھایئے؟ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ان فعلت تؤمنون۔ اگر میں ایسا کر دوں تو کیا تم ایمان لے آؤ گے؟ وہ بولے ضرور۔ اس رات کو چودھویں تاریخ تھی۔ اللہ کے پیارے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے رب سے عرض کیا کہ کفار نے جو مطالبہ کیا ہے اسے پورا کرنے کی قوت دی جائے۔ چنانچہ چاند دو ٹکڑے ہو گیا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم اس وقت مشرکین کا نام لے لے کر فرما رہے تھے: یافلان یا فلان اشھدوا۔ اے فلاں اے فلاں اب اپنی آنکھوں سے دیکھ لو اور اس بات پر گواہ رہنا۔ تمہاری فرمائش پوری ہو گئی ہے۔ حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کفار نے جب اس عظیم معجزہ کو دیکھا تو ایمان لانے کے بجائے انہوں نے کہا: ھذا من سحر ابن ابی کبشۃ۔ یہ ابی کبشہ کے بیٹے کی نظر بندی کا اثر ہے۔ اس نے تمہاری آنکھوں پر جادو کر دیا ہے۔ چند دنوں تک باہر سے قافلے آنے والے ہیں، ہم ان سے پوچھیں گے۔ اس جادو کی حقیقت خود بخود کھل جائے گی۔ جب وہ قافلے مکہ آئے اور ان سے پوچھا گیا کہ فلاں رات کو چاند کو شق ہوتے تم نے دیکھا ہے؟ سب نے اس کی تصدیق کی لیکن اس کے باوجود کفار مکہ کو ایمان لانے کی توفیق نہ ہوئی۔

یہ عظیم معجزہ ہجرت سے پانچ سال پہلے وقوع پذیر ہوا۔ یہ احادیث صحیحہ سے ثابت ہے۔ بڑے جلیل القدر صحابہ نے اسے روایت کیا ہے جن میں سے بعض کے اسمائے مبارکہ یہ ہیں: سیدنا علی المرتضیٰ، حضرت انس، حضرت ابن مسعود، حضرت جبیر بن مطعم، حضرت عبداللہ بن عمر اور حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ

عنہم وغیرہ۔

علامہ سلیمان ندوی نے اپنی کتاب خطبات مدراس میں لکھا ہے کہ ابھی ابھی سنسکرت کی ایک پرانی کتاب ملی ہے جس میں لکھا ہے کہ مالابار کے راجہ نے اپنی آنکھوں سے چاند کو دو ٹکڑے ہوتے ہوئے دیکھا ہے۔

بعض لوگ اس وجہ سے اس واقعہ کا انکار کرتے ہیں کہ اتنا بڑا کرہ پھٹ کر دو ٹکڑے ہو جائے پھر آ کر جڑ جائیں یہ ناممکن ہے لیکن جدید سائنسی تحقیقات کی روشنی میں اسے ناممکن کہنا مشکل ہے۔ ہو سکتا ہے کہ ایک کرہ کے اندر آتش فشاں مادہ ہو اور وہ اس طرح سے پھٹے کہ اس کے دو ٹکڑے ہو جائیں لیکن مرکز کی مقناطیسی قوت اتنی طاقت ور ہو کہ وہ ان دونوں ٹکڑوں کو پھر سے یکجا کر دے۔ ہمیں ان تکلفات کی تب ضرورت پیش آتی ہے جب خود بخود چاند کے پھٹنے کا واقعہ رونما ہوتا۔ جب کہ ہمارا ایمان ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے محبوب صلی اللہ علیہ وسلم کی رسالت کی تصدیق کے لیے چاند دو ٹکڑے کیا تو اب کسی شک کی مجال نہیں رہتی، کیونکہ جس خالق نے اس چاند کو بنایا ہے وہ اسے توڑ بھی سکتا ہے اور توڑ کر جوڑ بھی سکتا ہے۔

(ب): <u>حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے مناقب پر احادیث:</u> حضرت ابراہیم بن سعد رضی اللہ عنہ اپنے والد کا یہ بیان نقل کرتے ہیں کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے یہ فرمایا: تم اس بات سے راضی نہیں ہو کہ تمہاری میرے ساتھ وہی نسبت ہے جو حضرت ہارون علیہ السلام کی حضرت موسیٰ علیہ السلام کے ساتھ تھی۔

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا: تم مجھ سے ہو اور میں تم سے ہوں۔
حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے فرمایا: جب نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا وصال مبارک ہوا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم حضرت علی رضی اللہ عنہ سے راضی تھے۔

<u>حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کے مناقب پر احادیث مبارکہ:</u> حضرت براء رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں میں نے دیکھا کہ حضرت حسن بن علی رضی اللہ عنہ آپ کے کندھے پر تھے اور آپ یہ فرما رہے تھے: اے اللہ! میں اس سے محبت کرتا ہوں تو بھی اس سے محبت کر۔

حضرت عقبہ بن حارث رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں میں نے حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کو دیکھا کہ انہوں نے حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کو اٹھایا ہوا تھا اور یہ کہہ رہے تھے: میرے باپ کی قسم! یہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ مشابہت رکھتے ہیں، علی کے ساتھ مشابہت نہیں رکھتے اور حضرت علی رضی اللہ عنہ ہنس رہے تھے۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

الاختبار السنوی النهائی تحت اشراف تنظیم المدارس (اهل السنة) باکستان

# الشهادة العالمية "السنة الثانية" للطالبات

الموافق سنة 1438ھ/2017ء

## ثلث ساعات، الورقة الثانية: لصحيح مسلم

الوقت المحدد: ثلث ساعات، مجموع الأرقام: ۱۰۰

نوٹ: سوال نمبر ا لازمی ہے باقی میں سے کوئی دو سوال حل کریں۔

سوال نمبر ا: عن جابر قال قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم ان ابراهیم حرم مكة وانی حرمت المدينة مابين لابتيها لايقطع عضاهها ولايصاد صيدها ۔

(الف) حدیث کا ترجمہ کریں نیز مدینہ شریف کے شکار کے حرام وحلال ہونے کے بارے میں اختلاف آئمہ نقل کریں؟ (۵+۱۵=۲۰)

(ب) مدینہ شریف کی فضیلت پر ایک مدلل اور جامع مضمون زینت قرطاس کریں؟ (۲۰)

سوال نمبر ۲: عن ابی هريرة رضی اللہ عنه ان النبی صلی اللہ عليه وسلم قال لايزنی الزانی حين يزنی وهو مؤمن ولايسرق حين يسرق وهو مؤمن ولايشرب الخمر حين يشربها وهو مؤمن والتوبة معروضة بعد ۔

(الف) حدیث شریف کا اردو میں ترجمہ کریں؟ (۱۰)

(ب) حدیث شریف سے بظاہر ثابت ہو رہا ہے کہ مذکورہ گناہوں کو کرنے والا مومن نہیں رہتا۔ آپ اس کا کیا جواب دیں گی؟ مدلل تحریر کریں؟ (۲۰)

سوال نمبر ۳: عن أمّ سلمة ان رسول اللہ صلی اللہ عليه وسلم لما تزوج أمّ سلمة اقام عندها ثلثة وقال انه ليس بك على اهلك هو ان ان شئت سبعت لك وان سبعت لك سبعت لنسائی ۔

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ تحریر کریں؟ (۱۰)

(ب) شب زفاف کے بعد مرد (جس کی پہلی بھی بیوی موجود ہو) اپنی نئی دلہن کے ساتھ کتنے دن رہ سکتا ہے؟ باکرہ ثیبہ دلہن کے بارے میں عندالاحناف فرق ہو تو اس کی وضاحت کریں؟ (۱۰+۱۰=۲۰)

سوال نمبر ۴: عن ابن عمر ان رجلا لاعن امرأته على عهد رسول اللہ صلی اللہ عليه وسلم ففرق رسول اللہ صلی اللہ عليه وسلم بينهما والحق والولدبامه ۔

(الف) حدیث شریف پر اعراب لگائیں اور ترجمہ کریں؟ (۵+۵=۱۰)

(ب) لعان کا لغوی واصطلاحی معنی بیان کریں نیز لعان کا طریقہ سپرد قلم کریں؟ (۱۰+۱۰=۲۰)

# درجہ عالمیہ (سال دوم) برائے طالبات بابت 2017ء

## ﴿دوسرا پرچہ: صحیح مسلم﴾

**سوال نمبر۱: عن جابر قال قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم ان ابراھیم حرم مکۃ وانی حرمت المدینۃ مابین لابتیھا لایقطع عضاھھا ولایصاد صیدھا ۔**

(الف) حدیث کا ترجمہ کریں، نیز مدینہ شریف کے شکار کے حرام وحلال ہونے کے بارے میں اختلاف آئمہ نقل کریں؟

(ب) مدینہ شریف کی فضیلت پر ایک مدلل اور جامع مضمون زینت قرطاس کریں؟

جواب: (الف) حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ فرمایا: بے شک حضرت ابراہیم علیہ السلام نے مکہ کو "حرم" قرار دیا تھا اور بے شک میں مدینہ کو "حرم" قرار دیتا ہوں، اس کے دونوں کناروں کے درمیان موجود کسی درخت کو کاٹا نہیں جا سکتا اور اس کے کسی جانور کو شکار نہیں کیا جا سکتا۔

حرم مدینہ میں مسئلہ شکار کے جواز وعدم جواز میں مذاہب آئمہ: یہاں دو اشیاء قابل غور ہیں: (۱) مدینہ منورہ کی فضیلت کہ مسجد نبوی میں ایک نماز ادا کرنے سے پچاس ہزار نمازوں کا ثواب ملتا ہے اور مسجد قباء میں دو نوافل ادا کرنے سے عمرہ کا اجر عطا کیا جاتا ہے۔ یہ شہر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو اتنا پیارا ہے کہ اس میں قدم رنجہ ہونے کے بعد تاحیات اس میں تشریف فرما رہے حتیٰ کہ اسی میں وصال ہوا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم یہیں محو استراحت ہیں۔ (۲) حرم مکہ کی طرح حرم مدینہ میں شکار کی حرمت وممانعت ہونا۔ یاد رہے کہ فضیلت میں حرم مدینہ حرم مکہ کی طرح ہے لیکن حرمت وممانعت شکار کا حکم دونوں کا یکساں نہیں ہے، حرم مکہ میں شکار کرنا منع ہے لیکن حرم مدینہ میں منع نہیں ہے۔ یہ حضرت امام اعظم ابوحنیفہ رحمہ اللہ تعالیٰ کا مؤقف ہے۔ بعض آئمہ کرام کے نزدیک دونوں حرم میں ممانعت شکار کا حکم یکساں ہے۔ انہوں نے زیر بحث حدیث سے استدلال کیا ہے۔ امام صاحب کی طرف سے یہ جواب دیا جاتا ہے کہ یہ روایت مدینہ طیبہ کی فضیلت پر محمول ہے۔

(ب): مدینہ شریف کی فضیلت: ارشاد باری تعالیٰ ہے اگر لوگ اپنی جانوں پر ظلم کر بیٹھیں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہو جائیں اور اللہ سے معافی مانگیں، رسول بھی ان کے لیے مغفرت طلب کریں تو وہ (اس وسیلہ اور شفاعت کی بناء پر) ضرور اللہ کو توبہ قبول کرنے والا نہایت مہربان پاتے۔

اس آیت مبارکہ سے معلوم ہوا کہ دربار مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم پر حاضر ہونے کے بغیر بخشش ناممکن ہے۔ امیر المومنین حضرت علی المرتضیٰ شیر خدا رضی اللہ عنہ بیان فرماتے ہیں کہ آقا صلی اللہ علیہ وسلم کو اس دنیا سے ظاہراً

پردہ فرماتے ہوئے تین دن ہی گزرے تھے کہ ایک اعرابی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی قبر انور پر حاضر ہوا اور قبر انور سے چمٹ گیا اور قبر مبارک کی خاک سر پر ڈالی اور عرض کرنے لگا: یارسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم)! آپ نے جو خدا سے سنا ہم نے آپ سے سنا اور جو کچھ آپ نے خدا سے لیا ہم نے آپ سے لیا۔ اللہ کے محبوب صلی اللہ علیہ وسلم آپ کے دربار میں حاضر ہوا ہوں تا کہ آپ میری شفارش فرمائیں۔ اعرابی جذبہ شوق سے یہ کلمات عرض کرتا ہے اور ادھر قبر انور سے آواز آتی ہے جاؤ تمہاری بخشش ہوگئی ہے۔

مدینہ منورہ وہ مبارک شہر ہے جس میں زمین کا ایک ٹکڑا جنت کا ٹکڑا ہے۔ مدینہ کی مٹی میں شفا ہے۔ جو شخص مدینہ پاک کی تنگی اور سختی پر صبر کرے گا قیامت کے دن حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اس کی شفاعت فرمائیں گے۔ اسی شہر میں آقا صلی اللہ علیہ وسلم کا گنبد خضریٰ ہے۔ یہ وہ گنبد خضریٰ ہے جس پر ہر وقت اللہ پاک کی نوری مخلوق ملائکہ کا ہجوم رہتا ہے۔ ستر ہزار فرشتے صبح کو اور ستر ہزار فرشتے شام کو درود پاک کے لیے حاضر ہوتے ہیں۔ جو فرشتہ آقا صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات اقدس پر درود پاک پڑھنے کے لیے ایک مرتبہ حاضر ہو جائے پھر قیامت تک اسے دوبارہ حاضری کا موقع نہیں ملتا۔ جس نے آقا صلی اللہ علیہ وسلم کی قبر انور مبارک کی زیارت کی حقیقت میں اس نے آقا صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کی اور جس نے نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کی آپ اس کی شفاعت فرمائیں گے۔ حدیث پاک میں آتا ہے جس نے میری زیارت کی اس کے لیے میری شفاعت واجب ہوگئی۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میرے گھر اور میرے منبر کے درمیان کا حصہ جنت کے باغوں میں سے ایک باغ ہے اور میرا منبر میرے حوض پر ہے۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: مدینہ منورہ کی تکلیف وشدت پر میری امت میں سے جو کوئی صبر کرے گا قیامت کے دن میں اس کا شفیع ہوں گا۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: مجھے ایسی ایسی بستی کا حکم دیا گیا جو تمام بستیوں کو کھا جائے، لوگ اسے یثرب کہیں گے حالانکہ وہ مدینہ ہے لوگوں کو ایسے صاف کردے گی جیسے بھٹی لوہے کے میل کو۔

ایک اور روایت میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: قیامت قائم نہ ہوگی حتیٰ کہ مدینہ منورہ برے لوگوں کو یوں نکال دے گا جیسے بھٹی لوہے کا میل نکال دیتی ہے۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے اُحد پہاڑ چمکا تو فرمایا: یہ پہاڑ ہم سے محبت کرتا ہے اور ہم اس سے محبت کرتے ہیں۔ یقیناً ابراہیم علیہ السلام نے مکہ معظمہ کو حرم بنایا اور میں مدینہ کے گوشوں کے درمیان کو حرم بناتا ہوں۔

حضرت امام مالک رحمہ اللہ تعالیٰ کے دل میں مدینہ منورہ کی اتنی محبت تھی کہ شہر مبارک سے باہر نکلنا پسند

نہ کرتے تھے۔ محض اس اندیشہ سے کہ ایسا نہ ہو کہ میں اس شہر کریم سے باہر جاؤں اور وہاں مجھے موت آ جائے تو مدینہ پاک کے غبار، مٹی پاک اور قبر مبارک کی سعادت سے محروم رہ جاؤں۔ چنانچہ آپ رحمہ اللہ تعالیٰ نے ساری عمر میں ایک فرض حج ادا فرمایا اور اپنی تمام عمر مدینہ منورہ میں بسر کر دی۔ آخر وہاں ہی مدفون ہو کر سعادت ابدی حاصل کی۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے کہا: الٰہی جو برکتیں تو نے مکہ مکرمہ کو دی ہیں اس سے دگنی برکتیں مدینہ منورہ کو دے۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ایمان مدینہ کی طرف اس طرح سمٹ کر آئے گا جس طرح سانپ اپنے سوراخ کی طرف سمٹ کر آتا ہے۔

اللہ رب العزت ہم سب کو حج بیت اللہ اور بار بار روضہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت نصیب فرمائے۔ بروز محشر آقا صلی اللہ علیہ وسلم کی شفاعت نصیب فرمائے۔ وطن عزیز پاکستان کو امن وسلامتی کا گہوارہ بنائے، مسلمانوں کو آپس میں اتفاق واتحاد نصیب فرمائے۔ اللہ رب العالمین آقا دو جہاں سرور کون ومکاں صلی اللہ علیہ وسلم کی سچی اور پکی غلامی نصیب فرمائے۔ آمین

**سوال نمبر۲: عن ابی هريرة رضی الله عنه ان النبی صلى الله عليه وسلم قال لايزنی الزانی حين يزنی وهو مؤمن ولايسرق حين يسرق وهو مؤمن ولايشرب الخمر حين يشربها وهو مؤمن والتوبة معروضة بعد .**

**(الف) حدیث شریف کا اردو میں ترجمہ کریں؟**

**(ب) حدیث شریف سے بظاہر ثابت ہو رہا ہے کہ مذکورہ گناہوں کو کرنے والا مومن نہیں رہتا۔ آپ اس کا کیا جواب دیں گی؟ مدلل تحریر کریں؟**

جواب: (الف) ترجمہ: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے: کوئی بھی زانی، زنا کرتے وقت مومن نہیں رہتا، کوئی چور، چوری کرتے وقت مومن نہیں رہتا، کوئی شرابی شراب پیتے وقت مومن نہیں رہتا (تاہم ان کے لیے) توبہ کی گنجائش ہوتی ہے۔

(ب): حدیث کا مفہوم: اس بات میں کوئی شک نہیں ہے کہ زنا، شراب نوشی اور چوری وغیرہ گناہ کبیرہ ہیں۔ یہ بات یقینی ہے کہ کبائر کا مرتکب شخص گناہگار تو ہوتا ہے لیکن کافر نہیں ہوتا۔ زیر بحث حدیث میں مرتکب کے ایمان کی جو نفی کی گئی ہے اس کا ہرگز مطلب نہیں ہے کہ وہ کافر ہو جاتا ہے بلکہ اس کا عمل مثل کفر کے ہے۔ تاہم اگر کوئی شخص ان گناہوں کو جائز سمجھ کر ان کا ارتکاب کرتا ہے وہ یقیناً کافر ہے کیونکہ وہ نص قطعی کا منکر ہے۔ علاوہ ازیں اس روایت میں نفی ایمان سے مراد نفس ایمان کی نفی نہیں ہے بلکہ کمال کی نفی ہے۔

سوال نمبر۳: عن امّ سلمة ان رسول الله صلى الله عليه وسلم لما تزوج امّ سلمة اقام عندها ثلثة وقال انه ليس بك على اهلك هو ان ان شئت سبعت لك وان سبعت لك سبعت لنسائی .

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ تحریر کریں؟

(ب) شب زفاف کے بعد مرد (جس کی پہلے بھی بیوی موجود ہو) اپنی نئی دلہن کے ساتھ کتنے دن رہ سکتا ہے؟ باکرہ ثیبہ دلہن کے بارے میں عندالاحناف فرق ہو تو اس کی وضاحت کریں؟

جواب: (الف) ترجمہ حدیث: سیّدہ اُمّ سلمہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں جب نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ان (سیّدہ اُمّ سلمہ رضی اللہ عنہا) کے ساتھ شادی کی تو ان کے ہاں تین دن (لگاتار) قیام کیا اور پھر فرمایا: اپنے شوہر کی نظر میں تمہاری حیثیت کم نہیں ہوئی۔ اگر تم چاہو تو میں سات دن تمہارے ساتھ رہوں لیکن اگر میں سات دن تک تمہارے ساتھ رہا تو اپنی دوسری بیویوں کے ساتھ بھی سات سات دن رہوں گا۔

(ب): شب زفاف کے بعد شوہر جس کے ہاں پہلے بھی بیوی موجود ہو تو نئی بیوی اگر باکرہ (کنواری) ہو تو اس کے ساتھ سات دن جبکہ ثیبہ (شوہر دیدہ) ہو تو اس کے ساتھ تین دن رہ سکتا ہے۔ اس بات میں بھی تعیم ہے کہ خواہ اسے خلوت صحیحہ میسر آئی ہو یا نہ آئی ہو۔ تاہم بعدازاں تمام بیویوں میں مساوات کا اصول پیش نظر رکھا جائے گا۔ قانون مساوات کی برکت سے گھر میں شوہر اور ازواج میں محبت کی فضاء قائم رہے گی ورنہ کئی پریشانیوں سے دوچار ہونا پڑے گا۔

سوال نمبر۴: عن ابن عمر ان رجلا لاعن امرأته على عهد رسول الله صلى الله عليه وسلم ففرق رسول الله صلى الله عليه وسلم بينهما والحق الولد بامه.

(الف) حدیث شریف پر اعراب لگائیں اور ترجمہ کریں؟

(ب) لعان کا لغوی واصطلاحی معنی بیان کریں نیز لعان کا طریقہ سپرد قلم کریں؟

جواب: (الف) عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّ رَجُلًا لَاعَنَ اِمْرَاَتَهٗ عَلٰى عَهْدِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَفَرَّقَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَيْنَهُمَا وَالْحَقَ الْوَلَدَ بِاُمِّهٖ .

ترجمہ: حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ اقدس میں ایک شخص نے اپنی بیوی کے ساتھ لعان کیا تو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ان دونوں کے درمیان علیحدگی کروادی اور بچے (کے نسب) کو اس کی والدہ سے منسوب کر دیا۔

(ب): لعان کا لغوی واصطلاحی معنی: لعان اور ملاعنہ کے معنی ہیں ایک دوسرے پر لعنت کرنا، شرعی اصطلاح میں لعان اس کو کہتے ہیں کہ جب شوہر اپنی بیوی پر زنا کی تہمت لگائے یا جو بچہ پیدا ہوا اس کے

بارے میں یہ کہے کہ یہ میرا نہیں، نہ معلوم کس کا ہے اور بیوی اس سے انکار کرے اور کہے کہ تم مجھ پر تہمت لگا رہے ہو۔ پھر وہ قاضی اور شرعی حاکم کے پاس فریاد کرے۔ قاضی شوہر کو بلا کر اس الزام کو ثابت کرنے کے لیے کہے۔ چنانچہ اگر شوہر گواہوں کے ذریعہ ثابت کر دے تو قاضی اس کی بیوی پر زنا کی حد جاری کرے گا اور اگر شوہر چار گواہوں کے ذریعہ الزام ثابت نہ کر سکے تو پھر قاضی پہلے شوہر کو اس طرح کہلائے کہ میں خدا کو گواہ کر کے کہتا ہوں میں نے جو زنا کی نسبت اس کی طرف کی ہے اس میں سچا ہوں، عورت کی طرف اشارہ کر کے چار دفعہ شوہر اس طرح کہے پھر پانچویں دفعہ نزول غضب خداوندی کا کہے۔ عورت بھی مرد کی طرح چار دفعہ کہے اور پانچویں دفعہ زد کی طرف اشارہ کر کے یوں کہے کہ اس مرد نے میری طرف جو زنا کی نسبت کی ہے اگر اس میں یہ سچا ہے تو مجھ پر خدا کا غضب ٹوٹے۔

جب دونوں اس طرح ملاعنت کریں تو حاکم دونوں میں جدائی کرا دے گا اور ایک طلاق بائن پڑ جائے گی اور وہ عورت اس مرد کے لیے ہمیشہ کے لیے حرام ہو جائے گی۔ ہاں اگر اس کے بعد مرد خود اپنے کو جھٹلائے یعنی یہ اقرار کرے کہ میں نے عورت پر جھوٹی تہمت لگائی تھی تو اس صورت میں اس پر حد تہمت جاری کی جائے گی اور عورت سے پھر نکاح کرنا اس کے لیے درست ہو جائے گا لیکن حضرت امام ابو یوسف رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ اگر مرد خود اپنے کو جھٹلائے تب بھی عورت اس کے لیے ہمیشہ حرام رہے گی۔

لعان کے شرعی معنی میں مذاہب فقہاء کا بیان: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ ایک صحابی ہلال ابن امیہ رضی اللہ عنہ نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے اپنی بیوی شریک ابن سحماء صحابی کے ساتھ زنا کی تہمت لگائی یعنی ہلال نے کہا: شریک ابن سحماء نے میری بیوی کے ساتھ زنا کیا ہے۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ہلال سے فرمایا اپنے الزام کے ثبوت میں گواہ پیش کرو ورنہ جھوٹی تہمت لگانے کے جرم میں تمہاری پیٹھ پر حد جاری کی جائے گی یعنی اسی کوڑے مارے جائیں گے؟ ہلال نے عرض کیا: یا رسول اللہ! اگر ہم میں سے کوئی کسی کو اپنی بیوی کے ساتھ بدکاری میں مبتلا دیکھے تو کیا وہ گواہ ڈھونڈنے چلا جائے؟ یعنی اول تو ایسی صورت میں اتنا موقع کہاں کہ کسی کو گواہ کرے پھر یہ کہ کسی کو گواہ کرنے کی وہ جگہ کیا ہے لیکن نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم یہی فرمائے جا رہے تھے کہ گواہ پیش کرو ورنہ تمہاری پیٹھ پر حد جاری کی جائے گی۔ پھر ہلال نے عرض کیا قسم اس پاک ذات کی جس نے آپ کو حق کے ساتھ مبعوث کیا، میں سچا ہوں مجھے یقین ہے کہ اللہ تعالیٰ ایسا حکم ضرور نازل فرمائے گا جو میری پیٹھ کو حد سے بری رکھے گا۔ آخر کار کچھ ہی عرصہ بعد حضرت جبرائیل علیہ السلام حاضر ہوئے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر یہ آیتیں نازل کی گئیں: (وَالَّذِيْنَ يَرْمُوْنَ اَزْوَاجَهُمْ) پھر اس کے بعد کی آیت اِنْ كَانَ مِنَ الصّٰدِقِيْنَ) تک تلاوت کی۔ اس کے بعد ہلال دربار رسالت صلی اللہ علیہ وسلم میں حاضر ہوئے اور گواہی دی یعنی لعان کی جو تفصیل پیچھے بیان کی جا چکی ہے اس کے ساتھ انہوں نے پانچ مرتبہ گواہی کے ذریعہ لعان کیا اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے

تھے کہ بلاشبہ اللہ تعالیٰ جانتا ہے کہ تم میں سے کوئی ایک جھوٹا ہے، تم میں سے کون ہے جو توبہ کرے۔ اس کے بعد ہلال کی بیوی کھڑی ہوئی اور لعان کیا یعنی چار مرتبہ اپنی پاکدامنی کی شہادت دی اور جب وہ پانچویں مرتبہ گواہی دینے لگی تو صحابہ نے اس کو روکا اور کہا: اچھی طرح سوچ لو یہ پانچویں گواہی تم دونوں کے درمیان جدائی کو واجب کردے گی یا اگر تم جھوٹی ہوگی تو آخرت میں عذاب کو واجب کردے گی۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ یہ سن کر وہ عورت ٹھہر گئی اور پیچھے ہٹی یعنی وہ پانچویں مرتبہ کچھ گواہی دینے میں متامل ہوئی جس سے ہمیں یہ گمان ہوا کہ یہ اپنی بات سے پھر جائے گی لیکن پھر اس نے کہا میں لعان سے بچ کر اور اپنے خاوند کے الزام کی تصدیق کرکے اپنی قوم کو ساری عمر کے لیے رسوا نہیں کروں گی۔ یہ کہہ کر اس نے پانچویں گواہی کو بھی پورا کیا۔ اس طرح جب لعان پورا ہوگیا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے دونوں میاں بیوی کے درمیان جدائی کرا دی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اس کو دیکھتے رہنا اگر اس نے ایسے بچے کو جنم دیا جس کی آنکھیں سرمئی، کولہے بھاری اور پنڈلیاں موٹی ہوں تو وہ بچہ شریک ابن سحماء کا ہوگا، کیونکہ شریک اس طرح کے ہیں چنانچہ جب اس عورت نے ایسے ہی بچہ کو جنم دیا جو شریک کے مشابہ تھا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اگر کتاب اللہ کا حکم مذکورہ نہ ہوتا جس سے یہ واضح ہوتا ہے کہ لعان کرنے والوں پر تعزیر جاری نہیں ہوگی تو پھر میں اس عورت کے ساتھ دوسرا ہی معاملہ کرتا یعنی شریک کے ساتھ اس بچہ کی مشابہت اس عورت کی بدکاری کا ایک واضح قرینہ ہے۔ اس لیے اس کی بدکاری پر اس کو ایسی سزا دیتا کہ دیکھنے والوں کو عبرت ہوتی۔

<u>لعان کے حکم کا مسئلہ:</u> علامہ علی بن محمد زبیدی حنفی رحمہ اللہ تعالیٰ لکھتے ہیں کہ لعان کا حکم یہ ہے کہ اس سے فارغ ہوتے ہی اس شخص کے لیے اس عورت سے وطی حرام ہے مگر فقط لعان سے نکاح سے خارج نہ ہوئی بلکہ لعان کے بعد حاکم اسلام تفریق کردے گا اور اب مطلقہ بائن ہوگئی۔ لہٰذا بعد لعان اگر قاضی نے تفریق نہ کی ہو تو طلاق دے سکتا ہے، ایلاء و ظہار کرسکتا ہے۔ دونوں میں سے کوئی مرجائے تو دوسرا اس کا ترکہ پائے گا اور اس نے لعان کے بعد اگر وہ دونوں علیحدہ نہ ہونا چاہیں، جب بھی تفریق کردی جائے گی۔ اگر لعان کی ابتداء قاضی نے عورت سے کرائی تو شوہر کے الفاظ لعان کہنے کے بعد عورت سے پھر کہلوائے اور دوبارہ عورت سے نہ کہلوائے اور تفریق کردی تو ہوگئی۔ لعان ہوجانے کے بعد ابھی تفریق نہ کی تھی کہ خود قاضی کا انتقال ہوگیا یا معزول ہوگیا اور دوسرا اس کی جگہ مقرر کیا گیا تو یہ قاضی دوم اب پھر لعان کی وجہ سے زوجین میں تفریق کرادے گا۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆

الاختبار السنوی النهائی تحت اشراف تنظیم المدارس (اهل السنة) باكستان

# الشهادة العالمية "السنة الثانية" للطالبات

الموافق سنة 1438ھ/2017ء

## ثلث ساعات، الورقة الثالثة: لجامع الترمذی

الوقت المحدد: ثلث ساعات　　　　مجموع الأرقام: ۱۰۰

نوٹ: سوال نمبرا لازمی ہے، باقی میں سے کوئی دوسوال حل کریں۔

سوال نمبرا: حدثنا احمد بن منیع ثنا اسماعیل بن ابراهیم ثنا ابن جریج عن عبدالله بن عبید بن عمیر عن ابن ابی عمار قال قلت لجابر الضبع أصیدهی قال نعم قلت آكلها قال نعم قلت أقاله رسول الله صلی الله علیه وسلم قال نعم .

(الف) حدیث کا ترجمہ کریں اور حدثنا اور اخبرنا میں فرق کی وضاحت کریں؟ (۱۰+۱۰=۲۰)

(ب) بجو کی حلت وحرمت کے بارے اختلاف آئمہ مع الدلائل تحریر کریں؟ (۲۰)

سوال نمبر۲: عن ابی موسی عن النبی صلی الله علیه وسلم قال كمل من الرجال كثیر ولم یكمل من النساء الامریم بنت عمران واسیة امرأة فرعون وفضل عائشة علی النساء كفضل الثرید علی سائر الطعام .

(الف) حدیث مذکور کا ترجمہ تحریر کریں؟ (۱۰)

(ب) حدیث شریف میں ثرید کے ساتھ مثال دینے کی سپرد قلم کریں؟ (۲۰)

سوال نمبر۳: عن انس رض الله عنه ان النبی صلی الله علیه وسلم نهی ان یشرب الرجل قائما فقیل الأكل قال ذاك اشد .

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں؟ (۱۰)

(ب) کیا حدیث مذکور میں نہی تحریم کے لیے ہے؟ آپ اس کا کیا جواب دیں گی تفصیلاً جواب مطلوب ہے۔ (۲۰)

سوال نمبر۴: عن سلمان قال قرأت فی التوراة ان بركة الطعام الوضوء بعده فذكرت ذلك للنبی صلی الله علیه وسلم واخبرته بما قرأت فی التورة فقال رسول الله صلی الله علیه وسلم بركة الطعام الوضوء قبله والوضوء بعده .

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں؟ (۱۰)

(ب) حدیث مذکور میں لفظ وضوء سے کیا مراد ہے؟ نیز اس کے فوائد سپرد قلم کریں؟ (۱۰+۱۰=۲۰)

# درجہ عالیہ (سال دوم) برائے طالبات بابت 2017ء

## ﴿تیسرا پرچہ: جامع ترمذی﴾

**سوال نمبر۱: حدثنا احمد بن منیع ثنا اسماعیل بن ابراهیم ثنا ابن جریج عن عبدالله بن عبید بن عمیر عن ابن ابی عمار قال قلت لجابر الضبع أصیدھی قال نعم قلت آکلها قال نعم قلت أقاله رسول الله صلی الله علیه وسلم قال نعم ۔**

(الف) حدیث کا ترجمہ کریں اور حدثنا اور اخبرنا میں فرق کی وضاحت کریں؟

(ب) بجو کی حلت وحرمت کے بارے میں اختلاف آئمہ مع الدلائل تحریر کریں؟

جواب: (الف) ترجمہ حدیث: حضرت ابن ابوعمار رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے دریافت کیا کیا بجو شکار ہے؟ انہوں نے جواب دیا جی ہاں۔ میں نے دریافت کیا: کیا اسے کھا سکتا ہوں؟ انہوں نے جواب دیا: جی ہاں۔ میں نے دریافت کیا: کیا یہ بات نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے بیان فرمائی ہے؟ انہوں نے جواب دیا: جی ہاں۔

حدثنا اور اخبرنا میں فرق: بعض محدثین ''حدثنا'' اور ''اخبرنا'' کی اصطلاحات میں کوئی فرق نہیں کرتے اور ان کو ایک دوسرے کی جگہ میں استعمال کرتے ہیں۔ حضرت امام شافعی، حضرت امام ابن شہاب زہری، حضرت امام مالک، حضرت امام احمد بن حنبل، حضرت امام عبداللہ بن مبارک اور حضرت امام مسلم رحمہم اللہ تعالیٰ دونوں اصطلاحات میں فرق کرتے ہیں۔ ان کا مؤقف یہ ہے کہ اگر استاذ طلباء سے روایت کرے تو اسے ''حدثنا'' اور جب شاگرد حدیث بیان کرے اور استاذ نے اسے ''اخبرنا'' سے تعبیر کرتے ہیں۔ یہ محدثین ان دونوں کو ایک دوسرے کی جگہ پر استعمال نہیں کرتے۔

(ب): بجو کی حلت وحرمت کا حکم: حضرت خزیمہ بن جز رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے بجو کھانے کے بارے میں دریافت کیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کوئی ایسا شخص ہے جو بجو کھا سکتا ہو؟ میں نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے ''بھیڑیا'' کھانے کے بارے میں دریافت کیا تو آپ نے فرمایا: کیا کوئی ایسا شخص ہے جو بھیڑیا کھا سکتا ہے جس میں بھلائی موجود ہو؟

بجو کی حلت وحرمت میں مذہب آئمہ: امام شافعی رحمہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک ضبع (بجو) حلال ہے۔

دلیل: حضرت ابن ابی عمار رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے دریافت کیا کہ کیا بجو شکار ہے؟ انہوں نے جواب دیا: ہاں۔ میں نے کہا: کیا میں اس کو کھا سکتا ہوں؟ انہوں نے کہا: ہاں۔ میں نے کہا: کیا یہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ہے؟ انہوں نے کہا: ہاں۔ اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ بجو حلال ہے۔

امام اعظم اور امام مالک رحمہما اللہ تعالیٰ کے نزدیک ضبع (بجو) کا کھانا مکروہ تحریمی ہے۔

دلیل: آیت کریمہ ہے: "وَيُحَرِّمُ عَلَيْهِمُ الْخَبَائِثَ" نیز حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے: "ان النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نھی عن اکل الضب والضبع" یعنی نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ضب اور ضبع کے کھانے سے منع فرمایا ہے۔ معلوم ہوا کہ مذکورہ دونوں جانور حلال نہیں ہیں۔

**سوال نمبر۲: عن ابی موسی عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال کمل من الرجال کثیر ولم یکمل من النساء الامریم بنت عمران وأسیة امرأة فرعون وفضل عائشة علی النساء کفضل الثرید علی سائر الطعام۔**

**(الف) حدیث مذکور کا ترجمہ تحریر کریں؟**

**(ب) حدیث شریف میں ثرید کے ساتھ مثال دینے کی وجوہات سپرد قلم کریں؟**

جواب: (الف) ترجمہ حدیث: حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ فرمان نقل کرتے ہیں کہ مردوں میں بہت سے کامل لوگ گزرے ہیں، خواتین میں صرف مریم بنت عمران اور فرعون کی بیوی آسیہ کامل ہیں اور عائشہ کو تمام عورتوں پر وہی فضیلت حاصل ہے جو ثرید کو تمام کھانوں پر ہے۔

(ب): حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے نقل کرتے ہیں کہ ایک دن آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں ثرید کا ایک پیالہ لایا گیا۔ آپ نے (مجلس میں موجود صحابہ سے) فرمایا: تم اس پیالے کے کناروں سے کھاؤ، اس کے درمیان سے نہیں کھاؤ کیونکہ برکت اس کے درمیان میں نازل ہوتی ہے۔

حضرت امام ترمذی رحمہ اللہ تعالیٰ نے کہا ہے کہ یہ حدیث حسن صحیح ہے۔ ابوداؤد کی روایت یوں ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جب تم میں سے کوئی شخص کھانا کھانے بیٹھے تو اس کو چاہیے کہ وہ پیالہ کے اوپر سے نہ کھائے۔ البتہ پیالے کے نیچے سے کھائے' کیونکہ برکت اوپر کے حصے میں نازل ہوتی ہے۔

ثرید اس کھانے کو کہتے ہیں جو روٹی کے شوربے میں بھگو کر تیار کیا گیا ہو۔ "جمع کا لفظ" جمع کے صیغے کے مقابلے میں لایا گیا ہے۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ ہر شخص اپنے برتن کے کنارے سے کھائے، درمیان کے حصے میں برکت نازل ہونا اس سبب سے ہے کہ کسی بھی چیز کا درمیانی حصہ اس کے اور حصوں کی نسبت' افضل ہوتا ہے۔ لہٰذا کھانے کے برتن کا درمیانی حصہ ہی اس کا مستحق ہے کہ خیر و برکت کا اس پر نزول ہو۔ جب کھانے کا درمیانی حصہ خیر و برکت کے اترنے کی جگہ قرار پایا تو اس سے بہتر بات اور کیا ہو سکتی ہے کہ وہ حصہ آخر کھانے تک باقی رہے تاکہ کھانے کی برکت بھی آخر تک برقرار رہے۔ لہٰذا اپنے برتن کے کناروں کو

چھوڑ کر پہلے درمیانی حصہ پر ہاتھ ڈالنا اور اس کو ختم کر دینا مناسب نہیں ہے۔ ''پیالہ کے اوپر'' سے مراد اس کا درمیانی حصہ ہے اور ''اس کے نیچے'' سے مراد اس کے کنارے ہیں۔ اس کا مطلب بھی یہی ہے کہ کھانا اپنے سامنے سے کھانا چاہیے۔

سوال نمبر۳: عن انس رض اللہ عنہ ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم نھی ان یشرب الرجل قائما فقیل الأکل قال ذاک اشد ۔

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں؟

(ب) کیا حدیث مذکور میں نہی تحریم کے لیے ہے؟ آپ اس کا کیا جواب دیں گی تفصیلاً جواب مطلوب ہے۔

جواب: (الف) ترجمہ حدیث: حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے کھڑے ہو کر پینے سے منع کیا ہے۔ آپ سے دریافت کیا گیا کھانے کا کیا حکم ہے؟ آپ نے فرمایا: یہ زیادہ شدید (برا) ہے۔

(ب): حدیث میں نہی کا جواب: اسلام ایک ضابطہ حیات ہے جس نے زندگی کے ہر شعبہ میں رہنمائی کی ہے۔ دین میں کھانے پینے کے آداب بیان کیے گئے ہیں کہ جانوروں کی طرح کھڑا ہو کر کھانے پینے کی بجائے بیٹھ کر کھانا اور پینا چاہیے۔ یہی طریقہ انسانی فطرت کے قریب تر ہے۔ زیر بحث حدیث میں نہی تحریم پر محمول نہیں ہے بلکہ آداب کے منافی ہونے پر محمول ہے۔ مطلب یہ ہے کہ جب کوئی شخص بیٹھنے کی قوت رکھتا ہو اور کوئی عذر وغیرہ بھی نہ ہو تو بیٹھ کر کھانا و پینا مسنون ہے۔ اگر کسی کو عذر لاحق ہو کہ وہ بیٹھ کر نہیں کھا سکتا تو اس کے لیے بلا کراہت کھڑے ہو کر کھانا اور پینا جائز ہے۔ کھڑے ہو کر کھانا پینا حرام نہیں بلکہ آداب طعام کے خلاف ہے۔

سوال نمبر۴: عن سلمان قال قرأت فی التوراۃ ان برکۃ الطعام الوضوء بعدہ فذکرت ذلک للنبی صلی اللہ علیہ وسلم واخبرتہ بما قرأت فی التورۃ فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم برکۃ الطعام الوضوء قبلہ والوضوء بعدہ ۔

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں؟

(ب) حدیث مذکور میں لفظ وضوء سے کیا مراد ہے؟ نیز اس کے فوائد سپرد قلم کریں؟

جواب: (الف) ترجمہ حدیث: حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے تورات میں یہ بات پڑھی تھی کہ کھانے سے پہلے وضو کرنے سے کھانے میں برکت ہوتی ہے۔ میں نے اس بات کا تذکرہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے کیا اور آپ کو بتایا جو کچھ میں نے تورات میں پڑھا تھا' تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کھانے سے پہلے اور بعد میں وضو کرنے (یعنی ہاتھ دھونے) سے کھانے میں برکت

ہوتی ہے۔

(ب): وضو کا مفہوم اور اس کے فوائد: زیر بحث حدیث میں لفظ ''وضو'' استعمال ہوا ہے اور حکم دیا گیا ہے کہ کھانا کھانے سے قبل اور بعد میں وضو کیا جائے۔ وضو کی دو اقسام ہیں: (۱) وضو کبیر یعنی نماز، طواف اور تلاوت قرآن پاک کے لیے پانی سے طہارت حاصل کرنا۔ (۲) وضو صغیر یعنی ہاتھوں کو دھونا اور کلی کرنا۔ یہاں وضو سے مراد قسم ثانی ہے۔ مطلب یہ ہے کہ کھانا کھانے سے پہلے بھی ہاتھ دھوئے جائیں اور بعد میں بھی۔ ہاتھوں کو دھونے کے کثیر فوائد ہیں جن میں سے چند ایک درج ذیل ہیں:

۱- یہ مسنون طریقہ ہے۔
۲- میل وغیرہ کھانے سے مل کر پیٹ میں نہیں جاتا۔
۳- (کھانے کے بعد ہاتھ دھونے سے) چکناہٹ وغیرہ سے کپڑے آلودہ نہیں ہوتے۔
۴- رات کے وقت موذی جانور کے کاٹنے سے انسان محفوظ رہتا ہے۔
۵- اسلامی تہذیب کا جوہر و کمال اور امتیاز ہے۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆

الاختبار السنوی النهائی تحت اشراف تنظیم المدارس (اهل السنة) باكستان

# الشهادة العالمية "السنة الثانية" للطالبات

الموافق سنة 1438ھ/2017ء

## ثلث ساعات، الورقة الرابعة: لسنن أبی داؤد

الوقت المحدد: ثلث ساعات | مجموع الأرقام: ۱۰۰

نوٹ: سوال نمبر۴ لازمی ہے، باقی میں سے کوئی دو سوال حل کریں۔

سوال نمبر۱: قال علی بن ابی طالب رضی الله عنه حفظت عن رسول الله صلی الله علیه وسلم لایتم بعد الاحتلام ولاصمات یوم الی اللیل۔

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں اور خط کشیدہ صیغہ بتائیں؟ (۵+۵=۱۰)

(ب) حدیث شریف کی تشریح و توضیح سپرد قلم کریں؟ (۲۰)

سوال نمبر۲: عن ابی هريرة رضی الله عنه قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم یمینك علی مایصدقك علیها صاحبك۔

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ تحریر کریں اور صاحب کتاب کا نام تحریر کریں؟ (۵+۵=۱۰)

(ب) حدیث شریف کی تشریح اس انداز سے کریں کہ مفہوم واضح ہو جائے؟ نیز کفارۂ یمین ذکر کریں؟ (۱۰+۱۰=۲۰)

سوال نمبر۳: ان ابا هريرة رضی الله عنه قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم یتقارب الزمان وینقص العلم وتظهر الفتن ویلقی الشح ویکثر الهرج قیل یارسول الله صلی الله علیه وسلم ایة هو؟ قال القتل القتل۔

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ تحریر کریں؟ (۱۰)

(ب) حدیث شریف میں مذکورہ صرف خط کشیدہ فتنوں کی وضاحت کریں؟ (۱۰+۱۰=۲۰)

سوال نمبر۴: عن ابی هريرة رضی الله عنه قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم افترقت الیهود علی احدی اوثنتین وسبعین فرقة وتفرقت النصاری علی احدی اوثنتین وسبعین فرقة وتفترق امتی علی ثلث وسبعین فرقة۔

(الف) حدیث شریف پر اعراب لگائیں اور ترجمہ کریں؟ (۱۰+۱۰=۲۰)

(ب) "تفترق امتی" سے فقہ کے فروعات میں اختلاف کرنے والے گروہ مراد ہیں یا کوئی اور؟ اپنا موقف تفصیلاً سپرد قلم کریں؟ (۲۰)

# درجہ عالمیہ (سال دوم) برائے طالبات بابت 2017ء

## ﴿چوتھا پرچہ: سنن ابی داؤد﴾

سوال نمبر۱: قال علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ حفظت عن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لایتم بعد الاحتلام ولاصمات یوم الی اللیل۔

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں اور خط کشیدہ صیغہ بتائیں؟

(ب) حدیث شریف کی تشریح وتوضیح سپرد قلم کریں؟

جواب: (الف) حدیث شریف کا ترجمہ: حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں میں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی زبانی یہ بات یاد رکھی ہے، بالغ ہو جانے کے بعد یتیمی باقی نہیں رہتی اور صبح سے لے کر شام تک چپ کے روزے کی کوئی حیثیت نہیں ہے۔

خط کشیدہ صیغہ: لایتم صیغہ واحد مذکر غائب فعل ماضی معروف ثلاثی مجرد مثال یائی از باب ضَرَبَ یَضرِبُ ہے۔

(ب) حدیث شریف کی تشریح وتوضیح: اس حدیث میں دو مسئلے بیان کیے گئے ہیں۔ پہلا مسئلہ یہ ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: بالغ ہونے کے بعد یتیمی ختم ہو جاتی ہے۔ یتیم کسے کہتے ہیں؟ اس بارے میں متعدد اقوال ہیں۔ بعض کے نزدیک یتیم وہ ہے جس کی ماں نہ ہو۔ بعض کہتے ہیں کہ یتیم وہ ہے جس کا باپ وفات پا چکا ہو اور بعض کہتے ہیں کہ جس کے ماں باپ دونوں نہ ہوں اس کو یتیم کہتے ہیں۔ یتیمی تا حیات باقی نہیں رہتی بلکہ بالغ ہونے کے بعد ختم ہو جاتی ہے۔ لڑکے کے بالغ ہونے کی مدت بارہ سال ہے اور لڑکی کے بالغ ہونے کی مدت نو سال ہے، لہٰذا اس مدت کے بعد بچہ یتیم نہیں رہتا ہے۔

اس حدیث مبارکہ میں دوسرا مسئلہ یہ بیان کیا گیا ہے کہ صبح سے شام تک خاموش رہنے کا نام روزہ نہیں ہے بلکہ اپنے آپ کو صبح صادق سے لے کر غروب آفتاب تک اپنے آپ کو کھانے پینے اور جماع سے رکھنے کا نام روزہ ہے۔

سوال نمبر۲: عن ابی ھریرۃ رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یمینک علی مایصدقک علیھا صاحبک۔

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ تحریر کریں اور صاحب کتاب کا نام تحریر کریں؟

(ب) حدیث شریف کی تشریح اس انداز سے کریں کہ مفہوم واضح ہو جائے۔ نیز کفارۂ یمین ذکر کریں؟

جواب: (الف) حدیث شریف کا ترجمہ: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں نبی کریم صلی

اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تمہاری قسم سے مراد وہ مفہوم ہوگا جس کا تمہارا ساتھی تصدیق کرے۔

صاحب کتاب کا نام: حضرت سلیمان بن الاشعث بن شداد بن عمرو بن عامر رحمہ اللہ تعالیٰ۔

(ب): مفہوم حدیث: زیر بحث حدیث کا مطلب یہ ہے کہ جب کوئی شخص قسم کھاتے وقت ذو معنی الفاظ استعمال کرے تو اس کی قسم پر فوری حکم نافذ نہیں کیا جائے گا بلکہ متکلم سے اس کی وضاحت طلب کی جائے گی۔ اس کی طرف سے وضاحت کرنے سے اس کی قسم کا نتیجہ سامنے آئے گا اور اس پر صدق و کذب کا حکم شرعی نافذ ہوگا۔

کفارہ یمین: شرعی کفارہ یمین یہ ہے کہ ایک غلام آزاد کرنا یا تین دن کے روزے رکھنا یا دس مسکینوں کو کھانا کھلانا۔

کفارہ یمین کی ادائیگی میں ترتیب حدیث کو ملحوظ خاطر رکھا جائے گا یعنی سب سے قبل غلام آزاد کرنے کی کوشش کی جائے گی، یہ نہ ممکن ہونے کی صورت میں تین دنوں کے روزے رکھے جائیں گے اور اس کی طاقت نہ ہو تو دس مسکینوں کو کھانا کھلایا جائے گا۔

سوال نمبر۳: ان ابا هريرة رضى الله عنه قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم يتقارب الزمان وينقص العلم وتظهر الفتن ويلقى الشح ويكثر الهرج قيل يارسول الله صلى الله عليه وسلم اية هو؟ قال القتل القتل۔

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ تحریر کریں؟

(ب) حدیث شریف میں مذکورہ صرف خط کشیدہ فتنوں کی وضاحت کریں؟

جواب: (الف) حدیث شریف کا ترجمہ: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: زمانہ سمٹ جائے گا، علم کم ہو جائے گا، فتنے ظاہر ہوں گے، بخل پھیل جائے گا، "ہرج" زیادہ ہو جائے گا۔ عرض کیا گیا: یارسول اللہ! اس سے کیا مراد ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: قتل، قتل۔

## (ب): خط کشیدہ فتنوں کی وضاحت:

۱- يتقارب الزمان: (زمانہ سمٹ جائے گا) قرآن وحدیث میں علامات قیامت بیان کی گئی ہیں جن میں سے کچھ کا ظہور ہو چکا ہے اور کچھ کا ظہور ابھی باقی ہے۔ زیر بحث حدیث میں ایک علامت قیامت بایں الفاظ بیان کی گئی ہے: يتقارب الزمان یعنی بے برکتی اور سرعت کی وجہ سے زمانہ میں اتنی تیزی آجائے گی کہ صدی سال کی طرح، سال مہینہ کی طرح، مہینہ ہفتہ کی طرح اور ہفتہ دن کی طرح اور دن گھنٹے کی طرح محسوس ہوگا۔ آج کے زمانہ میں یہ علامت محسوس کی جاسکتی ہے۔

۲- ویکثر الھرج: (فتنہ وفساد عام ہوگا) علامت قیامت میں سے ایک فتنہ کا عام ہونا بھی ہے۔ یہ علامت بھی عصر حاضر میں پائی جاتی ہے۔ عالمی سطح پر، ملکی سطح پر، صوبائی سطح پر، ضلع کی سطح پر، محلہ کی سطح پر بلکہ گھریلو سطح پر فتنے پائے جاتے ہیں۔ دنیاوی مفادات کی خاطر چرب زبانی سے کام لینا، دھوکہ دینا، کذب بیانی سے کام لینا، حقوق العباد کو نظر انداز کرنا، حقوق اولاد کو پس پشت ڈالنا اور قتل وغارت کا بازار گرم ہونا اس کی وضاحت کے لیے کافی ہے۔

سوال نمبر۴: عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رَضِیَ اللهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اِفْتَرَقَتِ الْیَهُوْدُ عَلٰى اِحْدٰى اَوْثِنْتَیْنِ وَسَبْعِیْنَ فِرْقَةً وَتَفَرَّقَتِ النَّصَارٰى عَلٰى اِحْدٰى اَوِثْنَتَیْنِ وَسَبْعِیْنَ فِرْقَةً وَتَفْتَرِقُ اُمَّتِیْ عَلٰى ثَلٰثٍ وَّسَبْعِیْنَ فِرْقَةً۔

(الف) حدیث شریف پر اعراب لگائیں اور ترجمہ کریں؟

(ب) "تفترق امتی" سے فقہ کے فروعات میں اختلاف کرنے والے گروہ مراد ہیں یا کوئی اور؟ اپنا مؤقف تفصیلاً سپرد قلم کریں؟

جواب: (الف) اعراب اوپر لگا دیے گئے ہیں' حدیث شریف کا ترجمہ: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں، نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: یہودی ۷۱ یا (راوی کو شک ہے شاید یہ الفاظ ہیں:) ۷۲ فرقوں میں تقسیم ہو گئے تھے اور عیسائی ۷۱ (راوی کو شک ہے شاید یہ الفاظ ہیں:) ۷۲ فرقوں میں تقسیم ہو گئے تھے اور میری امت ۷۳ فرقوں میں تقسیم ہو جائے گی۔

(ب): "تفترق امتی" سے مراد: زیر بحث حدیث میں تصریح ہے کہ قوم بنی اسرائیل بہتر (۷۲) فرقوں میں بٹی تھی اور امت محمدیہ تہتر (۷۳) فرقوں میں بٹ جائے گی۔ وہ سب کے سب جہنمی ہوں گے سوائے ایک فرقہ کے اور وہ فرقہ ایسا ہے جو رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے طریقہ پر چلتا ہوگا یعنی اہل سنت وجماعت۔

زیر بحث حدیث میں "تفترق امتی" کے الفاظ استعمال ہوئے ہیں۔ اس سے فقہ کے فروعات میں آئمہ فقہ کا اختلاف مراد نہیں ہے۔ اس کے دلائل درج ذیل ہیں:

۱- اس اختلاف کو ایک حدیث میں رحمت قرار دیا گیا ہے۔

۲- زیر بحث میں جو جہنمی ہونے کی وعید سنائی گئی ہے یہ مسلمانوں کے لیے نہیں ہے۔

۳- زیر بحث حدیث میں "تفترق امتی" سے گمراہ اور بے دین فرقے مراد ہیں مثلاً معتزلہ، قدریہ اور قادیانیہ وغیرہ۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆

الاختبار السنوی النهائی تحت اشراف تنظیم المدارس (اهل السنة) باکستان

# الشهادة العالمية "السنة الثانية" للطالبات

الموافق سنة 1438ھ/2017ء

## ﴿ثلث ساعات، الورقة الخامسة: لسنن النسائی وسنن ابن ماجه﴾

الوقت المحدد: ثلث ساعات　　　　　مجموع الأرقام: ۱۰۰

نوٹ: دونوں حصوں میں سے کوئی دو، دو سوال حل کریں۔

سوال نمبر ۱: عن ابی هريرة ان رسول الله صلى الله عليه وسلم قال ثلثة حق على الله عزوجل عونهم المكاتب الذی يريد الاداء والناكح الذی يريد العفاف والمجاهد فی سبيل الله .

(الف) حدیث رسول کا ترجمہ کریں اور خط کشیدہ صیغہ بتائیں؟ (۵+۵=۱۰)

(ب) احادیث طیبہ کی روشنی میں موجودہ بے راہ روی کو روکنے کے لیے نکاح کی اہمیت وضرورت پر مضمون قلمبند کریں؟ (۱۵)

سوال نمبر ۲: عن عمران بن حصين ان رسول الله صلى الله عليه وسلم قال لاجلب ولاجنب ولاشغار فی الاسلام ومن انتهب نهبة فليس منا .

(الف) حدیث شریف کا اردو میں ترجمہ کریں نیز جلب کا مفہوم واضح کریں؟ (۵+۵=۱۰)

(ب) شغار کا لغوی اصطلاحی معنی اور اس کا حکم سپرد قلم کریں؟ (۵+۵+۵=۱۵)

سوال نمبر ۳: عن عبدالله قال لعن رسول الله صلى الله عليه وسلم الواشمات والمتفلجات والمتنمصات المغيرات خلق الله عزوجل .

(الف) عبارت پر اعراب لگا کر اس کا ترجمہ کریں؟ (۵+۵=۱۰)

(ب) حدیث شریف میں مذکور تینوں اقسام کی تشریح وتوضیح اور ان کا حکم تحریر کریں؟ (۵+۵+۵=۱۵)

## ﴿حصہ دوم...... سنن ابن ماجه﴾

سوال نمبر ۴: عن ابی هريرة رضى الله عنه قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم تعلموا القرآن واقرأوه وارقدوا فان مثل القرآن ومن تعلمه فقام به كمثل جراب محشو مسكا يفوح ريحه كل مكان ومثل من تعلمه فرقد وهو فی جوفه كمثل جراب اوكی على مسك .

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ تحریر کریں؟ (۱۰)

(ب) ''وارقدوا'' کے شروع میں واؤ کے معنی میں ہے یا جمع کے معنی میں؟ دونوں صورتوں میں مفہوم سپرد قلم کریں؟ (۸+۷=۱۵)

سوال نمبر۵: (الف) دعا کی فضیلت میں کوئی ایک حدیث شریف اور اس کا ترجمہ تحریر کریں؟ (۵+۵=۱۰)

(ب) ''دعا میں ہاتھوں کا اٹھانا کیسا ہے؟'' آپ اس کا مدلل جواب قلمبند کریں؟ (۱۵)

سوال نمبر۶: عن عائشة رضی الله عنها قالت سمعت رسول الله صلی الله علیه وسلم یقول مروا بالمعروف وانهوا عن المنکر قبل ان تدعوا فلا یستجاب الکم۔

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ تحریر کریں اور صاحب کتاب کا نام لکھیں؟ (۱۰)

(ب) ''امر بالمعروف اور نہی عن المنکر'' کے عنوان پر ایک مدلل مضمون سپرد قلم کریں؟ (۱۵)

☆☆☆☆☆☆

# درجہ عالمیہ (سال دوم) برائے طالبات بابت 2017ء

## ﴿پانچواں پرچہ: سنن النسائی و سنن ابن ماجہ﴾

سوال نمبر۱: عن ابی هریرة ان رسول الله صلی الله علیه وسلم قال ثلثة حق علی الله عزوجل عونهم المکاتب الذی یرید الاداء والناکح الذی یرید العفاف والمجاهد فی سبیل الله۔

(الف) حدیث رسول کا ترجمہ کریں اور خط کشیدہ صیغہ بتائیں؟

(ب) احادیث طیبہ کی روشنی میں موجودہ بے راہ روی کو روکنے کے لیے نکاح کی اہمیت وضرورت پر مضمون قلمبند کریں؟

جواب: (الف) ترجمہ حدیث: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تین طرح کے لوگوں پر اللہ تعالیٰ کا حق ہے کہ وہ ان کی مدد کرے: ایک وہ مکاتب جو اپنی ادائیگی کرنا چاہتا ہو، دوسرا وہ نکاح کرنے والا جو پاکدامنی چاہتا ہو اور تیسرا وہ مجاہد جو اللہ تعالیٰ کی راہ میں جہاد کرے۔

خط کشیدہ کا صیغہ: المکاتب: صیغہ واحد مذکر اسم مفعول ثلاثی مزید فیہ از باب مفاعلہ (وہ غلام ہے جس کو آقا نے لکھ دیا ہو کہ تم اتنی رقم مجھے جمع کروا کر آزادی حاصل کر سکتے ہو)

(ب): نکاح کے معنی ومفہوم کا بیان: نکاح کے لغوی معنی ہیں جمع کرنا لیکن اس لفظ کا اطلاق مجامعت کرنے اور عقد کے معنی پر بھی ہوتا ہے' کیونکہ مجامعت اور عقد دونوں ہی میں جمع ہونا اور ملنا پایا جاتا ہے۔ لہٰذا اصول فقہ میں نکاح کے یہی معنی ہیں' یعنی جمع ہونا بمعنی مجامعت کرنا مراد لینا' بشرطیکہ ایسا کوئی قرینہ نہ ہو جو اس معنی کے خلاف دلالت کرتا ہو۔

فقہ کی اصطلاح میں نکاح اس خاص عقد ومعاہدہ کو کہتے ہیں جو مرد وعورت کے درمیان ہوتا ہے اور جس سے دونوں کے درمیان زوجیت کا تعلق پیدا ہوجاتا ہے۔ نکاح کا لغوی معنی جمع کرنا اور ملانا ہے۔ جیسے عربی کی ضرب المثل ہے: ''انکحنا القری فسنری'' یعنی ہم نے مذکر نیل گائے اور مؤنث نیل گائے کا ملاپ کرادیا ہے اور اب ہم دیکھیں گے کہ ان کے ہاں کیا پیدا ہوتا ہے۔ یہ ضرب المثل ان لوگوں کے لیے بیان کی جاتی ہے جو کسی معاملے پر اکٹھے ہوجائیں اور انہیں یہ سمجھ نہ آرہا ہو کہ اس کا انجام کیا ہوگا؟

لفظ ''نکاح'' وطی کرنے کے لیے استعمال ہوتا ہے' کیونکہ اس میں ''ملانے'' کا مفہوم پایا جاتا ہے۔ البتہ مجازی طور پر لفظ ''عقد'' کے بھی استعمال ہوتا ہے۔ لفظ نکاح عقد کے معنی میں استعمال ہونے کی مثال قرآن میں یہ ہے: ''فَانْکِحُوْھُنَّ بِاِذْنِ اَھْلِھِنَّ'' یعنی تم ان خواتین کے گھر والوں کی اجازت سے ان کے ساتھ عقد نکاح کرو۔

تعریف نکاح میں مذاہب اربعہ: علامہ عبدالرحمٰن جزری رحمہ اللہ تعالیٰ لکھتے ہیں فقہاء احناف میں بعض فقہاء نے کہا ہے کہ ایک شخص کو کسی کی ذات سے حصول نفع کا مالک بنادینا ہے۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ خاص شخص صرف مخصوص عضو سے نفع حاصل کرنے کا حق رکھتا ہے۔

بعض فقہاء احناف نے یہ لکھا ہے کہ کسی شخص کو ملکہ متعہ کا مالک بنادینا نکاح ہے جبکہ بعض نے کہا ہے کہ نکاح صرف عضو خاص نہیں بلکہ جسم کے تمام اعضاء سے نفع حاصل کرنے کے لیے ہے۔

فقہاء مالکیہ کہتے ہیں کہ نکاح ایک محض جنسی لذت کے لیے ایک معاملہ ہے جو حصول لذت سے پہلے گواہوں کی موجودگی میں انجام پاتا ہے اور اس کام کی قیمت واجب الادا نہیں ہوتی۔

قرآن کی روشنی میں نکاح کی اہمیت: اللہ تعالیٰ قرآن مجید میں فرماتا ہے: ''اور اگر تمہیں اندیشہ ہو کہ یتیم لڑکیوں میں انصاف نہ کروگے تو نکاح میں لاؤ جو عورتیں تمہیں خوش آئیں دو، دو اور تین، تین اور چار، چار۔ پھر اگر ڈرو کہ دو بیبیوں کو برابر نہ رکھ سکوگے تو ایک ہی کرو یا کنیزیں جن کے تم مالک ہو۔ یہ اس سے زیادہ قریب ہے کہ تم سے ظلم نہ ہو۔''

ایک اور جگہ فرمایا: ''اور یتیموں کو آزماتے رہو یہاں تک کہ جب وہ نکاح کے قابل ہوں تو اگر تم انہیں مناسب سمجھو تو ان کے مال انہیں سپرد کردو اور انہیں نہ کھاؤ حد سے بڑھ کر اور اس جلدی میں کہ کہیں بڑے نہ ہوجائیں اور جسے حاجت نہ ہو وہ بچتا رہے اور جو حاجت مند ہو وہ بقدر مناسب کھائے۔ پھر جب تم ان

کے مال انہیں سپرد کرو تو ان پر گواہ کر لو اور اللہ کافی ہے حساب لینے کو۔"

احادیث کی روشنی میں نکاح کی اہمیت: حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: عورت سے اس کے دین، اس کے مال اور اس کی خوبصورتی کی وجہ سے نکاح کیا جاتا ہے۔ لہٰذا تم دیندار عورت کو نکاح کے لیے اختیار کرو۔ پھر فرمایا: تمہارے دونوں ہاتھ خاک آلود ہوں۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: شادی کے لیے عورت کی چار باتیں دیکھی جاتی ہیں: مال، نسب، دین اور خوبصورتی۔ تجھے دیندار کو حاصل کرنا چاہیے (اگر تو نہ مانے) تو تیرے دونوں ہاتھ خاک آلود ہوں۔

فقہاء کے نزدیک نکاح کی اہمیت: حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ تم میں سے بہتر وہ شخص ہے جس کی بیویاں زیادہ ہوں۔ علامہ حصکفی حنفی رحمہ اللہ تعالیٰ لکھتے ہیں کوئی عبادت ایسی نہیں جو حضرت آدم علیہ السلام کے زمانے سے لے کر آج تک مشروع ہو پھر جنت میں بھی باقی رہے سوائے نکاح اور ایمان کے۔

ملت ابراہیمی میں نکاح کا طریقہ: اسلام سے پہلے اولادِ اسماعیل اور ملت ابراہیمی میں نکاح کی یہ صورت تھی کہ مرد و عورت دونوں کے بڑے جمع ہو کر اپنے اپنے خاندانی فضائل پر روشنی ڈالتے تھے اور اس کے بعد مرد اور عورت کے درمیان ایک ساتھ زندگی گزارنے کا معاملہ طے پا جاتا تھا۔ مہر کی رقم یا کچھ سامان مرد کے ذمہ واجب کر دیا جاتا تھا، جو وہ ادا کر دیا کرتا تھا۔

رسول پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے نکاح کی اس قدیم رسم اور قدیم طریقہ کو قائم رکھا' کیونکہ وہ طریقہ فطری طور پر معاملات کے طے ہونے کا مناسب طریقہ تھا۔ البتہ آپ نے خاندانی فضائل بیان کرنے کی بجائے خدا تعالیٰ کی تعریف وثناء کے ساتھ خطبہ دینے کا سلسلہ شروع کیا۔ موجودہ خطبہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت مبارکہ ہے، اسی تاریخی نکاح میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے بطور وکیل آپ کے چچا ابو طالب تھے اور حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کے وکیل ان کے چچا عمرو بن اسد تھے اور بیس اونٹ بطور مہر مقرر ہوئے تھے۔

اولادِ اسماعیل پر جب تین سو سالہ جاہلیت کا عہد مسلط ہوا تو اس دور میں معاشرہ کے اندر کچھ خرابیاں پیدا ہو گئیں اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ان خرابیوں کی اصلاح کر دی۔ آپ نے ایک طرف نکاح کی اہمیت قائم کی اور دوسری طرف نکاح کو آسان سے آسان تر کر دیا تاکہ غریب سے غریب آدمی بھی بے نکاح نہ رہے۔ نکاح کے ذریعہ مرد اور عورت کو جو کردار کی حفاظت نسل انسانی کے سلسلہ میں پاکیزگی اور اعتماد پیدا ہوتا ہے' وہ پیدا ہو جائے۔

نکاح کی اہمیت میں اخلاقی فوائد: نکاح یعنی شادی صرف دو افراد کا ایک سماجی بندھن، ایک شخص کی

ضرورت، ایک طبعی خواہش اور صرف ایک ذاتی معاملہ ہی نہیں ہے بلکہ یہ معاشرہ انسانی وجود وبقاء کا ایک بنیادی ستون بھی ہے اور شرعی نقطہ سے ایک خاص اہمیت وفضیلت کا حامل بھی ہے۔ نکاح کی اہمیت اور اس کی بنیادی ضرورت کا اندازہ اس بات سے لگایا جاسکتا ہے کہ حضرت آدم علیہ السلام کے زمانہ وقت سے شریعت محمدی صلی اللہ علیہ وسلم تک کوئی ایسی شریعت نہیں گزری ہے جو نکاح سے خالی رہی ہو۔ اسی لیے علماء لکھتے ہیں کہ ایسی کوئی عبادت نہیں ہے جو حضرت آدم علیہ السلام سے لے کر اب تک مشروع ہو اور جنت میں بھی باقی رہے سوائے نکاح اور ایمان کے۔ چنانچہ ہر شریعت میں مرد وعورت کا اجتماع ایک خاص معاہدہ کے تحت مشروع رہا ہے اور بغیر اس معاہدہ کے مرد وعورت کا باہمی اجتماع کسی بھی شریعت ومذہب نے جائز قرار نہیں دیا۔ ہاں یہ ضرور ہے کہ اس معاہدہ کی صورتیں مختلف رہی ہیں اور اس کے شرائط واحکام میں تغیر وتبدیل ہوتا رہا ہے۔

سوال نمبر۲: عن عمران بن حصین ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال لاجلب ولاجنب ولاشغار فی الاسلام ومن انتہب نہبۃ فلیس منا۔

(الف) حدیث شریف کا اردو میں ترجمہ کریں نیز جلب کا مفہوم واضح کریں؟

(ب) شغار کا لغوی اصطلاحی معنی اور اس کا حکم سپرد قلم کریں؟

جواب: (الف) ترجمہ حدیث: حضرت عمران بن حصین رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اسلام میں جلب، جنب اور شغار کی کوئی حیثیت نہیں ہے، جو شخص لوٹ مار کرے گا اس کا ہم سے کوئی تعلق نہیں ہے۔

جلب کا مفہوم: لفظ جلب ثلاثی مجرد صحیح از باب نَصَرَ یَنْصُرُ کا مصدر ہے۔ (بہن یا بیٹی)۔ اس کا معنی ہے نافرمانی کرنا، گناہ کرنا اور معصیت کا ارتکاب کرنا۔

(ب): شغار کا لغوی واصطلاحی معنی: یہ عربی لفظ ہے جو شرعاً نکاح باطل کی ایک قسم کے لیے مستعمل ہے، جس کی تعریف یہ ہے کہ ایک شخص اپنی متعلقہ عورت (بہن یا بیٹی) کا دوسرے شخص کے ساتھ اس شرط پر نکاح کردے کہ وہ بھی اپنی متعلقہ کا اس سے نکاح کردے۔ خواہ تقرر مہر ہو یا نہ ہو۔

غیر مقلدین کے نزدیک شغار کی لفظی تحقیق: لغت میں اس کے اصل معنی رفع یعنی اٹھانے کے ہیں۔ کہا جاتا ہے: شغر الکلب اذا رفع رجلھا لیبول (کتے نے پیشاب کے لیے ٹانگ اٹھائی) اور جب باب مفاعلہ سے ہو تو رفع میں مشارکت ہوگی۔ شغار باب مفاعلہ کا مصدر ہے جس کی تائید ابی ریحانہ کی حدیث میں بھی ہوتی ہے۔ لفظ یہ ہیں: ان النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نھی عن المشاغرۃ (اخرجہ ابو الشیخ فی کتاب النکاح)۔ یعنی حدیث میں شغار اور مشاغرہ دونوں لفظ آئے ہیں جو باب مفاعلہ کی مصدر ہیں۔ امام اللغۃ ابن قتیبہ رحمہ اللہ تعالیٰ شغار کے معنی میں فرماتے ہیں: کل واحد

منهما يشعر عند الجماع ۔ شغار شرعی اس محاورہ سے ماخوذ ہے: (شغر البلد اذا خلا) ۔ یعنی شہر محافظ سے خالی ہو گیا، سے ماخوذ ہے۔

غیر مقلدین کے نزدیک شغار کی معنوی تحقیق: شغار کی دو صورتیں ہیں۔ شغار بہ تقرر مہر، شغار بلا تقرر مہر۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے شغار سے مطلقاً منع فرمایا ہے۔ مسند احمد اور صحیح مسلم میں ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے: نهى رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم عن الشغار، والشغار أن يقول الرجل زوجني ابنتك وأزوجك ابنتي أوزوجني اختك وازوجك اختي ۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے شغار سے منع فرمایا اور شغار یہ ہے کہ ایک شخص (دوسرے) سے کہے کہ میں تجھ سے اپنی بیٹی یا بہن کا نکاح دیتا ہوں (اس شرط پر) کہ تو مجھ سے اپنی بہن یا بیٹی کا نکاح کر دے۔

اس حدیث میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے نکاح شغار کی جو تفسیر بیان روایت کی ہے اس میں آپ نے تقرر اور عدم تقرر مہر کی کوئی شرط نہیں لگائی۔

تحریم شغار اور اجماع علماء: نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے بہ تقرر مہر اور بغیر تقرر مہر کا کوئی فرق نہیں کیا لیکن بعض علماء نے شغار کی تفسیر سے واقف نہ ہونے کی بناء پر اس کی تعریف میں اختلاف کیا ہے جبکہ شغار کی حرمت پر سب کا اتفاق ہے۔ امام نووی رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں اس پر سب متفق ہیں کہ نکاح شغار ناجائز ہے۔

نکاح شغار بہ تقرر مہر کا مسئلہ: حضرت عبدالرحمٰن الاعرج رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ عباس بن عبداللہ بن عباس نے عبدالرحمٰن بن الحکم کو اپنی بیٹی کا نکاح دیا اور عبدالرحمٰن بن الحکم نے عباس بن عبداللہ کو اپنی بیٹی کا' دونوں نے مہر بھی رکھا۔ پس حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے مروان بن الحکم کو ان کے درمیان جدائی کرا دینے کا حکم لکھا اور اپنے خط میں لکھا کہ یہ وہی شغار ہے جس سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے منع فرمایا تھا۔

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ نکاح مبادلہ بہ تقرر مہر شغار ہی ہے۔

سوال نمبر۳: عَنْ عَبْدِاللّٰهِ قَالَ لَعَنَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْوَاشِمَاتِ وَالْمُتَفَلِّجَاتِ وَالْمُتَنَمِّصَاتِ الْمُغَيِّرَاتِ خَلَقَ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ ۔

(الف) عبارت پر اعراب لگا کر اس کا ترجمہ کریں؟

(ب) حدیث شریف میں مذکور تینوں اقسام کی تشریح و توضیح اور ان کا حکم تحریر کریں؟

جواب: (الف) عن عبدالله قال لعن رسول الله صلى الله عليه وسلم الواشمات والمتفلجات والمتنمصات المغيرات خلق الله عزوجل ۔

ترجمہ حدیث: حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے گودنے والی

عورتوں، گودوانے والی (چہرے کے) بال اکھیڑنے والی اور خوبصورتی کے لیے دانتوں کے درمیان کشادگی کرنے والی عورتوں (جو اللہ تعالیٰ کی پیدا کردہ صورت کو) تبدیل کرتی ہیں، پر لعنت کی ہے۔

مذکورہ تینوں اقسام کی تشریح وتوضیح: حضرت عبداللہ ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو عورت اپنے بالوں میں کسی دوسری عورت کے بالوں کا جوڑا لگائے (خواہ خود لگائے اور خواہ کسی دوسرے سے لگوائے)' جو عورت کسی دوسری عورت کے بالوں میں اپنے بالوں کا جوڑا لگائے' جو عورت گودے اور جو عورت گدوائے ان سب پر اللہ کی لعنت کا نزول ہوتا ہے۔

## ﴿حصہ دوم...... سنن ابن ماجہ﴾

سوال نمبر ۴: عن ابی ہریرۃ رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تعلموا القراٰن واقراٰوہ وارقدوا فان مثل القراٰن ومن تعلمه فقام به کمثل جراب محشو مسکا یفوح ریحه کل مکان ومثل من تعلمه فرقد وھو فی جوفه کمثل جراب او کی علی مسك .

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ تحریر کریں؟

(ب) "وارقدوا" کے شروع میں واؤ 'اوٗ' کے معنی میں ہے یا جمع کے معنی میں؟ دونوں صورتوں میں مفہوم سپرد قلم کریں؟

جواب: (الف) ترجمہ حدیث: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم قرآن پاک سیکھو اور اس کو پڑھا کرو' کیونکہ جو شخص قرآن پاک کا علم حاصل کرنے کے بعد اس کی قرأت بھی کرے اور قیام کی حالت میں اسے پڑھے بھی، اس کی مثال اس تھیلی کی سی ہے جو مشک سے بھری ہوئی ہو اور اس کی خوشبو ہر جگہ پھیلتی ہو۔ جو شخص قرآن مجید کا علم حاصل کر کے سو جائے اور قرآن مجید اس کے ذہن میں ہو، تو اس کی مثال اس مشک کی تھیلی کی سی ہے جس کے منہ کو باندھ دیا گیا ہو۔

(ب): وارقدوا کی واؤ کی وضاحت: اس واؤ میں دو احتمال ہیں اور ہر احتمال میں اس کا مفہوم الگ ہو گا۔ (۱) واؤ عاطفہ جمع کے لیے ہو یعنی کسی نے قرآن کو سیکھا، پھر اسے دوسروں کو سکھایا تو اس صورت میں اس سے بھی خوشبو کی تھیلی کی طرح مہک کا سلسلہ جاری رہتا ہے۔ (۲) واؤ 'اوْ' کے معنی کے ساتھ ہو یعنی خود تو قرآن سیکھا مگر دوسروں کو اس کی تعلیم نہیں دی تو اس کی مثال اس بند تھیلی کی سی ہے جس سے خوشبو برآمد نہیں ہوتی یعنی انسان نے قرآن کا فیض خود تو حاصل کیا مگر فیض رسانی کا دروازہ بند رکھا۔

سوال نمبر ۵: (الف) دعا کی فضیلت میں کوئی ایک حدیث شریف اور اس کا ترجمہ تحریر کریں؟

(ب) "دعا میں ہاتھوں کا اٹھانا کیسا ہے؟" آپ اس کا مدلل جواب قلمبند کریں؟

جواب: (الف) فضیلت دعا پر حدیث: عن ابی ہریرۃ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ

**و آله وسلم من لم يدع الله سبحانه غضب عليه .**

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو شخص اللہ تعالیٰ سے دعا نہیں مانگتا اللہ تعالیٰ اس پر ناراض ہوتا ہے۔

(ب): (۱) دعا میں ہاتھ اٹھانے پر احادیث: حضرت مالک بن یسار رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جب تم اللہ سے سوال کرو تو اپنی ہتھیلیوں کے باطن سے سوال کرو اور ہتھیلیوں کی پشت سے سوال نہ کرو۔

(۲) حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تمہارا رب حیا والا کریم ہے، جب اس کا کوئی بندہ اس کی طرف اپنے دونوں ہاتھ اٹھاتا ہے تو وہ ان کو خالی لوٹانے سے حیا فرماتا ہے۔

(۳) حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ سوال کا طریقہ یہ ہے کہ اپنے دونوں ہاتھ اپنے کندھوں کے برابر اٹھاؤ، استغفار کا طریقہ یہ ہے کہ ایک انگلی سے اشارہ کرو اور گڑگڑا کر سوال کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ اپنے دونوں ہاتھ پھیلاؤ۔

(۴) حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم دعا میں ہاتھ بلند کرتے اور ہاتھوں کو نیچے نہ گراتے حتیٰ کہ ان کو چہرے پر مل لیتے۔

سوال نمبر ۶: **عن عائشة رضى الله عنها قالت سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول مروا بالمعروف وانهوا عن المنكر قبل ان تدعوا فلا يستجاب لكم .**

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ تحریر کریں اور صاحب کتاب کا نام لکھیں؟

(ب) "امر بالمعروف اور نہی عن المنکر" کے عنوان پر ایک مدلل مضمون سپرد قلم کریں؟

جواب: (الف) حدیث شریف کا ترجمہ: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ آپ فرماتی ہیں کہ میں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے یوں سنا: تم نیکی کا حکم کرو اور برائی سے منع کرو، وہ وقت آنے سے قبل کہ تم دعا کرو جبکہ وہ قبول نہ کی جائے۔

مصنف کتاب کا نام: سنن ابن ماجہ کے مصنف کا پورا نام مع کنیت یوں ہے: حافظ ابو عبداللہ محمد بن یزید ربعی رحمہ اللہ تعالیٰ۔

(ب): امر بالمعروف اور نہی عن المنکر پر مضمون: اللہ تعالیٰ نے اپنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی امت کو کثیر خصوصیات سے نوازا، ان میں سے ایک یہ ہے کہ لوگوں میں تبلیغ کا سلسلہ جاری رکھے ہوئے ہے، کیونکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کوئی نیا نبی نہیں آ سکتا اور آپ کی نیابت کا درجہ امت کے علماء کو حاصل ہے۔ تبلیغ دین کے حوالے سے ایک اہم موضوع امر بالمعروف اور نہی عن المنکر ہے۔ یہ مضمون تعلیم وتربیت کے

حوالے سے اپنی مثال آپ ہے۔ حدیث نبوی کی طرح قرآن کریم میں بھی یہ مضمون بیان کیا گیا ہے کہ مسلمانوں (امت محمدیہ) کو کہا گیا ہے کہ تم بہترین امت ہو، کیونکہ تم نیکی کا حکم کرتے ہو اور برائی سے منع کرتے ہو۔ اس مضمون کی اہمیت ایک مثال کے ذریعے بھی سمجھی جا سکتی ہے کہ لوگ دو منزلہ بحری جہاز میں سوار ہیں، اوپر کی منزل والے لوگ نیچے والی منزل سے بار بار پانی لینے کے لیے آتے ہیں جس وجہ سے نیچے والے لوگوں کو کیچڑ ہونے اور ان کی آمد و رفت تکلیف ہوتی ہے۔ دونوں منزلوں کے لوگوں میں تنازع ہو جاتا ہے اور نیچے والے لوگ اپنے حصہ سے جہاز کو سوراخ کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔ اگر اوپر والے انہیں روکنے کی کوشش نہ کریں گے تو جہاز ڈوبنے کی وجہ سے سب لوگ ڈوب جائیں گے۔ ہاں اگر اوپر کی منزل والے نیچے والے لوگوں کی اصلاح و تربیت کرنے کی کوشش کریں کہ وہ سوراخ کرنے سے باز رہیں تو سب لوگ بچ سکتے ہیں۔ علیٰ ھذا القیاس۔ نیکی کا حکم دینے اور برائی سے روکنے کی وجہ سے سب لوگوں کو فائدہ ہوگا یعنی نیکی کا حکم دینے والوں کو برائی سے بچانے کی نیکی کا اور ماننے والوں کو اپنی تربیت و اصلاح کا۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆

الاختبار السنوی النهائی تحت اشراف تنظیم المدارس (اهل السنة) باکستان

# الشهادة العالمية "السنة الثانية" للطالبات

الموافق سنة 1438ھ/2017ء

## ﴿ثلث ساعات، الورقة السادسة: لشرح معانی الآثار﴾

الوقت المحدد: ثلث ساعات — مجموع الأرقام: ۱۰۰



نوٹ: سوال نمبر ۱ لازمی ہے باقی میں سے کوئی دو سوال حل کریں۔

سوال نمبر ۱: قال ابو جعفر فذهب قوم الى هذه الآثار فاوجبوا الرفع عند الركوع وعند الرفع من الركوع وعند النهوض الى القيام من القعود فی الصلوٰة كلها وخالفهم فی ذلك آخرون فقالوا لانری الرفع الا فی التكبيرة الاولى .

(الف) عبارت پر اعراب لگائیں اور ترجمہ کریں؟ (۸+۸=۱۶)

(ب) دونوں مذاہب کے دلائل دیں اور مسئلہ مذکورہ میں نظر طحاوی تحریر کریں؟ (۸+۸+۸=۲۴)

سوال نمبر ۲: عن ابی سلمة قال سالت عائشة عن صلوٰة رسول الله صلى الله عليه وسلم بالليل فقالت كان يصلى ثلث عشرة ركعة يصلى ثمان ركعات ثم يصلى ركعتين وهو جالس فاذا اراد ان يركع قام فركع قائما ثم يسجد وكان يصلى ركعتين بين الاذان والاقامة من صلوٰة الصبح .

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں؟ (۱۰)

(ب) وتروں کے بارے میں امام طحاوی نے کتنے اور کون کون سے مذاہب بیان کیے ہیں؟ نیز مذکورہ حدیث کس مذہب کی دلیل ہے؟ (۲۰)

سوال نمبر ۳: عن ابن عمر انه طلق امرأته وهی حائض فسأل عمر النبی صلى الله عليه وسلم فقال مره فليراجعها ثم ليطلقها وهی طاهر او حامل.

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ وتشریح کریں؟ (۵+۵=۱۰)

(ب) حائضہ عورت کو طلاق دینے کے بعد طلاق سنت دینے کا طریقہ کیا ہے؟ اس بارے میں اختلاف آئمہ لکھیں۔ (۲۰)

سوال نمبر۴: ان ابا الصهباء قال لابن عباس أتعلم ان الثلاث كانت تجعل واحدة على عهد رسول الله صلى الله عليه وسلم وابى بكر وثلاثا من امارة عمر قال ابن عباس نعم .

(الف) حدیث کا اردو میں ترجمہ کریں اور خط کشیدہ صیغہ بتائیں؟ (۶+۴=۱۰)

(ب) بیک وقت دی گئی تین طلاقیں ایک طلاق شمار کی جائے گی یا تین؟ اس بارے احناف کا مذہب دلائل سے ثابت کریں نیز حدیث مذکور کا جواب بھی دیں۔ (۱۵+۵=۲۰)

☆☆☆☆☆☆☆☆

# درجہ عالمیہ (سال دوم) برائے طالبات بابت 2017ء

## ﴿چھٹا پرچہ: شرح معانی الآثار﴾

سوال نمبر۱: قال ابو جعفر فذهب قوم الى هذه الأثار فاوجبوا الرفع عند الركوع وعند الرفع من الركوع وعند النهوض الى القيام من القعود فى الصلوٰة كلها وخالفهم فى ذلك اٰخرون فقالوا لانرى الرفع الا فى التكبيرة الاولىٰ .

(الف) عبارت پر اعراب لگائیں اور ترجمہ کریں؟

(ب) دونوں مذاہب کے دلائل دیں اور مسئلہ مذکورہ میں نظر طحاوی تحریر کریں؟

جواب: (الف) اعراب پر عبارت: قَالَ اَبُوْ جَعْفَرٍ فَذَهَبَ قَوْمٌ اِلٰى هٰذِهِ الْاٰثَارِ فَاَوْجَبُوا الرَّفْعَ عِنْدَ الرَّكُوْعِ وَعِنْدَ الرَّفْعِ مِنَ الرَّكُوْعِ وَعِنْدَ النُّهُوْضِ اِلَى الْقِيَامِ مِنَ الْقُعُوْدِ فِى الصَّلٰوةِ كُلِّهَا وَخَالَفَهُمْ فِىْ ذٰلِكَ اٰخَرُوْنَ فَقَالُوْا لَا نَرَى الرَّفْعَ اِلَّا فِى التَّكْبِيْرَةِ الْاُوْلٰى .

ترجمہ عبارت: امام ابوجعفر رحمہ اللہ تعالیٰ بیان کرتے ہیں (اہلِ علم) کی ایک قوم ان آثار کی طرف کی گئی ہے۔ انہوں نے رکوع میں جاتے وقت، رکوع سے اٹھتے ہوئے اور (پہلے) قعدے کے بعد قیام کی طرف جاتے ہوئے رفع یدین کرنے کو تمام نمازوں میں واجب قرار دیا ہے۔ دیگر حضرات نے اس بارے میں ان کی مخالفت کی ہے۔ وہ یہ کہتے ہیں کہ ہمارے نزدیک صرف پہلی تکبیر میں رفع یدین کیا جائے گا۔

(ب): دونوں مذاہب کے دلائل: منقول ہے کہ ایک مرتبہ حضرت ابوحنیفہ اور امام اوزاعی مکہ کے دار الحناطین میں جمع ہوئے۔ امام اوزاعی رحمہ اللہ تعالیٰ نے امام صاحب سے پوچھا کہ آپ رکوع میں جاتے وقت اور رکوع سے سر اٹھاتے وقت رفع یدین کیوں نہیں کرتے؟ حضرت امام صاحب نے جواب

دیا: اس لیے آقا نامدار صلی اللہ علیہ وسلم سے اس سلسلہ میں کچھ صحت کے ساتھ ثابت نہیں ہے! امام اوزاعی رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: مجھے زہری نے حضرت سالم کی یہ حدیث بیان کی کہ انہوں نے اپنے والد حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے نقل کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تکبیر اولیٰ کے وقت، رکوع میں جاتے وقت اور رکوع سے سر اٹھاتے وقت رفع یدین کیا کرتے تھے۔ حضرت امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: مجھ سے حماد نے ان سے ابراہیم نے ان سے علقمہ اور اسود نے اور ان دونوں نے حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے یہ حدیث نقل کی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم صرف ابتداء نماز میں دونوں ہاتھ اٹھاتے تھے اور دوبارہ ایسا نہیں کرتے تھے۔ یہ روایت سن کر امام اوزاعی رحمہ اللہ تعالیٰ نے کہا: میں نے تو زہری سے نقل کیا انہوں نے سالم سے اور انہوں نے اپنے باپ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے نقل کیا ہے اور آپ اس کے مقابلے میں حماد سے روایت کرتے ہیں کہ انہوں نے ابراہیم سے اور انہوں نے علقمہ سے نقل کیا ہے یعنی میری بیان کردہ سند آپ کی بیان کردہ سند سے عالی اور افضل ہے۔

حضرت امام اعظم رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: اگر یہی بات ہے تو پھر سنو! حماد، زہری سے زیادہ فقیہ ہیں اور ابراہیم، سالم سے زیادہ فقیہ ہیں اور اسی طرح علقمہ بھی حضرت عبداللہ بن عمر کے مقابلہ میں فقہ میں کم نہیں ہیں یہ اور بات ہے کہ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی رفاقیت وصحابیت کا شرف حاصل ہے۔ نیز اسود کو بھی بہت فضیلت حاصل ہے اور عبداللہ تو خود عبداللہ ہیں یعنی عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی تعریف وتوصیف کیا کی جائے کہ علم فقہ میں اپنی عظمت وشان اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی رفاقت اور صحبت کی سعادت وشرف کی وجہ سے مشہور ہیں۔

گویا امام اوزاعی رحمہ اللہ تعالیٰ نے تو اسناد کے عالی ہونے کی حیثیت سے حدیث کو ترجیح دی اور حضرت امام اعظم رحمہ اللہ تعالیٰ نے راویان حدیث کے فقیہ ہونے کے اعتبار سے حدیث کو ترجیح دی۔ چنانچہ امام اعظم رحمہ اللہ تعالیٰ کا اصول یہی ہے کہ وہ فقیہ راوی کو غیر راویوں پر ترجیح دیتے ہیں جیسا کہ اصول فقہ میں مذکور ہے۔

سوال نمبر۲: **عن ابی سلمة قال سألت عائشة عن صلوٰة رسول الله صلی الله علیه وسلم باللیل فقالت کان یصلی ثلث عشرة رکعة یصلی ثمان رکعات ثم یصلی رکعتین وهو جالس فاذا اراد ان یرکع قام فرکع قائما ثم یسجد وکان یصلی رکعتین بین الاذان والاقامة من صلوٰة الصبح ۔**

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں؟

(ب) وتروں کے بارے میں امام طحاوی نے کتنے اور کون کون سے مذاہب بیان کیے ہیں؟ نیز مذکورہ حدیث کس مذہب کی دلیل ہے؟

جواب: (الف) ترجمہ حدیث: ابوسلمہ بیان کرتے ہیں میں نے سیّدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی رات کے وقت پڑھی جانے والی نماز کے بارے میں دریافت کیا تو انہوں نے بتایا: نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم آٹھ رکعات ادا کرتے تھے پھر دو رکعت بیٹھ کر ادا کرتے۔ جب آپ نے رکوع میں جانا ہوتا تو کھڑے ہو جاتے تھے پھر قیام کی حالت میں رکوع میں جاتے تھے پھر سجدے میں جاتے تھے۔ پھر آپ صبح کی نماز کی اذان اور اقامت کے درمیان دو رکعات ادا کیا کرتے تھے۔

(ب): پہلا قول یہ ہے کہ وتر کی ایک رکعت ہے۔

دلیل: حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: وتر ایک ایک رکعت ہے رات کے آخر میں۔

دوسرا قول: وتر تین رکعات ہیں لیکن دو کے بعد سلام پھیر دے، پھر ایک رکعت پڑھے۔

پہلے قول والوں نے جو ایک رکعت کا ذکر کیا ہے اس میں بھی ایک احتمال یہ ہوسکتا ہے کہ دو رکعت کے بعد ایک رکعت علیحدہ پڑھتے تھے۔

دلیل: حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں ایک شخص نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے رات کی نماز کے بارے میں سوال کیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: دو دو رکعت ہیں، جب تمہیں صبح (صادق) ہو جانے کا خوف ہو تو ایک رکعت پڑھ کر اپنی نماز کو وتر بنالو۔

حضرت سالم رضی اللہ عنہ اپنے باپ ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت کرتے ہیں کہ وہ دو رکعت اور وتر کو سلام سے علیحدہ کرتے تھے۔ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے فرمایا: نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم بھی یہی کرتے تھے۔

تیسرا قول: وتر تین رکعت ہیں اور ان میں ایک ہی سلام ہے۔

دلیل: عقبہ بن مسلم کہتے ہیں میں نے عبداللہ بن عمر سے وتر کے بارے میں سوال کیا تو آپ نے فرمایا: کیا تم دن کے وتر کو جانتے ہو؟ تو میں نے کہا وہ نماز مغرب ہے۔ انہوں نے کہا: تم نے سچ کہا یا تم نے اچھا جواب دیا: پھر آپ نے فرمایا: ہم مسجد میں تھے کہ ایک شخص کھڑا ہوا اس نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے وتر یا رات کی نماز کے متعلق پوچھا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: رات کی نماز دو، دو رکعت ہے، جب تمہیں صبح (صادق) ہو جانے کا خوف ہو تو ایک رکعت سے نماز کو وتر بنا دو۔

جب حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما نے رات کے وتر کو دن کے یعنی مغرب کی نماز کی طرح قرار دیا تو واضح ہو گیا کہ وتر تین رکعات ہیں، ان میں سلام نہیں جیسا کہ مغرب کی نماز تین رکعات ہیں ان کے درمیان سلام نہیں۔

سوال نمبر۳: عن ابن عمر انه طلق امرأته وهي حائض فسأل عمر النبي صلى الله عليه وسلم فقال مره فليرا جعها ثم ليطلقها وهي طاهر اوحامل ۔

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ وتشریح کریں؟

(ب) حائضہ عورت کو طلاق دینے کے بعد طلاق سنت دینے کا طریقہ کیا ہے؟ اس بارے میں اختلاف آئمہ لکھیں۔

جواب: (الف) ترجمہ حدیث: حضرت سالم رضی اللہ عنہ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما کے بارے میں یہ بات نقل کرتے ہیں، انہوں نے اپنی اہلیہ کو طلاق دے دی، وہ خاتون اس وقت حیض کی حالت میں تھیں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے اس بارے میں دریافت کیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اس سے کہو کہ وہ اس عورت سے رجوع کرلے اور پھر اسے اس وقت طلاق دے جب وہ طہر کی حالت میں ہو یا حاملہ ہو۔

تشریح: شوہر اپنی بیوی کو جب بھی طلاق دے گا، وہ واقع ہو جائے گی خواہ وہ حیض کی حالت میں ہو یا حمل کی صورت میں۔ مسنون طریقہ یہ ہے کہ شوہر اپنی بیوی کو حالت طہر میں طلاق دے پھر ہر مہینہ میں طلاق دیتا رہے حتیٰ کہ تین طلاقیں پوری ہو جائیں۔ زیر بحث حدیث میں بھی یہی حکم بیان کیا گیا ہے۔

(ب): امام ابوجعفر رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں: بعض لوگ اس بات کے قائل ہیں کہ جب کوئی شخص اپنی بیوی کو تین طلاقیں ایک ساتھ دے تو عورت پر ایک طلاق واقع ہوگی جبکہ وہ طلاق سنت وقت میں دی گئی ہو اور وہ سنت وقت یہ ہے کہ عورت طہر کی حالت میں ہو اور اس کے ساتھ صحبت نہ کی گئی ہو۔ یہ لوگ اس بارے اس حدیث سے استدلال کرتے ہیں اور یہ کہتے ہیں کہ جب اللہ تعالیٰ نے اپنے بندوں کو یہ حکم دیا ہے کہ وہ ایک مخصوص وقت میں طلاق دیں پھر وہ بندے اللہ تعالیٰ کے حکم کے برعکس طلاق دے دیں تو وہ طلاق واقع نہیں ہوگی۔ اگر کوئی شخص کسی دوسرے بندے کو یہ کہے کہ وہ اس کی بیوی کو طلاق دے اور اس کے لیے معین وقت بھی بیان کردے تو پھر وہ شخص اس کی بجائے کسی دوسرے وقت میں طلاق دے یا وہ بندہ اس دوسرے بندے کو یہ کہے کہ وہ کسی خاص شرط کے ساتھ اس کی بیوی کو طلاق دے اور وہ اس مخصوص شرط کے علاوہ دوسری شرط کے ساتھ طلاق دے دے تو وہ طلاق واقع نہیں ہوگی، کیونکہ اس نے اس چیز کی

مخالفت کی ہے جس کی اسے ہدایت کی گئی تھی۔ یہ حضرات کہتے ہیں کہ اسی طرح جس طلاق کو دینے کی بندوں کو ہدایت کی گئی ہے جب وہ حکم کے مطابق طلاق دیں گے تو وہ طلاق واقع ہو جائے گی۔ جب وہ حکم کے خلاف طلاق دیں گے تو وہ طلاق واقع نہیں ہوگی۔

**سوال نمبر۴: ان ابا الصهباء قال لابن عباس أتعلم ان الثلاث كانت تجعل واحدة على عهد رسول الله صلى الله عليه وسلم وابى بكر وثلاثا من امارة عمر قال ابن عباس نعم.**

(الف) حدیث کا اردو میں ترجمہ کریں اور خط کشیدہ صیغہ بتائیں؟

(ب) بیک وقت دی گئی تین طلاقیں ایک طلاق شمار کی جائے گی یا تین؟ اس بارے احناف کا مذہب دلائل سے ثابت کریں نیز حدیث مذکور کا جواب بھی دیں؟

جواب: (الف) ترجمہ حدیث: حضرت ابوصہبا رضی اللہ عنہ نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے دریافت کیا: آپ جانتے ہیں کہ ایک شخص کی تین طلاقوں کو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ اقدس میں، حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے زمانے میں اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی خلافت کے ابتدائی تین سالوں میں ایک قرار دیا جاتا تھا؟ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا: ہاں (ایسا ہی ہے)

خط کشیدہ صیغہ: كانت تجعل: صیغہ واحد مؤنث غائب فعل ماضی استمراری ثلاثی مجرد از باب ضَرَبَ يَضْرِبُ.

(ب): طلاق ثلاثہ کے وقوع میں مذاہب اربعہ: ایک مجلس میں تین دفعہ دی گئی طلاق کو سنت کے خلاف ہے، طلاق بدعت ہے لیکن اس کے واقع ہو جانے میں آئمہ اربعہ کا اتفاق ہے۔ علامہ نووی شافعی کہتے ہیں امام مالک امام ابوحنیفہ، امام شافعی رحمہم اللہ تعالیٰ اور قدیم اور جدید تمام علماء کے نزدیک تین طلاقیں واقع ہو جاتی ہیں۔ اسی طرح امام ابن قدامہ حنبلی کہتے ہیں کہ جس شخص نے بیک وقت تین طلاقیں دیں، وہ واقع ہو جائیں گی۔

بیک وقت تین طلاقیں دینا حرام ہونا: حضرت محمود ابن لبید رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اس شخص کے بارے میں بتایا گیا جس نے اپنی بیوی کو ایک ساتھ تین طلاقیں دی تھیں تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم غضبناک ہو کر کھڑے ہو گئے اور فرمایا: کیا اللہ کی کتاب کے ساتھ کھیل کھیلا جاتا ہے حالانکہ میں تمہارے درمیان موجود ہوں۔ یہ سن کر مجلس نبوی میں موجود صحابہ میں سے ایک شخص کھڑا ہوا اور عرض کیا: یا رسول اللہ! کیا میں اس شخص کو قتل نہ کردوں؟

اللہ کی کتاب سے قرآن کریم کی یہ آیت: ''اَلطَّلَاقُ مَرَّتٰنِ فَاِمْسَاكٌ بِمَعْرُوْفٍ '' مراد ہے۔ اس آیت مبارکہ میں یہ حکم بیان کیا گیا ہے کہ ایک ساتھ تین طلاقیں نہ دینی چاہئیں بلکہ متفرق طور پر دینی چاہئیں۔

حضرت امام اعظم رحمہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک تین طلاق ایک ساتھ دینا حرام ہے اور اس حدیث سے بھی یہی ثابت ہوتا ہے، کیونکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کسی شخص کے اس فعل پر غضب ناک ہوئے تھے جو گناہ ومعصیت کا باعث ہوتا تھا۔ حضرت امام شافعی رحمہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک تین طلاق ایک ساتھ دینا حرام نہیں ہے بلکہ خلاف اولیٰ ہے۔

فقہاء کرام لکھتے ہیں کہ تین طلاقیں ایک ساتھ نہ دینے کا فائدہ یہ ہے کہ ایک طلاق کے بعد شاید اللہ تعالیٰ خاوند کے دل کو بیوی کی طرف مائل کر دے اور اس کے فیصلہ میں کوئی ایسی خوشگوار تبدیلی آجائے کہ وہ رجوع کر لے اور ان دونوں کے درمیان مستقل جدائی کی نوبت نہ آئے۔

☆☆☆☆☆☆

الاختبار السنوی النهائی تحت اشراف تنظیم المدارس (اهل السنة) باكستان

# الشهادة العالمية "السنة الثانية" للطالبات

الموافق سنة 1439ھ/2018ء

## الورقة الأولى: لصحيح البخاری

الوقت المحدد: ثلث ساعات مجموع الأرقام: ۱۰۰

نوٹ: سوال نمبر 1 لازمی ہے باقی میں سے کوئی دو سوال حل کریں۔

سوال نمبر 1: ان ابا سفيان بن حرب اخبره ان هرقل ارسل اليه فی ركب من قريش وكانوا تجارا بالشام فی المدة التی كان رسول الله صلی الله عليه وسلم ماذ فيها ابن سفيان وكفار قريش فاتوه وهم بايلياء فدعاهم فی مجلسه وحوله عظماء الروم ثم دعاهم ودعا ترجمانه فقال ايكم اقرب نسبا بهذا الرجل الذی يزعم انه نبیّ قال ابو سفيان فقلت انا اقربهم نسبا فقال ادنوه منی وقربوا اصحابه فاجعلوهم عند ظهره .

(الف) حدیث کے مذکورہ حصے کا ترجمہ کریں، اور خط کشیدہ کی وضاحت کریں؟ ۱۵+۵=۲۰

(ب) مذکورہ حدیث کو باب بدء الوحی میں کیوں ذکر کیا گیا؟ نیز ہرقل نے ابوسفیان سے جو سوالات کیے ان میں سے پانچ سوالات تحریر کریں؟ ۵+۱۵(۵×۳=۱۵)=۲۰

سوال نمبر 2: باب القليل من الهبة محمد بن بشار ثنا ابن ابی عدی عن شعبة عن سليمان عن ابی حازم عن ابی هريرة عن النبی صلی الله عليه وسلم قال لو دعيت الی ذراع او كراع لاجبت ولو اهدی الی ذراع او كراع لقبلت

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں اور حدیث شریف کی باب کے ساتھ مناسبت تحریر کریں؟ ۱۰+۱۰=۲۰

(ب) حدیث شریف میں موجود لفظ ذراع اور کراع کی وضاحت کریں؟ ۵+۵=۱۰

سوال نمبر 3: عن عائشة انها ارادت ان تشتری بريرة وانهم اشترطوا ولاءها فذكر للنبی صلی الله عليه وسلم فقال النبی صلی الله عليه وسلم اشتريها فاعتقيها فانما الولاء لمن اعتق واهدی لها لحم فقيل للنبی صلی الله عليه وسلم هذا تصدق به علی بريرة فقال النبی صلی الله عليه وسلم هو لها صدقة ولنا هدية وخيرت

(الف) حدیث کا ترجمہ کریں اور ولاء کا لغوی واصطلاحی معنی تحریر کریں؟ ۱۰+۱۰=۲۰

(ب) خط کشیدہ لفظ کی تشریح وتوضیح قلمبند کریں۔ ۱۰

سوال نمبر 4: عن ابی ذر انہ سمع النبی صلی اللہ علیہ وسلم یقول لیس من رجل ادعی لغیر ابیہ وھو یعلمہ الا کفر باللہ ومن ادعی قوما لیس لہ فیھم نسب فلیتبوأ مقعدہ من النار

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں اور اس میں موجود لفظ "کفر باللہ" کی وضاحت کریں؟ ۱۰+۱۰=۲۰

(ب) حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ کے فضائل ومناقب میں کوئی ایک حدیث شریف تحریر کریں؟ ۱۰

☆☆☆☆☆☆☆☆☆

# درجہ عالمیہ (سال دوم) برائے طالبات بابت 2018ء

## پہلا پرچہ: صحیح بخاری

سوال نمبر 1: ان ابا سفیان بن حرب اخبره ان هرقل ارسل اليه فى ركب من قريش وكانوا تجارا بالشام فى المدة التى كان رسول الله صلى الله عليه وسلم ماذ فيها ابن سفيان وكفار قريش فاتوه وهم بايلياء فدعاهم فى مجلسه وحوله عظماء الروم ثم دعاهم ودعا ترجمانه فقال ايكم اقرب نسبا بهذا الرجل الذى يزعم انه نبى قال ابو سفيان فقلت انا اقربهم نسبا فقال ادنوه منى وقربوا اصحابه فاجعلوهم عند ظهره.

(الف) حدیث کے مذکورہ حصے کا ترجمہ کریں، اور خط کشیدہ کی وضاحت کریں؟

(ب) مذکورہ حدیث کو باب بدء الوحی میں کیوں ذکر کیا گیا؟ نیز ہرقل نے ابوسفیان سے جو سوالات کیے ان میں سے پانچ سوالات تحریر کریں؟

جواب: (الف) ترجمہ: حضرت ابوسفیان بن حرب رضی اللہ عنہ نے مجھے بتایا جس زمانہ میں نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ابوسفیان اور کفار قریش کے ساتھ جنگ بندی کا معاہدہ کیا تھا انہی ایام میں شام کے ایک تجارتی سفر کے دوران ہرقل نے ہمیں اپنے دربار میں بلایا، ہرقل ان دنوں ایلیاء میں قیام پذیر تھا، ہم وہیں اس کے دربار میں حاضر ہوئے، اس وقت ہرقل کے ہمراہ رومی حکومت کے عمائدین بیٹھے ہوئے تھے، ہرقل نے ہمیں دربار میں حاضری کی اجازت دی اور ایک ترجمان بلوالیا اور ہم سے دریافت کیا: جن صاحب نے تم میں سے نبوت کا دعویٰ کیا ہے نسبی اعتبار سے تم میں سے کون ان کے سب سے زیادہ قریب ہے؟ حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں میں نے کہا: نسبی اعتبار سے میں ان کے سب سے زیادہ قریب ہوں۔ ہرقل نے حکم دیا اس شخص کو میرے قریب کر دیا جائے اور ان کے ساتھیوں کو ان کے پیچھے بٹھا دیا جائے۔

### خط کشیدہ الفاظ کی وضاحت:

کفار مکہ اور مسلمانوں میں مخالفت وعداوت دوقومی نظریہ کی بنیاد پر تھی۔ فریقین میں ۲ھ میں شروع ہونے والی طویل لڑائیوں کے نتیجہ میں کفار کو جانی و مالی نقصان زیادہ اٹھانا پڑا۔ اب فریقین بالخصوص کفار مکہ کے حق میں یہی بات بہتر تھی کہ وہ مسلمانوں کے ساتھ مذاکرات کی میز پر بیٹھ کر صلح کرنے کے لیے پیش رفت کرتے۔

جمہور مؤرخین کے مطابق خط کشیدہ عبارت سے مراد صلح حدیبیہ کا واقعہ ہے، جو ۶ ھ میں پیش آیا۔ مسلمان محض عمرہ کے قصد سے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی قیادت میں مدینہ سے مکہ کی طرف نکلے تھے، مقام حدیبیہ میں پہنچ کر خیمہ زن ہو گئے، اس بات کا جائزہ لینے کے لیے حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کو مکہ میں روانہ کیا کہ کفار مکہ مسلمانوں کو مکہ میں داخل ہونے کی اجازت دیتے ہیں یا نہیں؟

اس موقع پر فریقین میں کشیدگی کی فضا پیدا ہوئی، بالآخر فریقین میں صلح کی صورت میں تبدیل ہو گئی، یہ صلح دس سال تک ہوئی تھی جس کی اہم دفعات و شرائط حسب ذیل تھیں:

۱- مسلمان اس سال عمرہ کیے بغیر واپس چلے جائیں گے۔

۲- آئندہ سال عمرہ کے لیے آئیں اور صرف تین دن مکہ میں قیام کر سکیں گے۔

۳- کوئی ہتھیار لے کر نہیں آئیں گے سوائے تلوار کے اور وہ بھی نیام میں ہوگی۔

۴- مکہ میں جو مسلمان پہلے سے مقیم ہیں، ان میں سے کسی کو ساتھ لے کر نہیں جائیں گے جبکہ مسلمانوں میں سے جو کوئی مکہ میں رہنا چاہے گا اسے نہیں روکا جائے گا۔

۵- کفار مکہ میں سے کوئی شخص مدینہ جانا چاہے وہ واپس کیا جائے گا۔ جو مسلمان مدینہ سے مکہ جانا چاہتا ہو تو اسے واپس نہیں کیا جائے گا۔

## (ب): حدیث کو باب بدء الوحی میں ذکر کرنے کی وجہ:

مذکورہ حدیث کو باب الوحی میں ذکر کرنے کی وجہ یہ ہے کہ وحی صرف نبی پر نازل ہوتی اور غیر نبی پر نازل نہیں ہو سکتی، اگر کوئی نبوت کا دعویٰ کرے تو اس کی دلیل وحی ہو سکتی ہے۔ چونکہ ہرقل نے جو ابوسفیان سے سوالات کیے تھے ان میں سے ایک یہ تھا کہ کیا اس سے پہلے کسی نے نبوت کا دعویٰ کیا تھا؟

## ہرقل نے ابوسفیان سے جو سوالات کیے، کوئی سے پانچ:

سوال نمبر 1: اس مدعی نبوت کا نسب تم میں کیسا ہے؟

جواب: وہ شریف النسب ہے۔

سوال نمبر 2: اس کے پیروکار امراء ہیں یا کمزور؟

جواب: ابوسفیان نے کہا: کمزور لوگ ہیں۔

سوال نمبر 3: کیا وہ عہد شکنی کرتا ہے؟ ہرقل نے پوچھا۔

جواب: ابوسفیان، نہیں لیکن اب جو ہمارا معاہدہ صلح اس کے ساتھ ہوا ہے دیکھیے اس میں کیا کرتا ہے۔

سوال نمبر 4: کیا تم نے کبھی اس سے جنگ بھی کی؟ ہرقل نے پوچھا۔

جواب: ابوسفیان نے جواب دیا: ہاں۔

سوال نمبر 5: ہرقل نے پوچھا: جنگ کا نتیجہ کیا رہا؟
جواب: کبھی ہم غالب رہے، کبھی وہ۔

سوال نمبر 2: باب القليل من الهبة محمد بن بشار ثنا ابن ابی عدی عن شعبة عن سليمان عن ابی حازم عن ابی هريرة عن النبی صلی الله عليه وسلم قال لو دعيت الى ذراع او كراع لاجبت ولو اهدى الى ذراع او كراع لقبلت

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں اور حدیث شریف کی باب کے ساتھ مناسبت تحریر کریں؟
(ب) حدیث شریف میں موجود لفظ ذراع اور کراع کی وضاحت کریں؟

جواب: (الف) ترجمہ: حضرت ابوہریرہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ فرمان نقل کرتے ہیں: اگر مجھے ایک دستی یا پائے کی دعوت دی جائے تو میں اُسے قبول کرلوں گا اور اگر میری خدمت میں ایک دستی یا پایا تحفے کے طور پر پیش کیا جائے تو میں اسے قبول کرلوں گا۔

## حدیث شریف کی باب کے ساتھ مناسبت:

اس باب کا عنوان ہے: "قلیل وکم چیز ہبہ کرنا" چونکہ پورے جانور کی بنسبت اس کا ایک حصہ نہایت قلیل وکم تصور کیا جاتا ہے۔ جانور کی دستی یا پایہ بھی معمولی وحقیر حصہ ہوتا ہے۔ رسول رحمت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اگر کوئی شخص مجھے اپنی حیثیت کے مطابق جانور کی دستی یا پایہ (کھر) بھی بطور ہدیہ پیش کرے تو میں اسے بھی بخوشی قبول کرلوں گا۔

یہی فقرات حدیث اور عنوان حدیث کے مابین مطابقت کو ظاہر کرتے ہیں، کیونکہ دونوں میں قلت و قلیل کی مناسبت موجود ہے۔

## (ب): حدیث شریف میں موجود ذراع اور کراع کی وضاحت:

لفظ ذراع: یہ واحد ہے، اس کی جمع ہے: افرع، ذرعان۔ اگر اس کا صلہ: "من الرجل" آئے تو اس کا معنیٰ ہوگا: بازو سے لے کر درمیانی انگلی تک کا حصہ۔ یہ مذکر استعمال ہوتا ہے اور کبھی مؤنث بھی۔ یہ لفظ طاقت کے معنیٰ میں بھی استعمال ہوتا ہے مثلاً وضاق بالامر ذراعه یعنی وہ اس پر قادر نہیں ہے۔ اگر اس کا صلہ کوئی جانور آئے تو اس کا معنیٰ ہوگا: دستی، آگے والا پاؤں مثلاً الذراع من البقر والغنم، من الخيل والابل۔

لفظ کراع: یہ لفظ واحد ہے، اس کی جمع ہے: اکرع و اکارع والکراع۔ اگر اس لفظ کا صلہ "من الرجل" آئے تو اس کا معنیٰ ہوگا: پنڈلی، گھٹنے سے نیچے والا حصہ۔ اگر اس کا صلہ جانور ہو تو اس کا معنیٰ ہوگا: پایہ مثلاً الکراع من البقر والغنم۔ یعنی گائے اور بکری کا پایہ (کھر) یہ لفظ مذکر و مؤنث دونوں طرح استعمال ہوتا ہے۔

سوال نمبر 3: عن عائشة انها ارادت ان تشتری بریرة وانهم اشترطوا ولآء ها فذکر للنبی صلی الله علیه وسلم فقال النبی صلی الله علیه وسلم اشتریها فاعتقیها فانما الولاء لمن اعتق واهدی لها لحم فقیل للنبی صلی الله علیه وسلم هذا تصدق به علی بریرة فقال النبی صلی الله علیه وسلم هو لها صدقة ولنا هدیة وخیرت

(الف) حدیث کا ترجمہ کریں اور ولاء کا لغوی، اصطلاحی معنی تحریر کریں؟

(ب) خط کشیدہ لفظ کی تشریح وتوضیح قلمبند کریں؟

جواب (الف) ترجمہ: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں: انہوں نے بریرہ کو خریدنے کا ارادہ کیا، اس کے مالکوں نے اس کے ولاء کی شرط رکھی۔ اس بات کا تذکرہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے کیا گیا، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم اسے خرید کر آزاد کر دو، کیونکہ ولاء کا حق آزاد کرنے والے کو حاصل ہوتا ہے۔ بریرہ کے لیے گوشت بطور ہدیہ پیش کیا گیا، اس بارے میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا گیا کہ یہ بریرہ کو بطور صدقہ دیا گیا ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اس (بریرہ) کے لیے صدقہ ہے اور ہمارے لیے ہدیہ ہے جبکہ مجھے اس کا اختیار دیا گیا ہے۔

## جواب: (ب): ولاء کا لغوی اور اصطلاحی معنی:

لفظ "ولاء" کا لغوی معنی ہے: دوستی، قرابت، محبت۔

اس کا اصطلاحی مفہوم ہے: غلام کا وہ سامان وراثت، جس کا انسان اپنی ملک سے آزاد کرنے کے بعد یا عقد موالات کرنے کے سبب حقدار قرار پاتا ہے۔

خط کشیدہ لفظ کی تشریح: لفظ خُیِّـرْتُ صیغہ واحد متکلم، ماضی مجہول ثلاثی مزید فیہ از باب تفعیل اختیار دیے جانا۔

سوال نمبر 4: عن ابی ذر انه سمع النبی صلی الله علیه وسلم یقول لیس من رجل ادعی لغیر ابیه وهو یعلمه الا کفر بالله ومن ادعی قوما لیس له فیهم نسب فلیتبوأ مقعده من النار

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں۔ اور اس میں موجود لفظ "کفر بالله" کی وضاحت کریں؟

(ب) حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ کے فضائل ومناقب میں کوئی ایک حدیث شریف تحریر کریں؟

جواب: (الف) ترجمہ: حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ انہوں نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا: وہ شخص کافر ہے جو جان بوجھ کر اپنے باپ کے علاوہ کسی اور کی طرف اپنے نسب کی نسبت کرے اور جو شخص کسی ایسی قوم کی طرف اپنی نسبت کرے جس کے ساتھ اس کا کوئی

واسطہ نہ ہو تو وہ اپنا ٹھکانہ جہنم میں بنائے۔

## کفر باللہ کی وضاحت:

غیر اللہ کو اللہ تعالیٰ کی ذات یا صفات یا افعال یا احکام یا صفات کے تقاضوں میں مساوی قرار دینا شرک ہے، یہ ایک ایسا گناہ ہے جو کبھی معاف نہیں ہوگا اور اس کا مرتکب دائمی جہنمی ہے۔ اللہ تعالیٰ وحدہ لاشریک ہے، اس کا کوئی ہمسر و مساوی اور برابر نہیں ہے۔ شرک کے مرتکب کو مشرک کہا جاتا ہے جو قطعی طور پر دوزخی ہوتا ہے۔ اسی طرح مسلمان کو کافر کہنا کفر ہے۔ حضرت ابوسعید خدری بیان کرتے ہیں میں نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں عرض کیا: اس امت میں کوئی ایسا گناہ ہے جو کفر تک پہنچاتا ہو؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: نہیں، صرف کسی کو اللہ تعالیٰ کا شریک ٹھہرانا، ایسا گناہ ہے جو کفر تک پہنچا دیتا ہے۔ اللہ تعالیٰ کے ساتھ کفر کرنا یعنی اس کی ذات وصفات میں کسی کو شریک کرنا یا اللہ تعالیٰ کی ذات کے علاوہ کسی کی عبادت کرنا، کسی کو رب ماننا، اللہ رب العزت کی ذات کا انکار کرنا کفر ہے۔ کسی کو اللہ کا ہم پلہ اور حقیقی مددگار سمجھنا بھی کفر ہے۔ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اللہ ایک ہے، یہ کہتا ہے کہ دو ہیں۔ اسی طرح نماز روزہ وغیرہ میں سے کسی ایک کا انکار درحقیقت حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کا انکار ہے۔

ارشاد باری تعالیٰ: فَمِنْهُمْ مَّنْ اٰمَنَ وَمِنْهُمْ مَّنْ كَفَرَ ؕ

ان میں سے بعض ایمان لائے بعض نے انکار کیا۔

علاوہ ازیں بہت سی آیات میں کفر، ایمان کا مقابل ہے جس کے معنی ہیں: بے ایمان ہو جانا، اسلام سے نکل جانا۔ اس کفر میں ایمان کے مقابل تمام چیزیں معتبر ہوں گی، یعنی جن کا ماننا ایمان تھا ان میں سے کسی ایک کا انکار کرنا بھی کفر ہے۔

لہٰذا کفر کی دو دو قسمیں ہیں: خدا کا انکار کرنا، اس کی توحید کا انکار کرنا یعنی شرک بھی کفر۔ اسی طرح ملائکہ، دوزخ، جنت، حشر ونشر، نماز، روزہ اور قرآنی آیات غرضیکہ ضروریات دین میں سے کسی کا انکار کفر ہے۔

## (ب): حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ پر حدیث مبارکہ کی فضیلت:

حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ کو ذات نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ جو شیفتگی تھی اس کا اظہار لفظوں میں نہیں کیا جا سکتا۔ ایک مرتبہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا: یارسول اللہ! آدمی کسی جماعت سے محبت کرتا ہے لیکن اس جیسے اعمال کی طاقت نہیں رکھتا؟ آپ نے فرمایا: ابوذر! تم جس شخص کے ساتھ محبت رکھتے ہو، اس کے ساتھ ہو گے۔ عرض کیا: میں اللہ اور اس کے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت رکھتا ہوں۔ فرمایا: تم یقیناً اس کے ساتھ ہو گے جس سے محبت رکھتے ہو۔

الاختبار السنوی النهائی تحت اشراف تنظیم المدارس (اهل السنة) باکستان

# الشهادة العالمية "السنة الثانية" للطالبات

الموافق سنة 1439ھ/2018ء

## الورقة الثانية: لصحيح مسلم

الوقت المحدد: ثلث ساعات        مجموع الأرقام: ۱۰۰

نوٹ: سوال نمبر 1 لازمی ہے باقی میں سے کوئی دوسوال حل کریں۔

سوال نمبر 1: قال حدثنی ابو ایوب ان اعرابیا عرض لرسول الله صلی الله علیه وسلم وهو فی سفر فاخذ بخطام ناقته او بزمامها ثم قال یا رسول الله او یا محمد اخبرنی بما یقربنی من الجنة وما یباعدنی من النار قال فکف النبی صلی الله علیه وسلم ثم نظر فی اصحابه ثم قال لقد وفق او لقد هدی قال کیف قلت قال فاعاد فقال النبی صلی الله علیه وسلم تعبد الله ولاتشرك به شیئا وتقیم الصلاة وتوتی الزكوة وتصل الرحم دع الناقة

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں؟ ۲۰

(ب) "تعبد الله" کے بعد "لا تشرك به شیئا" ذکر کرنے کی حکمت سپرد قلم کریں؟ ۱۰

(ج) عبادت کی تعریف کرنے کے بعد خط کشیدہ جملہ بیان کرنے کی وجہ تحریر کریں؟ ۵+۵=۱۰

سوال نمبر 2: عن انس بن مالك قال رسول الله صلی الله علیه وسلم لایؤمن احدکم حتی اکون احب الیه من ولده ووالده والناس اجمعین

(الف) حدیث شریف پر اعراب لگائیں اور ترجمہ کریں؟ ۱۰+۱۰=۲۰

(ب) محبت کی کتنی اور کون کون سی اقسام ہیں؟ یہاں ان میں سے کون سی محبت مراد ہے؟ ۵+۵=۱۰

سوال نمبر 3: عن عبدالرحمن بن یزید و ابی بردة بن ابی موسیٰ قال اغمی علی ابی موسیٰ واقبلت امرأته ام عبدالله تصیح برنة قالا ثم افاق فقال الم تعلمی وکان یحدثها ان رسول الله صلی الله علیه وسلم قال ان بریٔ ممن حلق وسلق وخرق

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں اور خط کشیدہ الفاظ پر اعراب لگائیں؟ ۱۰+۱۰=۲۰

(ب) حدیث شریف میں مذکور خط کشیدہ الفاظ کی تشریح وتوضیح قلمبند کریں؟ ۱۰

سوال نمبر 4: ان رجلا اتی النبی صلی الله علیه وسلم وهو بالجعرانة قد اهل بالعمرة

وهو مصفر لحيته وراسه وعليه جبة فقال يا رسول الله! انی احرمت بعمرة وانا كما ترى فقال انزع عنك الجبة واغسل عنك الصفرة وما كنت صانعا فی حجك فاصنعه فی عمرتك

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں اور مواقیت کا فائدہ سپرد قلم کریں؟ ۱۰+۱۰=۲۰

(ب) مواقیت حج کتنے اور کون کون سے ہیں؟ تحریر کریں؟ ۱۰

☆☆☆☆☆

# درجہ عالیہ (سال دوم) برائے طالبات بابت 2018ء

## دوسرا پرچہ: صحیح مسلم شریف

سوال نمبر 1: قال حدثنی ابو ایوب ان اعرابیا عرض لرسول الله صلی الله علیه وسلم وهو فی سفر فاخذ بخطام ناقته او بزمامها ثم قال یا رسول الله او یا محمد اخبرنی بما یقربنی من الجنة وما یباعدنی من النار قال فکف النبی صلی الله علیه وسلم ثم نظر فی اصحابه ثم قال لقد وفق او لقد هدی قال کیف قلت قال فاعاد فقال النبی صلی الله علیه وسلم تعبد الله ولا تشرك به شیئا وتقیم الصلاة وتوتی الزکوة وتصل الرحم دع الناقة

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں؟

(ب) "تعبد الله" کے بعد "لا تشرك به شیئا" ذکر کرنے کی حکمت سپرد قلم کریں؟

(ج) عبادت کی تعریف کرنے کے بعد خط کشیدہ جملہ بیان کرنے کی وجہ تحریر کریں؟

جواب: (الف) ترجمہ: حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ ایک مرتبہ سفر کے دوران ایک دیہاتی نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے آیا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی اونٹنی کی لگام پکڑ کر کہنے لگا: اے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم مجھے ایسا عمل بتائیں جو مجھے جنت کے قریب اور جہنم سے دور کردے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم وہیں رک گئے اور پھر اپنے اصحاب کی طرف دیکھتے ہوئے فرمایا: اس شخص کو توفیق ملی ہے یا شاید ہدایت ملی ہے کہ وہ اہم سوال کرے۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس شخص کی طرف متوجہ ہو کر فرمایا: تم نے کیا پوچھا تھا؟ اس شخص نے اپنا سوال دہرایا، تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم اللہ کی عبادت کرو، کسی کو اس کا شریک نہ ٹھہراؤ، نماز ادا کرو اور صلہ رحمی کرو۔ یہ اعمال تمہیں جنت کے قریب اور جہنم سے دور کریں گے۔ اب اونٹنی کی لگام چھوڑ دو۔

(ب): "تَعْبُدُ اللهَ" کے بعد "لَا تُشْرِكُ بِهٖ شَيْئًا" ذکر کرنے کی حکمت یہ ہے کہ اگر اللہ تعالیٰ کی عبادت کی جائے لیکن اس کے ساتھ شریک ٹھہرایا جائے تو وہ مومن شمار نہیں ہوگا، اللہ تعالیٰ کی ذات ایک ہے، اس کے علاوہ کوئی معبود نہیں، وہی سب کا مالک وخالق ہے اور سب کا رازق ہے۔ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس نے اس بات کی گواہی دی کہ اللہ ایک ہے، اس کے علاوہ کوئی معبود نہیں وہ شخص جنت میں داخل ہوگا، اگرچہ وہ گناہ کبیرہ کا مرتکب ہو۔

حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں ایک شخص بارگاہ رسالت صلی اللہ علیہ وسلم میں حاضر ہوا اور عرض کیا: یارسول اللہ! مجھے کسی ایسے عمل کی راہنمائی کریں کہ اگر میں اسے انجام دوں تو وہ مجھے جنت کے قریب اور جہنم سے دور کر دے؟ آپ نے فرمایا: تم اللہ کی عبادت کرو، کسی کو اس کا شریک نہ بناؤ، نماز پڑھو، زکوٰۃ ادا کرو اور رشتہ داروں سے اچھا سلوک کرو۔ جب وہ شخص چلا گیا تو آپ نے فرمایا: اگر وہ ان احکام پر عمل کرے گا تو جنت میں داخل ہوگا۔

## (ج): عبادت کا مفہوم:

لفظ "عبادت" مصدر ہے، اس کے اصل حروف: ع، ب، د ہیں۔ یہ فعل ثلاثی مجرد صحیح از باب نَصَرَ يَنْصُرُ ہے۔ اس کا لغوی معنیٰ ہے: پوجنا، ریاضت کرنا۔ اس کا اصطلاحی معنیٰ ہے: اللہ تعالیٰ کی عبادت کرنا اور زندگی کے ہر شعبہ میں اس کے احکام پر عمل پیرا ہونا۔ جس طرح نماز، روزہ، زکوٰۃ اور حج بجالانا عبادت ہے بالکل اسی طرح سود، حرام، کذب بیانی، متشابہات سے احتراز کرنا بھی ضروری ہے۔ الحاصل آوامر پر عمل کرنا اور نواہی (محرمات) سے اجتناب کرنا عبادت ہے۔

## خط کشیدہ جملہ کی وضاحت:

خط کشیدہ یہ فقرہ ہے: دع الفاقة۔

ایک اعرابی بارگاہِ رسالت صلی اللہ علیہ وسلم میں حاضر ہوا، آپ اس وقت اپنی اونٹنی پر سوار تھے، اس نے اونٹنی کی مہار پکڑ کر سوال کیا: یارسول اللہ! مجھے کوئی ایسا عمل کرنے کا حکم فرمائیں جس کو بجالانے سے دخول جنت یقینی ہو سکے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے جواب میں فرمایا: (۱) اللہ تعالیٰ کے ساتھ کسی کو شریک نہ بناؤ۔ (۲) نماز پڑھو۔ (۳) زکوٰۃ ادا کرو۔ (۴) اقارب سے صلہ رحمی کرو۔

رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے جب اعرابی کو حسب خواہش اور تسلی بخش جواب سے نوازا تو فراغت ہونے پر یہ جملہ "دع الناقة" (تم اونٹنی کو چھوڑ دو) فرمایا تاکہ جس مقصد کے لیے آپ روانہ ہوئے تھے اس کی طرف گامزن ہو سکیں، کیونکہ مزید قیام کی صورت میں وقت ضائع ہونے اور مقصد فوت کا امکان تھا۔

سوال نمبر 2: عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يُؤْمِنُ اَحَدُكُمْ

حَتّٰی اَکُوْنَ اَحَبَّ اِلَیْهِ مِنْ وَّلَدِهٖ وَوَالِدِهٖ وَالنَّاسِ اَجْمَعِیْنَ

(الف) حدیث شریف پر اعراب لگائیں اور ترجمہ کریں؟

(ب) محبت کی کتنی اور کون کون سی اقسام ہیں؟ یہاں ان میں سے کون سی محبت مراد ہے؟

جواب: (الف): اعراب اوپر لگا دیے گئے ہیں۔

جواب حل شدہ پرچہ جات بابت 2016ء میں ملاحظہ فرمائیں۔

(ب): جواب حل شدہ پرچہ بابت 2016ء میں ملاحظہ فرمائیں۔

سوال نمبر 3: عن عبدالرحمن بن یزید و ابی بردة بن ابی موسٰی قال اغمی علی ابی موسٰی واقبلت امرأته ام عبدالله تصیح برنة قالا ثم افاق فقال الم تعلمی و کان یحدثها ان رسول الله صلی الله علیه وسلم قال انا بریٔ ممن حلق وسلق وخرق

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں اور خط کشیدہ الفاظ پر اعراب لگائیں؟

(ب) حدیث شریف میں مذکور خط کشیدہ الفاظ کی تشریح وتوضیح قلمبند کریں؟

جواب: (الف) ترجمہ: حضرت ابو بردہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں جب حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ پر بے ہوشی طاری ہوئی تو ان کی اہلیہ ام عبداللہ چلا کر رونے لگی، جب وہ ہوش میں آئے تو فرمایا: کیا تمہیں پتہ نہیں ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں سر منڈوانے والی، نوحہ کرنے والی، گریبان پھاڑنے والی عورتوں سے بیزار ہوں۔

## (ب): خط کشیدہ کی تشریح:

جب حضرت موسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ پر بے ہوشی طاری ہوئی تو ان کی اہلیہ رضی اللہ عنہ چلانے لگی جو کہ ان کی بیوی عبداللہ کی والدہ تھی یعنی گریبان پھاڑنے لگی، نوحہ کرنے لگی، جب حضرت موسیٰ ہوش میں آئے تو انہوں نے اس بات کی خبر دی کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے گریبان پھاڑنے اور نوحہ کرنے سے منع کیا ہے، کیونکہ ایسے عمل کی وجہ سے میت کو عذاب پہنچتا ہے۔ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: بے شک گھر والوں کے رونے کی وجہ سے میت کو عذاب دیا جاتا ہے۔ ایک اور جگہ پر فرمایا: نوحہ کرنے والا شخص اور گریبان پھاڑنے والا شخص ہم میں سے نہیں ہے۔

سوال نمبر 4: ان رجلا اتی النبی صلی الله علیه وسلم وهو بالجعرانة قد اهل بالعمرة وهو مصفر لحیته وراسه وعلیه جبة فقال یا رسول الله صلی الله علیه وسلم انی احرمت بعمرة وانا کما تری فقال انزع عنك الجبة واغسل عنك الصفرة وما کنت صانعا فی حجك فاصنعه فی عمرتك

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں اور مواقیت کا فائدہ سپرد قلم کریں؟
(ب) مواقیت حج کتنے اور کون کون سے ہیں؟ تحریر کریں؟

جواب: (الف) ترجمہ: مقام جعرانہ میں ایک شخص نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا، جس نے عمرے کا احرام باندھنے کی نیت کی تھی' اس نے اپنی داڑھی اور سر کے بالوں کو زرد رنگ سے رنگا ہوا تھا اور جبہ پہن رکھا تھا' نے عرض کیا: یارسول اللہ! میر ے عمرے کا احرام باندھنا چاہتا ہوں اور میری حالت آپ ملاحظہ فرما رہے ہیں؟ تو آپ نے فرمایا: تم جبہ اتار دو' خضاب کو دھولو اور جو کچھ حج میں کرتے ہو وہ عمرے میں کرو۔

## مواقیت کا فائدہ:

مواقیت کا فائدہ احرام میں تاخیر سے بچنا ہے اور ان مواقیت سے احرام کو مقدم کرنا جائز ہے۔

## (ب): مواقیت حج:

مواقیت حج پانچ ہیں جو حسب ذیل ہیں:

1- اہل مدینہ کے لیے ذوالحلیفہ۔
2- اہل عراق کے لیے ذات عرق ہے۔
3- اہل نجد کے لیے قرن ہے۔
4- اہل شام کے لیے جحفہ ہے۔
5- اہل یمن کے لیے یلملم ہے۔

☆☆☆

الاختبار السنوی النهائی تحت اشراف تنظیم المدارس (اهل السنة) باكستان

# الشهادة العالمية "السنة الثانية" للطالبات

الموافق سنة 1439ھ/2018ء

## الورقة الثالثة: لجامع الترمذی

الوقت المحدد: ثلث ساعات		مجموع الأرقام: ١٠٠

نوٹ: سوال نمبر 1 لازمی ہے باقی میں سے کوئی دوسوال حل کریں۔

سوال نمبر 1: حدثنا محمد بن بشار ثنا مُعاذ بن هشام ثنی ابی عن یونس عن قتادة عن انس قال ما اکل النبی صلی الله علیه وسلم علی خوان ولا سکرجة ولا خبزله مرقق قلت لقتادة فعلی ما کانوا یاکلون قال علی هذه السفر ۔

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں اور "قلت" کا قائل متعین کریں؟ ١٠+١٠=٢٠

(ب) حدیث شریف کی تشریح وتوضیح اس طرح کریں کہ خط کشیدہ الفاظ کا مفہوم خوب واضح ہو جائے؟

سوال نمبر 2: عن عبدالله بن عمر رضی الله عنهما ان النبی صلی الله علیه وسلم قال لا یاکل احدکم بشماله ولا یشرب بشماله فان الشیطان یاکل بشماله ویشرب بشماله ۔

(الف) حدیث کا ترجمہ کریں اور بتائیں کہ کیا شیطان واقعتاً بائیں ہاتھ سے کھاتا ہے یا اس سے مراد کچھ اور ہے؟ اپنا مؤقف تفصیلاً تحریر کریں؟ ١٠+١٠=٢٠

(ب) کھانا کھالینے کے بعد انگلیاں چاٹنے کا حکم کیوں دیا گیا ہے؟ اپنے مؤقف پر حدیث شریف پیش کریں۔ ١٠

سوال نمبر 3: (i) عن عمر بن ابی سلمة انه دخل علی رسول الله صلی الله علیه وسلم وعنده طعام قال ادن یا بنی وسم الله وکل بیمینك وکل مما یلیك

(ii) عن انس بن مالك قال رأیت رسول الله صلی الله علیه وسلم یتتبع فی الصحفة یعنی الدباء فلا ازال احبه ۔

(الف) دونوں احادیث مبارکہ کا ترجمہ کریں؟ ١٠+١٠=٢٠

(ب) اگر دونوں احادیث مبارکہ باہم متعارض ہیں تو ان میں تطبیق بیان کریں؟ ١٠

سوال نمبر 4: عن انس بن مالك ان النبي صلى الله عليه وسلم كان يتنفس في الاناء ثلاثا ويقول هو امرأ و اروى .

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں اور پانی پینے کے آداب بیان کریں؟ ۱۰+۱۰=۲۰

(ب) پانی کے برتن میں سانس لینا کیسا ہے؟ اپنا موقف بیان کر کے مذکورہ حدیث کی صحیح وضاحت کریں؟ ۵+۵=۱۰

☆☆☆☆☆☆☆

# درجہ عالیہ (سال دوم) برائے طالبات بابت 2018ء

## تیسرا پرچہ: جامع ترمذی

سوال نمبر 1: حدثنا محمد بن بشار ثنا معاذ بن هشام ثني ابي عن يونس عن قتادة عن انس قال ما اكل النبي صلى الله عليه وسلم على خوان ولا سكرجة ولا خبزله مرقق قلت لقتادة فعلى ما كانوا ياكلون قال على هذه السفر .

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں اور "قلت" کا قائل متعین کریں؟

(ب) حدیث شریف کی تشریح و توضیح اس طرح کریں کہ خط کشیدہ الفاظ کا مفہوم خوب واضح ہو جائے؟

جواب: (الف) ترجمہ: حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے کبھی بھی چوکی پر رکھ کر کھانا نہیں کھایا، نہ ہی چھوٹے پیالے میں کھایا ہے اور نہ ہی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے چپاتی تیار کی گئی۔

### قلت کا قائل

قتادہ تابعی، بصری ہیں، نابینا تھے۔ ان کی ولادت ۶۰ ھ میں ہوئی اور وفات ۱۱۸ ہجری میں ہوئی۔ حضرت انس اور ابو طفیل سے روایات حاصل کرتے تھے۔

(ب): خوان کے معنی دستر خوان کے ہیں، لیکن خوان سے مراد چوکی یا میز ہے جس پر کھانا کھایا جاتا ہے تاکہ کھاتے وقت جھکنا نہ پڑے۔ چنانچہ یہ مال دار، عیش پرست، متکبر اور غیر اسلامی تہذیب کے حامل لوگوں کا شیوہ ہے کہ وہ میز یا چوکی پر کھانا رکھ کر کھاتے ہیں۔ اسی لیے حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے کبھی بھی اس طریقہ سے کھانا پسند نہیں فرمایا تھا۔

سکرجۃ: بعض حضرات نے سکرجۃ کو فصیح کہا ہے کہ معنی چھوٹی پیالی یا طشتری کے ہیں جس میں دسترخوان پر چٹنی، اچار اور جوارش و مربہ وغیرہ رکھا جاتا ہے۔ اس غرض سے کہ کھانے کے ساتھ اس کو بھی کھایا جائے تاکہ بھوک کسی بڑے کھانے کی طرف زیادہ راغب زیادہ ہو اور جو کچھ کھایا جا رہا ہے وہ ہضم ہو۔ چنانچہ اس حدیث میں بتایا گیا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے دسترخوان پر کوئی طشتری یا پیالی نہیں ہوتی تھی جیسا کہ عام طور پر مال دار، عیش پرست اور متکبر لوگوں کے دسترخوان پر ایسی طشتریاں رکھنے کا رواج ہے۔ نہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے چپاتی پکائی گئی اور نہ آپ نے چپاتی کھائی خواہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے پکائی گئی ہو۔ دوسری حدیث میں بیان کیا گیا ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے کبھی چپاتی نہیں کھائی۔

**سوال نمبر 2: عن عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال لایاکل احدکم بشمالہ ولایشرب بشمالہ فان الشیطان یاکل بشمالہ ویشرب بشمالہ۔**

**(الف) حدیث کا ترجمہ کریں اور بتائیں کہ کیا شیطان واقعتاً بائیں ہاتھ سے کھاتا ہے یا اس سے مراد کچھ اور ہے؟ اپنا مؤقف تفصیلاً تحریر کریں؟**

**(ب) کھانا کھا لینے کے بعد انگلیاں چاٹنے کا حکم کیوں دیا گیا ہے؟ اپنے مؤقف پر حدیث شریف پیش کریں۔**

جواب: (الف) ترجمہ: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں نبی اکرم نور مجسم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کوئی بھی شخص بائیں ہاتھ سے نہ کھائے اور نہ بائیں ہاتھ سے پیے، کیونکہ شیطان بائیں ہاتھ سے کھاتا ہے اور بائیں ہاتھ سے پیتا ہے۔

## شیطان کا بائیں ہاتھ سے کھانا:

جی ہاں شیطان واقعتاً بائیں ہاتھ سے کھاتا ہے، کیونکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی بائیں ہاتھ سے کھانے سے منع فرمایا ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک شخص کو بائیں ہاتھ سے کھانا کھاتے ہوئے دیکھا تو فرمایا: دائیں ہاتھ سے کھاؤ، اس نے کہا: میں دائیں ہاتھ سے کھانے کی قدرت نہیں رکھتا۔ اس کا دایاں ہاتھ درست تھا، اس نے محض تکبر سے یہ الفاظ کہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اللہ کرے تجھے دائیں ہاتھ سے کھانے کی طاقت نصیب نہ ہو۔ چنانچہ اس کے بعد وہ شخص کبھی بھی اپنا دایاں ہاتھ اپنے منہ کی طرف نہیں اٹھا سکا۔ اسی طرح طبرانی نے یہ روایت نقل کی ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک دن سلبیہ اسلمیہ کو بائیں ہاتھ سے کھانا کھاتے دیکھا تو اس کے لیے بددعا فرمائی جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ وہ مرض طاعون میں مبتلا ہو کر مر گئی۔ شیطان واقعتاً بائیں ہاتھ سے کھاتا ہے، اس کی قوی دلیل آنحضرت

صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ ارشاد گرامی ہے: بائیں ہاتھ سے نہ کھاؤ، کیونکہ شیطان بائیں ہاتھ سے کھاتا ہے۔

## (ب): کھانا کھانے کے بعد انگلیاں چاٹنے کا حکم:

کھانا کھانے کے بعد انگلیاں چاٹ لینی چاہئیں، کیونکہ وہ بھی کھانے کا ایک حصہ ہے۔ جب کھانا کھایا جاتا ہے تو کچھ کھانا انگلیوں کے ساتھ لگا رہتا ہے ایسی انگلیاں چاٹ لینی چاہئیں۔

### حدیث مبارکہ:

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کا یہ بیان ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جب کوئی شخص کھانا کھا لے تو اپنی انگلیاں چاٹ لے، کیونکہ وہ یہ نہیں جانتا کہ اس کھانے کے کون سے حصے میں برکت ہے؟

سوال نمبر 3: (i) **عن عمر بن ابی سلمة انه دخل علی رسول الله صلی الله علیه وسلم وعنده طعام قال ادن یا بنی وسم الله و کل بیمینك و کل مما یلیك**

(ii) **عن انس بن مالك قال رأیت رسول الله صلی الله علیه وسلم یتتبع فی الصحفة یعنی الدباء فلا ازال احبه .**

(الف) دونوں احادیث مبارکہ کا ترجمہ کریں؟

(ب) اگر دونوں احادیث مبارکہ باہم متعارض ہیں تو ان میں تطبیق بیان کریں؟

جواب: (الف) ترجمہ (i): حضرت عمر بن ابوسلمہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں وہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے اس وقت آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس کھانا موجود تھا۔ آپ نے فرمایا: اے میرے بیٹے آگے آجاؤ' اللہ تعالیٰ کا نام لو، دائیں ہاتھ سے کھانا کھاؤ اور اپنے آگے سے کھانا کھاؤ۔

(ii) حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں میں نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا کہ آپ برتن میں تلاش کررہے تھے یعنی کدو تلاش کررہے تھے، تو اسی لیے میں بھی سے پسند کرتا ہوں۔

(ب): آپ عمر بن عبداللہ بن الامہ ہیں، قرشی مخزومی ہیں۔ جناب ام سلمہ کے فرزند حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے سوتیلے بیٹے ہیں۔ ۲ہجری میں حبشہ میں پیدا ہوئے، آپ کی عمر نو سال تھی، جب آپ نے ام سلمہ سے نکاح کیا تھا، تو آپ کو آپ کی بہن زینب نے اپنی پرورش میں لے لیا یعنی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ایک پیالہ میں کھانا کھاتا تھا، تو میں کھانے کے آداب سے واقف نہ تھا اس لیے ہر طرف سے کھاتا تھا، جدھر سے دل چاہا ادھر سے بوٹی لے لی، ادھر ہی لقمہ شوربا میں بھگو لیا یعنی بسم اللہ پڑھ کر کھانا کھاؤ، دائیں ہاتھ سے کھاؤ اور اپنے سامنے سے کھاؤ ہر طرف سے نہ کھاؤ۔ یہ تینوں حکم جمہور علماء کے نزدیک استحبابی ہیں، یہ تینوں امور سنت علی العین ہیں یعنی اگر جماعت میں ایک آدمی کرے تو کافی نہیں ہر شخص دائیں ہاتھ سے

کھانا کھائے، ہر شخص بسم اللہ پڑھے، ہر شخص اپنے سامنے سے کھائے۔ اگر اکیلا بھی کھائے تب بھی اپنے سامنے سے کھائے۔ اگر طباق میں مختلف مٹھائیاں یا مختلف قسم کی کھجوریں ہوں تو جہاں سے چاہے کھائے۔

سوال نمبر 4: عن انس بن مالك ان النبی صلی الله علیه وسلم كان يتنفس فی الاناء ثلاثا ويقول هو امرأ و اروى۔

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں اور پانی پینے کے آداب بیان کریں؟

(ب) پانی کے برتن میں سانس لینا کیسا ہے؟ اپنا موقف بیان کر کے مذکورہ حدیث کی صحیح وضاحت کریں؟

جواب: (الف) ترجمہ: حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم برتن میں تین مرتبہ سانس لیا کرتے تھے اور فرماتے تھے: یہ زیادہ سیراب کرنے والا اور زیادہ خوشگوار ہے۔

## پانی پینے کے آداب:

پانی پینے کے چند آداب مندرجہ ذیل ہیں:

(1) پانی بسم اللہ پڑھ کر پینا چاہیے۔

(2) پانی دائیں ہاتھ سے پینا چاہیے۔

(3) پانی بیٹھ کر پینا چاہیے۔

(4) پانی تین سانس میں پینا چاہیے۔

(5) پانی پیتے وقت برتن میں سانس نہیں لینا چاہیے۔

(6) پانی پیتے وقت پہلے دوسروں کو پلایا جائے خود آخر میں پینا چاہیے۔

(7) پینے کے برتن میں پھونک نہیں مارنی چاہیے۔

(8) آب زم زم ہمیشہ کھڑے ہو کر پینا چاہیے۔

(9) سانس لیتے وقت برتن کو منہ سے الگ کر لینا چاہیے۔

(10) پہلی سانس لینے پر الحمد للہ کہنا چاہیے۔

## (ب): پانی کے برتن میں سانس لینا:

پانی کے برتن میں سانس لینا مکروہ ہے، نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جب کوئی شخص پانی پیے تو برتن میں سانس نہ لے۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ برتن میں سانس لینا جانوروں کا طریقہ ہے، نیز سانس کبھی زہریلی ہوتی ہے، اس لیے برتن سے الگ منہ کر کے سانس لینا چاہیے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اونٹ کے پینے کی طرح ایک سانس میں پانی نہ پیو لیکن دو دو اور تین تین

سانسوں میں پیو۔ مذکورہ حدیث مبارکہ کی وضاحت یہ ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم جب پانی پیتے تو تین مرتبہ سانس لیتے تھے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اس طرح پانی پینا خوشگوار ہوتا ہے یعنی تین سانس میں پانی پینے سے پیٹ میں خرابی نہیں ہوتی، اس طرح پانی پینے سے معدہ تندرست رہتا ہے اور اس طرح پانی پینا زیادہ سیراب کرتا ہے۔

☆☆☆

الاختبار السنوی النهائی تحتِ اشراف تنظیم المدارس (اهل السنة) باکستان

# الشهادة العالمية "السنة الثانية" للطالبات

الموافق سنة 1439ھ/2018ء

## ﴿الورقة الرابعة: لسنن أبی داؤد﴾

الوقت المحدد: ثلث ساعات مجموع الأرقام: ۱۰۰

نوٹ: پہلا سوال لازمی ہے باقی میں سے کوئی دوسوال حل کریں۔

سوال نمبر 1: عن عبدالله بن عمر عن رسول الله صلی الله علیه وسلم قال ماحق امرئ مسلم له شیء یوصی فیه یبیت لیلتین الا ووصیته مکتوبة عنده

(۱) حدیث کا ترجمہ کریں اور "لیلتین" کی قید لگانے کا فائدہ تحریر کریں؟ ۱۰+۱۰=۲۰

(۲) وصیت کرنا واجب ہے یا مستحب؟ اس بارے میں جمہور اور اصحاب ظواہر کے مذاہب مع الدلائل تحریر کریں؟ ۲۰

سوال نمبر 2: عن ابن عباس ان رجلا قال یا رسول الله ان امه توفیت افینفعها ان تصدقت عنها قال نعم قال فان لی مخرفا وانی اشهدك انی قد تصدقت به عنها

(۱) حدیث شریف کا ترجمہ کریں اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو گواہ بنانے کی وجہ سپرد قلم کریں؟ ۱۰+۱۰=۲۰

(۲) ایصال ثواب کا شرعی حکم کیا ہے؟ قرآن وحدیث سے ثبوت دے کر اپنا مؤقف بیان کریں۔ ۱۰

سوال نمبر 3: عن عمران بن حصین قال قال النبی صلی الله علیه وسلم من حلف علی یمین مصبورة کاذبا فلیتبوأ بوجهه مقعده من النار

(۱) حدیث شریف کا ترجمہ تحریر کریں اور بتائیں کہ "مصبورة" سے کیا مراد ہے؟ ۱۰+۱۰=۲۰

(۲) غیر اللہ کی قسم اٹھانا کیسا ہے؟ تفصیلاً تحریر کریں؟ ۱۰

سوال نمبر 4: عن ابی بردة عن ابیه ان النبی صلی الله علیه وسلم قال انی والله ان شاء الله لا احلف علی یمین فاری غیرها خیرا منها الا کفرت یمینی واتیت الذی هو خیر

(۱) حدیث شریف کا ترجمہ کریں اور بتائیں کہ حانث ہونے سے پہلے کفارہ یمین ادا کرنا جائز ہے یا نہیں؟ احناف کا مذہب مع الدلیل لکھیں۔ ۱۰+۱۰=۲۰

(۲) نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کن الفاظ کے ساتھ قسم اٹھاتے تھے احادیث مبارکہ کی روشنی میں کوئی دو الفاظ ذکر کریں؟ ۵+۵=۱۰

# درجہ عالمیہ (سال دوم) برائے طالبات بابت 2018ء

## چوتھا پرچہ: سنن ابی داوٴد

سوال نمبر 1: عن عبدالله بن عمر عن رسول الله صلى الله عليه وسلم قال ما حق امرئ مسلم له شيء يوصي فيه يبيت ليلتين الا ووصيته مكتوبة عنده

(۱) حدیث کا ترجمہ کریں اور "لیلتین" کی قید لگانے کا فائدہ تحریر کریں؟

(۲) وصیت کرنا واجب ہے یا مستحب؟ اس بارے میں جمہور اور اصحاب ظواہر کے مذاہب مع الدلائل تحریر کریں؟

جواب: (الف) ترجمہ حدیث: جواب حل شدہ پرچہ جات بابت 2016ء میں ملاحظہ فرمائیں۔

### "لیلتین" کی قید لگانے کا فائدہ:

لفظ "لیلتین" کی قید کے چند فوائد ہیں، جو درج ذیل ہیں:

۱- دو راتیں گزرنے سے قبل انسان کے پاس وصیت نامہ تحریر شدہ ہو۔

۲- زیادہ دولت ملک میں ہونے کی صورت میں حساب و کتاب کرنا پڑے گا، جس کے لیے دو راتیں صرف ہو سکتی ہیں۔

۳- لیلتین سے مجازی طور پر نہایت قلیل مدت مراد ہو، جس سے وصیت کی اہمیت بیان کرنا مقصود ہے۔

(ب): جواب حل شدہ پرچہ جات بابت 2016ء میں ملاحظہ فرمائیں۔

سوال نمبر 2: عن ابن عباس ان رجلا قال يا رسول الله ان امه توفيت افينفعها ان تصدقت عنها قال نعم قال فان لي مخرفا واني اشهدك اني قد تصدقت به عنها

(۱) حدیث شریف کا ترجمہ کریں اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو گواہ بنانے کی وجہ سپرد قلم کریں؟

(۲) ایصال ثواب کا شرعی حکم کیا ہے؟ قرآن وحدیث سے ثبوت دے کر اپنا موٴقف بیان کریں۔

جواب: (۱) ترجمہ: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں، ایک شخص نے عرض کیا: یا رسول اللہ! اس کی والدہ کا انتقال ہو گیا ہے، اگر میں ان کی طرف سے صدقہ کروں تو کیا انہیں نفع ہوگا؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے جواب دیا: ہاں، اس نے عرض کیا: میرے پاس ایک باغ ہے، میں آپ کو گواہ بناتا ہوں کہ میں نے ان کی طرف سے صدقہ کیا۔

## گواہ بنانے کی وجہ:

جو شخص مسلمان ہو اور ایمان پر اس کا خاتمہ ہوا ہو، تو اسے ثواب ضرور پہنچتا ہے لیکن جو مسلمان نہیں یا اس کا خاتمہ ایمان پر نہ ہوا ہو، تو اس کے اعمال خواہ بظاہر نیک نظر آئیں وہ بھی ضائع ہو جائیں گے۔ آخرت میں ان کا کوئی اجر نہیں ملے گا اور نہ کسی کا ایصالِ ثواب اسے پہنچے گا۔ اس طرح ایمان اور ایصالِ ثواب پر گواہ اللہ تعالیٰ کا نبی ہی بن سکتا ہے۔

## جواب: (۲): ایصالِ ثواب کا شرعی حکم:

وہ عطیہ جس کے ذریعے اللہ سے ثواب کی جستجو کی جاتی ہے۔ ایصالِ ثواب شرعاً مندوب یعنی مستحب اور پسندیدہ ہے۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک شخص نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں عرض کیا: میرا باپ وصیت کیے بغیر فوت ہو گیا ہے، اگر میں اس کی طرف سے صدقہ کروں تو کیا اسے فائدہ پہنچے گا؟ فرمایا: ہاں۔

حضرت سعد رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ انہوں نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا: یا رسول اللہ! میری والدہ اچانک فوت ہو گئی ہیں اور میں جانتا ہوں کہ اگر انہیں موقع ملتا تو صدقہ کرتیں، اگر میں ان کی طرف سے صدقہ کروں تو ان کو فائدہ دے گا؟ فرمایا: ہاں۔ انہوں نے دریافت کیا: یا رسول اللہ! کون سا صدقہ فائدہ دے گا؟ فرمایا: پانی۔ چنانچہ انہوں نے کنواں کھدوایا اور فرمایا: ھٰذہ لام سعد یہ سعد کی ماں کے لیے ہے۔

## قرآن سے مؤقف

وَالَّذِيْنَ جَآءُوْ مِنْۢ بَعْدِهِمْ يَقُوْلُوْنَ رَبَّنَا اغْفِرْ لَنَا وَلِاِخْوَانِنَا الَّذِيْنَ سَبَقُوْنَا بِالْاِيْمَانِ وَلَا تَجْعَلْ فِيْ قُلُوْبِنَا غِلًّا لِّلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا رَبَّنَآ اِنَّكَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ۝

ترجمہ: اور وہ جو ان کے بعد آئے عرض کرتے ہیں: اے ہمارے رب! ہمیں بخش دے اور ہمارے بھائیوں کو جو ہم سے پہلے ایمان لائے اور ہمارے دل میں ایمان والوں کے بارے میں کینہ نہ رکھ، اے ہمارے پروردگار! بیشک تو نہایت مہربان رحم کرنے والا ہے۔

## حدیث مبارکہ:

حضرت انس رضی اللہ عنہ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سوال کیا: یا رسول اللہ! ہم اپنے مُردوں کی

طرف سے صدقہ کرتے ہیں یا حج کرتے ہیں تو انہیں یہ پہنچتا ہے؟ فرمایا: بے شک وہ ان کو پہنچتا اور بے شک وہ اس سے خوش ہوتے ہیں جیسا تم میں سے کسی کے پاس طبق ہدیہ کیا جاتا ہے تو وہ خوش ہوتا ہے۔

**سوال نمبر 3: عن عمران بن حصین قال قال النبی صلی اللہ علیه وسلم من حلف علی یمین مصبورة کاذبا فلیتبوا بوجهه مقعده من النار**

(۱) حدیث شریف کا ترجمہ تحریر کریں اور بتائیں کہ "مصبورة" سے کیا مراد ہے؟

(۲) غیر اللہ کی قسم اٹھانا کیسا ہے؟ تفصیلاً تحریر کریں؟

جواب: (۱) ترجمہ حدیث: حضرت عمران بن حصین رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو شخص جان بوجھ کر جھوٹی قسم اٹھائے گا وہ جہنم میں اپنی مخصوص جگہ میں جانے کے لیے تیار رہے۔

## مصبورة سے مراد:

شریعت میں جھوٹی قسم کی کوئی حیثیت نہیں ہے، جھوٹی قسم کھانا بہت بڑا جرم ہے، جھوٹی قسم کھا کر کسی کے مال و دولت پر قابض ہونے والے کے بارے میں فرمایا گیا ہے: وہ اس کی پاداش میں دوزخ میں جائے گا۔ ایک روایت میں ہے کہ اس کے بارگاہ الٰہی میں حاضر ہونے سے اللہ تعالیٰ اس سے اپنا منہ پھیر لے گا۔ یعنی اس سے ناراض ہوگا۔

عبدالرزاق نے حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس شخص نے میرے اس منبر کے پاس جھوٹی قسم کھائی تو اس کو چاہیے اپنا ٹھکانہ آگ میں بنالے اگرچہ ایک سبز مسواک پر کیوں نہ ہو۔ ابو عبیدہ و خطابی رحمہما اللہ تعالیٰ سے منقول ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں منبر کے پاس جھوٹی قسم کھائی جاتی تھی۔

<u>جھوٹی قسم کھانے والے کے بارے میں وعید:</u>

حضرت ابن مسعود کہتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو شخص کسی چیز پر مفید ہو کر حاکم کی مجلس میں قسم کھائے اور وہ اپنی قسم میں جھوٹا ہو کہ اس کا مقصد کسی مسلمان کا مال حاصل کرنا ہو تو وہ قیامت کے دن اللہ تعالیٰ سے اس حال میں ملاقات کرے گا کہ اللہ تعالیٰ اس پر غضبناک ہوگا۔ چنانچہ اس ارشاد کی تصدیق میں اللہ تعالیٰ نے یہ آیت نازل کی: إِنَّ الَّذِينَ يَشْتَرُونَ بِعَهْدِ اللّٰهِ وَ اَيْمَانِهِمْ ثَمَنًا قَلِيْلًا اُولٰٓئِكَ لَا خَلَاقَ لَهُمْ فِی الْاٰخِرَةِ وَلَا يُكَلِّمُهُمُ اللّٰهُ وَلَا يَنْظُرُ اِلَيْهِمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ وَلَا يُزَكِّيْهِمْ وَلَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ

یقیناً جو لوگ معاوضہ حقیر لے لیتے ہیں بمقابلہ اس عہد کے جو اللہ تعالیٰ سے انہوں نے کیا ہے اور

بمقابلہ اپنی قسموں کے، ان لوگوں کو آخرت میں کچھ حصہ نعمت کا نہیں ملے گا، قیامت کے روز اللہ تعالیٰ نہ ان سے لطف کا کلام فرمائے گا اور نہ ان کی طرف (نظر محبت سے دیکھے گا) اور نہ ہی (ان کے گناہوں کو معاف کر کے) ان کو پاک کرے گا اور ان کے لیے دردناک عذاب ہے۔

## (۲) غیر اللہ کے نام کی قسم کی شرعی حیثیت:

قسم صرف اللہ تعالیٰ کے نام کی اٹھائی جا سکتی ہے، اللہ تعالیٰ کے ذاتی یا صفاتی اسماء گرامی میں سے کسی سے بھی کھائی جا سکتی ہے۔ غیر اللہ کے نام کی خواہ قرآن کریم اور بیت اللہ ہی کیوں نہ ہو، کے نام کی قسم نہیں اٹھائی جا سکتی۔

## حدیث کی روشنی میں:

حضرت سعد بن عبیدہ بیان کرتے ہیں حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما نے ایک شخص کو یہ قسم اٹھاتے ہوئے دیکھا: ''کعبہ کی قسم'' تو حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما نے اس سے فرمایا: میں نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے: جو شخص اللہ تعالیٰ کے علاوہ کسی کی قسم اٹھائے اس نے شرک کیا۔

**سوال نمبر 4: عن ابی بردة عن ابیه ان النبی صلی الله علیه وسلم قال انی و الله ان شاء الله لا احلف علی یمین فاری غیرها خیرا منها الا کفرت یمینی واتیت الذی هو خیر**

(۱) حدیث شریف کا ترجمہ کریں اور بتائیں کہ حانث ہونے سے پہلے کفارہ یمین ادا کرنا جائز ہے یا نہیں؟ احناف کا مذہب مع الدلیل لکھیں۔

(۲) نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کن الفاظ کے ساتھ قسم اٹھاتے تھے؟ احادیث مبارکہ کی روشنی میں کوئی دو الفاظ ذکر کریں۔

(۱) ترجمہ: حضرت ابو بردہ رضی اللہ عنہ اپنے والد کے حوالے سے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ فرمان نقل کرتے ہیں: اگر اللہ نے چاہا تو میں بھی اللہ کی قسم اٹھاؤں گا اور اس کے برعکس معاملے کو اس سے زیادہ بہتر محسوس کروں گا تو اپنی قسم کا کفارہ دے دوں گا اور وہ کام کروں گا جو زیادہ بہتر ہے۔

## احناف کا مذہب مع الدلیل:

(۱) قسم سے حانث ہونے سے قبل کفارہ یمین ادا کرنا جائز ہے یا نہیں؟ اس بارے میں ائمہ فقہ کا اختلاف ہے۔ اس سلسلہ میں احناف کا موقف ہے کہ یہ درست نہیں ہے، کیونکہ کفارہ یمین کی ادائیگی حانث ہونے کے بعد واجب ہوتی ہے۔ اس پر دلیل ہے کہ شرط کے بغیر مشروط اور سبب کے بغیر مسبب نہیں پایا جا سکتا۔ جس طرح زکوٰۃ کی ادائیگی کے لیے نصاب و حولان حول، نماز کی مرضیت کے لیے وقت

اور روزہ کے لیے ماہ رمضان کا ہونا ضروری ہے۔ اسی طرح یہاں بھی کفارہ یمین کی ادائیگی کے لئے پیشگی حانث ہونا ضروری ہے۔

(۲): حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں جب نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے کسی قسم میں تاکید پیدا کرنی ہوتی تو یوں کہا کرتے تھے: اس ذات کی قسم! جس کے دست قدرت میں ابو القاسم کی جان ہے۔

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اکثر ان الفاظ میں قسم اٹھایا کرتے تھے: دلوں کو پھیرنے والی ذات کی قسم۔

☆☆☆

الاختبار السنوی النهائی تحت اشراف تنظیم المدارس (اهل السنة) باکستان

# الشهادة العالمية "السنة الثانية" للطالبات

المو افق سنة 1439ھ/2018ء

## الورقة الخامسة: لسنن النسائی، و ابن ماجة

الوقت المحدد: ثلث ساعات　　　مجموع الأرقام: ۱۰۰

نوٹ: دونوں حصوں سے کوئی دو، دو سوال حل کریں۔

### حصہ اوّل...... سنن نسائی

سوال نمبر 1: عن علقمة ان عثمان قال لابن مسعود هل لك فی فتاة ازوجکها فدعا عبدالله علقمة فحدث ان النبی صلی الله علیه وسلم قال من استطاع الباءة فلیتزوج فانه اغض للبصر واحصن للفرج ومن لم یستطع فلیصم فانه له وجاء .

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں اور خط کشیدہ لفظ کی وضاحت کریں؟ ۱۰+۵=۱۵

(ب) کیا حدیث میں دونوں جگہ امر وجوب کے لیے ہے؟ اپنا مؤقف تفصیلاً تحریر کریں؟ ۱۰

سوال نمبر 2: عن ابی هریرة قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم لاتناجشوا ولا یبیع حاضر لباد ولا یبیع الرجل علی بیع اخیه ولایخطب علی خطبة اخیه ولاتسال المرأة طلاق اختها لتکتفی ما فی انائها

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں اور "لتکتفی ما فی انائها" کی تشریح کریں؟ ۱۰+۵=۱۵

(ب) مذکورہ تمام امور سے روکنے میں مشترکہ علت کیا ہے؟ تفصیلاً تحریر کریں۔ ۱۰

سوال نمبر 3: عن عائشة عن رسول الله صلی الله علیه وسلم قال عشرة من الفطرة قص الشارب وقص الاظفار وغسل البراجم واعفاء اللحیة والسواك والاستنشاق ونتف الابط وحلق العانة والتقاص الماء قال مصعب بن شیبة ونسب العاشرة الا ان تکون المضمضة

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں اور فطرت کا معنی بیان کریں؟ ۱۰+۵=۱۵

(ب) حدیث میں مذکور دس چیزوں میں سے کسی پانچ کی وضاحت کریں؟ ۵×۲=۱۰

## ﴿حصہ دوم......سنن ابن ماجہ﴾

سوال نمبر 4: عن عثمان بن عفان قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم افضلکم من تعلم القرآن وعلمہ۔

(الف) حدیث شریف پر اعراب لگائیں اور ترجمہ تحریر کریں؟ ۸+۷=۱۵

(ب) قرآن کی تعلیم وتعلم میں مشغول لوگوں کو افضل و بہتر قرار دینے کی وجہ سپرد قلم کریں؟ ۱۰

سوال نمبر 5: عن شعیب بن عبداللہ بن عمرو عن ابیہ قال ماریٔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یاکل متکنافظ ولا یطأ عقبیہ رجلان

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ تحریر کریں؟ اور "ولا یطأ عقبیہ رجلان" کی حکمت بیان کریں؟ ۸+۷=۱۵

(ب) خط کشیدہ عبارت کی تشریح اس انداز سے کریں کہ مذکورہ حالت میں بیٹھ کرنہ کھانے کی وجہ ظاہر ہو جائے؟ ۱۰

سوال نمبر 6: عن ابن بریدۃ عن ابیہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم یجی القرآن یوم القیامۃ کالرجل الشاحب فیقول ان الذی اسھرت لیلک واظمأت نھارک

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں اور خط کشیدہ صیغہ بیان کریں؟ ۱۰+۵=۱۵

(ب) قرآن کو الوجل الشاحب کے ساتھ تشبیہ دینے کی وجہ تحریر کریں؟ ۱۰

☆☆☆☆☆☆☆

## درجہ عالیہ (سال دوم) برائے طالبات بابت 2018ء

## پانچواں پرچہ: سنن نسائی و ابن ماجہ

## ﴿حصہ اوّل......سنن نسائی﴾

سوال نمبر 1: عن علقمۃ ان عثمان قال لابن مسعود ھل لک فی فتاۃ ازوجکھا فدعا عبداللہ علقمۃ فحدث ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال من استطاع الباءۃ فلیتزوج فانہ اغض للبصر واحصن للفرج ومن لم یستطع فلیصم فانہ لہ وجاء۔

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں اور خط کشیدہ لفظ کی وضاحت کریں؟

(ب) کیا حدیث میں دونوں جگہ امر وجوب کے لیے ہے؟ اپنا موقف تفصیلاً تحریر کریں۔

جواب: (الف) حدیث شریف کا ترجمہ: حضرت علقمہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ نے حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے کہا: کیا آپ کو کسی لڑکی کے ساتھ شادی میں دلچسپی ہے تو میں آپ کی شادی اس کے ساتھ کروا دوں؟ تو حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ نے حضرت علقمہ رضی اللہ عنہ کو بلوایا اور انہیں بتایا کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم میں سے جو شخص شادی کر سکتا ہو تو اسے شادی کر لینی چاہیے' کیونکہ یہ نگاہ کو جھکا کر رکھنے والی ہے، شرمگاہ کی حفاظت کرنے والی ہے اور جو شخص ایسا نہیں کر سکتا اسے روزہ رکھنا چاہیے۔ اس لیے یہ اس کی شہوت کو ختم کر دے گا۔

## خط کشیدہ لفظ کی وضاحت:

اس خطاب عام کے ذریعہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے جوانوں کو نکاح کی ترغیب دلاتے ہوئے نکاح کے بڑے فوائد بیان فرمائے ہیں۔ ایک تو یہ کہ انسان نکاح کرنے سے اجنبی عورتوں کی طرف سے نظر بازی سے بچتا ہے اور دوسری طرف حرام کاری سے محفوظ رہتا ہے۔ جوانی کی حد تک انسان بالغ ہونے کے بعد جوان کہلاتا ہے۔ اس میں اختلاف ہے۔ چنانچہ امام شافعی رحمہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک جوانی کی حد تیس برس کی عمر تک ہے جبکہ امام اعظم ابوحنیفہ رحمہ اللہ تعالیٰ یہ فرماتے ہیں کہ ایک انسان چالیس برس کی عمر تک جوان کہلانے کا حقدار ہے۔

(ب): شہوت حد اعتدال پر ہو یعنی نہ غلبہ ہو اور نہ ہی نامردی کی صورت ہو جبکہ مہر و نفقہ کی طاقت ہو تو نکاح کرنا سنت ہے، اس لیے نکاح نہ کرنے کی صورت میں انسان مرتکب معصیت بھی ہو سکتا ہے۔ سنت نبوی مقصود ہو تو اجر و ثواب کا بھی حقدار ہوگا، اگر حصول لذت مقصد ہو تو ثواب نہیں ملے گا۔

اگر شہوت کا اس قدر غلبہ ہو کہ نکاح نہ کرنے کی صورت میں زنا کے مرتکب ہونے کا امکان ہو اور وہ مہر و نفقہ کی ادائیگی کی بھی استطاعت رکھتا ہو، تو نکاح کرنا واجب ہے۔

اگر شہوت کا غلبہ ہو اور نکاح نہ کرنے کی صورت میں زنا کا مرتکب ہونے کا یقین ہو اور مہر کی ادائیگی اور نفقہ کی ضرورت پوری کرنے کی طاقت بھی ہو، تو نکاح کرنا فرض ہے۔ اگر اس بات کا امکان ہو کہ نکاح کی صورت میں مہر یا نفقہ یا ضروری امور انجام نہیں دے سکے گا، تو نکاح کرنا مکروہ ہے۔ اگر اس بات کا یقین ہو کہ نکاح کی صورت میں مہر' نفقہ اور امور ضروری پورے نہ کر سکے گا، تو نکاح کرنا حرام ہے۔

سوال نمبر 2: عن ابی هريرة قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم لاتناجشوا ولا يبيع حاضر لباد ولا يبيع الرجل على بيع اخيه ولايخطب على خطبة اخيه ولاتسال المراة طلاق اختها لتكتفى ما فى انائها

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں اور "لتكتفى ما فى انائها" کی تشریح کریں؟

(ب) مذکورہ تمام امور سے روکنے میں مشترکہ علت کیا ہے؟ تفصیلاً تحریر کریں؟

جواب: (الف): جواب حل شدہ پرچہ جات بابت 2015ء میں ملاحظہ فرمائیں۔

## "لتکتفی ما فی انائها" کی تشریح:

خط کشیدہ الفاظ کا مطلب یہ ہے کہ کوئی خاتون اپنے ذتی و مالی مفادات کی خاطر شادی شدہ ہمشیرہ کی طلاق کا مطالبہ نہ کرے، اس لیے کہ بلا عذر شرعی طلاق کا مطالبہ کرنا بہت بڑا گناہ ہے۔ بعض روایات سے ثابت ہے کہ جائز امور میں سے سب سے برا معاملہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک طلاق ہے۔ طلاق دینا بھی برا ہے اور طلاق کا مطالبہ کرنا بھی برا ہے۔

(ب): جواب حل شدہ پرچہ جات بابت 2015ء میں ملاحظہ فرمائیں۔

سوال نمبر3: **عن عائشة عن رسول الله صلى الله عليه وسلم قال عشرة من الفطرة قص الشارب وقص الاظفار وغسل البراجم واعفاء اللحية والسواك والاستنشاق ونتف الابط وحلق العانة وانتقاص الماء قال مصعب بن شيبة ونسيت العاشرة الا ان تكون المضمضة**

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں اور فطرت کا معنی بیان کریں؟

(ب) حدیث میں مذکور دس چیزوں میں سے کسی پانچ کی وضاحت کریں؟

جواب: (الف) ترجمہ: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ فرمان نقل کرتی ہیں: دس چیزیں فطرت کا حصہ ہیں مونچھیں کتروانا، ناخن ترشوانا، جوڑوں کو دھونا، داڑھی کو بڑا کرنا، مسواک کرنا، ناک صاف کرنا، بغلوں کے بال صاف کرنا، زیر ناف بالوں کو صاف کرنا، پیشاب کے بعد پانی استعمال کرنا۔ حضرت مصعب بن شیبہ رضی اللہ عنہ نامی راوی بیان کرتے ہیں میں دسویں بات بھول گیا ہوں لیکن وہ کلی کرنا ہو سکتی ہے۔

## فطرت کا معنی:

اس حدیث میں جن دس چیزوں کا ذکر کیا گیا ہے یہ تمام چیزیں پچھلے تمام انبیاء علیہم السلام کی شریعت میں سنت تھیں اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی لائی ہوئی شریعت یعنی دین اسلام میں بھی سنت ہیں۔ چنانچہ اکثر علماء کرام کے نزدیک فطرت کے یہی معنی ہیں۔

## (ب): 1۔ مسواک کرنا:

اس کے متعلق پہلے ہی بتایا جا چکا ہے کہ مسواک کرنا بالاتفاق علماء کرام سنت ہے بلکہ امام ابوداؤد رحمہ

اللہ تعالیٰ نے تو اسے واجب کہا ہے۔حضرت شاہ اسحاق رحمہ اللہ تعالیٰ نے اس سے بڑھ کر یہ بات کہی ہے کہ اگر کوئی آدمی مسواک کو قصداً چھوڑ دے تو اس کی نماز باطل ہوگی۔

## 2-ناک صاف کرنا:

ناک میں پانی دینا ہے، اس کا مسئلہ یہ ہے کہ وضو کے لیے ناک میں پانی دینا مستحب ہے اور غسل کے لیے ناک میں پانی دینا فرض ہے۔

## 3-کلی کرنا:

یہی حکم کلی کا بھی ہے کہ وضو میں کلی کرنا سنت ہے اور غسل میں فرض ہے۔

## 4-بغلوں کے بال صاف کرنا:

اس سلسلہ میں لفظ نتف استعمال فرمایا گیا ہے، نتف بال اکھاڑنے کو کہتے ہیں۔اس سے معلوم ہوا کہ بغلوں کے بالوں کو منڈوانا سنت نہیں ہے بلکہ ان کو ہاتھ سے اکھاڑنا سنت ہے۔بعض علماء نے کہا ہے کہ بغلوں کے بالوں کو ہاتھ سے اکھاڑنا افضل ہے جو اس کی تکلیف کو برداشت کر سکتا ہو۔ویسے بغلوں کے بالوں کو منڈوانا یا نورے سے صاف کرنا بھی جائز ہے۔

## 5-براجم یعنی جوڑوں کا دھونا:

براجم انگلیوں کی گانٹھوں، جوڑوں اور ان کے اوپر کی کھال جو چنٹ دار ہوتی ہے۔اس میں اکثر میل جمع ہوتا ہے، خصوصاً جو لوگ ہاتھ سے کام کاج زیادہ کرتے ہیں ان کی انگلیاں سخت ہو جاتی ہیں اور ان میں میل جم جاتا ہے۔لہٰذا ان کو دھونے کی تاکید فرمائی جارہی ہے۔اس طرح بدن کے وہ اعضاء جن میں میل جانے کا گمان ہو جیسے کان، بغل اور ناک کو بھی دھونے کا یہی حکم ہے۔

## ﴿حصہ دوم......سنن ابن ماجہ﴾

سوال نمبر 4: عَنْ عُثْمَانَ بْنِ عَفَّانَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَفْضَلُكُمْ مَّنْ تَعَلَّمَ الْقُرْاٰنَ وَعَلَّمَهٗ

(الف) حدیث شریف پر اعراب لگائیں اور ترجمہ تحریر کریں؟

(ب) قرآن کی تعلیم وتعلم میں مشغول لوگوں کو افضل و بہتر قرار دینے کی وجہ سپرد قلم کریں؟

جواب: (الف) نوٹ: اعراب اوپر لگا دیئے گئے ہیں اور ترجمہ حسب ذیل ہے:

ترجمہ: حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

تم میں افضل وہ شخص ہے جو قرآن کا علم حاصل کرے اور اس کی تعلیم دے۔

(ب): ایک دوسری روایت میں یوں ہے کہ وہ مسلمان جو قرآن کریم پڑھتا ہے اور اس پر عمل بھی کرتا ہے اس کی مثال کھجور کی سی ہے۔ اس میں ایمان کی چاشنی ہوتی ہے اور خوشبو بھی کیونکہ نہ صرف لوگ اس سے قرأت وتلاوت سن کر ثواب پاتے ہیں بلکہ اس سے قرآن سیکھتے بھی ہیں۔

حضرت ابومحمد رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ قرآن سیکھنا اور دوسروں کو سکھانا فرض کفایہ ہے، نیز مسئلہ یہ ہے کہ نماز میں فرض قرأت کے لیے سورتوں یا آیتوں کا سیکھنا ہر مسلمان کے لیے فرض عین ہے۔ بعض متاخرین علماء کا فتویٰ یہ ہے کہ حفظ قرآن میں مشغول ہونا ان علوم میں مشغول ہونے سے افضل ہے جو فرض کفایہ ہیں۔ جن علوم کو حاصل کرنا فرض عین ہے، حفظ قرآن میں مشغول ہونا ان کی مشغولیت سے افضل نہیں ہے۔

---

سوال نمبر 5: عن شعیب بن عبداللہ بن عمرو عن ابیہ قال مارئی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یاکل متکئاقط ولا یطأ عقبیہ رجلان

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ تحریر کریں؟ اور "ولا یطا عقبیہ رجلان" کی حکمت بیان کریں؟

(ب) خط کشیدہ عبارت کی تشریح اس انداز سے کریں کہ مذکورہ حالت میں بیٹھ کر نہ کھانے کی وجہ ظاہر ہو جائے؟

جواب: (الف) ترجمہ: حضرت شعیب بن عبداللہ رضی اللہ عنہ اپنے والد کا یہ بیان نقل کرتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو کبھی بھی تکیے کے ساتھ ٹیک لگا کر کھاتے ہوئے نہیں دیکھا گیا اور نہ ہی ایسی حالت میں دیکھا گیا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پیچھے دو آدمی چل رہے ہوں۔

## ولا یطا عقبیہ رجلان کی حکمت:

ایک مرتبہ شدید گرمی کے دن نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم بقیع غرقد کے پاس سے گزرے تو کچھ لوگ آپ کے پیچھے چلنے لگے، جب آپ نے ان کے جوتوں کی آواز سنی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ برا محسوس ہوا تو آپ وہیں بیٹھ گئے یہاں تک کہ وہ لوگ آپ سے آگے گزر گئے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ایسا اس لیے کیا تھا تاکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ذہن میں تکبر سے متعلق کوئی خیال نہ آئے۔ آپ جب چلتے تھے تو صحابہ کرام آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے آگے چلتے تھے، اور وہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے پیچھے والے حصے کو فرشتوں کے لیے چھوڑ دیتے تھے، جب آپ کسی جنگ میں تشریف لے جاتے تو صحابہ کرام آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے آگے ہوتے جبکہ آپ کے پیچھے فرشتے ہوتے تھے۔

## (ب): خط کشیدہ عبارت کی تشریح:

حضرت ابوجحیفہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں ٹیک لگا کر نہیں

کھاتا۔ کھانا کھاتے وقت ٹیک لگانے کی تین صورتیں ہیں: (۱) تو یہ کہ پہلو زمین پر رکھا جائے۔ (۲) یہ کہ چارزانو بیٹھا جائے۔ (۳) یہ کہ ایک ہاتھ ٹیک کر بیٹھا جائے اور دوسرے ہاتھ سے کھانا کھایا جائے۔ یہ تینوں صورتیں مذموم ہیں۔ بعض حضرات نے چوتھی صورت یہ بیان کی ہے تکیہ یا دیوار یا اس طرح کی کسی اور چیز سے ٹیک لگا کر بیٹھا جائے۔ مسنون یہ ہے کہ کھاتے وقت کھانے کی طرف جھک کر اور متوجہ ہو کر بیٹھا جائے۔ اکثر حضرات نے ٹیک لگانے کی وضاحت یہ کی ہے کہ دونوں پہلوؤں میں سے کسی ایک پہلو کی طرف جھک کر اور اس پر سہارا لے کر بیٹھا جائے۔ کھانا کھاتے وقت بیٹھنے کی یہ صورت اس لیے غیر مسنون ہے کہ ایسی حالت میں کھانا ضرر پہنچاتا ہے۔ بایں طور کہ وہ بدن میں اپنی جگہ پر ٹھیک طرح سے نہیں پہنچتا جو طبیعت پر گراں اور سوءِ ہضم کا باعث بنتا ہے۔

سوال نمبر 6: عن ابن بريدة عن ابيه قال قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم يجى القرأن يوم القيامة كالرجل الشاحب فيقول ان الذى اسهرت ليلك واظمأت نهارك

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں اور خط کشیدہ صیغہ بیان کریں؟

(ب) قرآن کو الرجل الشاحب کے ساتھ تشبیہ دینے کی وجہ تحریر کریں؟

جواب: (الف) ترجمہ: حضرت ابن بریدہ رضی اللہ عنہ اپنے والد کا یہ بیان نقل کرتے ہیں کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: قیامت کے دن قرآن ایک خوشگوار شخص کی شکل میں آئے گا اور یہ کہے گا: میں نے تمہیں رات کے وقت جگائے رکھا اور دن کے وقت تمہیں پیاسا رکھا۔

## خط کشیدہ صیغہ، الفاظ کی صرفی تحقیق:

اسهرت: صیغہ واحد متکلم فعل ماضی معروف ثلاثی مزید فیہ از باب افعال بیدار رکھنا۔

## (ب): قرآن کو الرجل الشاحب کے ساتھ تشبیہ دینے کی وجہ:

روزہ کی طرح قرآن بھی بہترین شکل میں اللہ کی بارگاہ میں حاضر ہوگا، عرض کرے گا: یا الٰہ العٰلمین! میں نے تیرے فلاں بندے کو رات کے وقت بیدار رکھا اور دن کے وقت (روزہ کی شکل میں) پیاسا رکھا، تو میری اس کے حق میں سفارش قبول کر لے اور اسے جنت میں داخل کر دے۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ اس کی سفارش قبول کرے گا۔ اس سفارش کا حقدار وہ شخص ہوگا جو قرآن پڑھے گا اور اس کے احکام پر عمل کرے۔

☆☆☆☆☆☆☆

الاختبار السنوی النهائی تحت اشراف تنظیم المدارس (اهل السنة) باکستان

# الشهادة العالمية "السنة الثانية" للطالبات

الموافق سنة 1439ھ/2018ء

## ﴿الورقة السادسة: لشرح معاني الآثار﴾

الوقت المحدد: ثلث ساعات مجموع الأرقام: ۱۰۰

نوٹ: پہلا سوال لازمی ہے باقی میں سے کوئی دو سوال حل کریں۔

سوال نمبر 1: (الف) عن سالم بن ابیه ان رسول الله صلی الله علیه وسلم کان اذا افتتح الصلوۃ رفع یدیه حذو منکبیه واذا کبر للرکوع واذا رفع من الرکوع رفعهما کذلك وقال سمع الله لمن حمده ربنا لك الحمد وکان لا یفعل ذلك بین السجدتین

(ب) عن البراء بن عازب قال کان النبی صلی الله علیه وسلم اذا کبر لافتتاح الصلوۃ رفع یدیه حتی یکون ابهاماہ قریبا من شحمتی اذنیه ثم لا یعود

(الف) دونوں احادیث مبارکہ کا ترجمہ کریں؟ ۱۰+۱۰=۲۰

(ب) مذکورہ مسئلہ میں احناف کا مذہب لکھیں اور ان کی طرف سے شوافع کی دلیل کا جواب شرح معانی الآثار کی روشنی میں دیں؟ ۱۰+۱۰=۲۰

سوال نمبر 2: عن عائشة رضی الله عنها ان رسول الله صلی الله علیه وسلم کان یصلی من اللیل احدی عشرة رکعة و یوتر منها بواحدۃ فاذا فرغ منها اضطجع علی شقه الایمن حتی یاتیه المؤذن فیصلی رکعتین خفیفتین

(الف) مذکورہ عبارت کا ترجمہ کریں؟ ۱۰

(ب) وتر کی کتنی رکعتیں ہیں؟ اس بارے میں مذہب احناف کو نظر طحاوی سے ثابت کریں؟ ۲۰

سوال نمبر 3: عن عبدالرحمٰن التیمی قال قلت لایغلبنی اللیلة علی المقام احد فقمت اصلی فوجدت حس رجل من خلفی فی ظهری فنظرت فاذا عثمان بن عفان فتنحیت له فتقدم فاستفتح القرآن حتی ختم ثم رکع وسجد فقلت اوهم الشیخ فلما صلی قلت یا امیر المؤمنین انما صلیت رکعة فقال اجل هی وتری۔

(الف) امام طحاوی رحمہ اللہ تعالیٰ نے احناف کی جانب سے اس حدیث کا کیا جواب دیا ہے؟ ۱۰

(ب) مذکورہ مسئلہ میں مذہب احناف کی مؤید کوئی دو احادیث مبارکہ سپرد قلم کریں؟ ۱۰+۱۰=۲۰

سوال نمبر 4: عن الشعبی قال دخلت علی فاطمة بنت قیس بالمدینة فسألتها عن قضاء رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم علیها قالت طلقنی زوجی البتة فخاصمته الی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فی السکنی والنفقة فلم یجعل لی سکنی ولا نفقة وامرنی ان اعتد فی بیت ابن ام مکتوم

(الف) حدیث کا ترجمہ تحریر کریں؟ ۱۰

(ب) کیا مطلقہ بائنہ کے لیے دورانِ عدت نفقہ وسکنی اس کے شوہر پر لازم ہے؟ اس حوالے سے احناف کا مذہب اور ان کی طرف سے مذکورہ حدیث کا جواب تحریر کریں؟ ۱۰+۱۰=۲۰

☆☆☆☆☆☆☆

# درجہ عالمیہ (سال دوم) برائے طالبات بابت 2018ء

## چھٹا پرچہ: شرح معانی الآثار

سوال نمبر 1: (الف) عن سالم بن ابیہ ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کان اذا افتتح الصلوٰة رفع یدیہ حذو منکبیہ واذا کبر للرکوع واذا رفع من الرکوع رفعهما کذلک وقال سمع اللہ لمن حمدہ ربنا لک الحمد وکان لایفعل ذلک بین السجدتین

(ب) عن البراء بن عازب قال کان النبی صلی اللہ علیہ وسلم اذا کبر لافتتاح الصلوٰة رفع یدیہ حتی یکون ابهاماہ قریبا من شحمتی اذنیہ ثم لایعود

(الف) دونوں احادیث مبارکہ کا ترجمہ کریں؟

(ب) مذکورہ مسئلہ میں احناف کا مذہب کیا ہے اور ان کی طرف سے شوافع کی دلیل کا جواب شرح معانی الآثار کی روشنی میں دیں؟

جواب: (الف) ترجمہ: (۱) سالم اپنے والد حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کا یہ بیان نقل کرتے ہیں نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نماز کے آغاز میں دونوں ہاتھ کندھوں تک بلند کرتے تھے، جب آپ رکوع میں جانے کے لیے تکبیر کہتے اس وقت اور جب رکوع سے سر اٹھاتے تھے۔ دونوں ہاتھوں کو بلند کرتے وقت سَمِعَ اللّٰہُ لِمَنْ حَمِدَہٗ رَبَّنَا لَکَ الْحَمْدُ پڑھتے تھے۔ تاہم آپ دو سجدوں کے درمیان ایسا نہیں کرتے تھے۔

(۲) حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں، نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نماز کے آغاز میں جب تکبیر کہتے تو رفع یدین کرتے تھے یہاں تک کہ آپ اپنے دونوں انگوٹھوں کو کانوں کی لو کے قریب تک

لے آتے تھے۔ پھر آپ دوبارہ ایسا نہیں کرتے تھے۔

## (ب): مسئلہ رفع یدین میں احناف کا مذہب

حضرت امام محمد رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں: سنت یہ ہے کہ آدمی اپنی نماز میں ہر اونچ نیچ پر اللہ اکبر کہے، جب سجدہ کرے اور دوسرے سجدے کے لیے جھکے تو تکبیر کہے۔ پس نماز میں رفع یدین کا مسئلہ تو یہ ہے کہ نمازی نماز کے شروع میں صرف ایک بار کانوں کے برابر ہاتھوں کو اٹھاتا ہے، اس کے بعد نماز میں کسی مقام پر بھی رفع یدین نہیں کرے گا۔ یہ امام اعظم ابوحنیفہ رحمہ اللہ تعالیٰ کا مؤقف ہے اور اس بارے میں کثیر آثار ہیں۔

اس بات پر ان کا اتفاق ہے کہ پہلی تکبیر کے ساتھ رفع یدین ہے اور سجدوں کے درمیان تکبیر کے ساتھ رفع یدین نہیں ہے اور انہوں نے جھکنے کے لیے اور رکوع والی تکبیر کے وقت رفع یدین کرنے میں اختلاف کیا ہے۔ پس ایک قوم نے کہا کہ ان دونوں کا حکم افتتاح والی تکبیر کے حکم کی طرح ہے جس طرح وہاں رفع یدین ہے تو ان دونوں مقامات پر بھی رفع یدین ہوگا۔ جبکہ دوسری جماعت نے کہا ہے کہ ان دونوں تکبیروں کا حکم سجدوں کے درمیان والی تکبیر کے حکم کی طرح ہے جس طرح سجدوں کے وقت رفع یدین نہیں ہے ایسے ہی رکوع کے وقت بھی رفع یدین نہیں کیا جائے گا۔ یہی قول امام اعظم ابوحنیفہ، قاضی ابو یوسف اور امام محمد رحمہم اللہ تعالیٰ تینوں کا ہے کہ رفع یدین صرف نماز کے شروع میں کیا جائے گا مگر رکوع اور سجدوں کے وقت نہیں۔

حضرت امام شافعی اور حضرت امام احمد بن حنبل رحمہما اللہ تعالیٰ کا مؤقف ہے کہ نماز میں رفع یدین افضل ہے۔ انہوں نے حضرت سالم بن عبداللہ رضی اللہ عنہ کی روایت سے استدلال کیا ہے۔ جس میں صراحت ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم رفع یدین کیا کرتے تھے۔

(۲) حضرت امام اعظم ابوحنیفہ اور حضرت امام مالک رحمہما اللہ تعالیٰ کے نزدیک ترک رفع یدین افضل ہے۔ انہوں نے حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی روایت سے استدلال کیا ہے۔ ایک دفعہ انہوں نے کہا: میں تمہیں رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز پڑھ کر دکھاتا ہوں۔ پھر انہوں نے نماز پڑھ کر دکھائی، جس میں سوائے تکبیر تحریمہ کے رفع یدین نہ کیا۔ اس سے معلوم ہوا کہ نماز میں رفع یدین نہیں ہے، ہاں تکبیر تحریمہ کے وقت رفع یدین کیا جائے گا۔

## شوافع کی دلیل:

شوافع کے نزدیک رکوع میں جاتے وقت اور رکوع سے اٹھتے وقت رفع یدین سنت ہے۔ حضرت امام شافعی رحمہ اللہ تعالیٰ کی کتاب الام میں یہی تصریح موجود ہے۔

سوال نمبر 2: عن عائشة رضی الله عنها ان رسول الله صلی الله علیه وسلم کان یصلی من اللیل احدی عشرة رکعة و یوتر منها بواحدة فاذا فرغ منها اضطجع علی شقه الایمن حتّٰی یاتیه المؤذن فیصلی رکعتین خفیفتین

(الف) مذکورہ عبارت کا ترجمہ کریں؟

(ب) وتر کی کتنی رکعتیں ہیں؟ اس بارے میں مذہب احناف کو نظر طحاوی سے ثابت کریں۔

جواب: (الف) ترجمہ: عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم رات کے وقت گیارہ رکعات ادا کیا کرتے تھے، آپ ان میں سے ایک رکعت کے ذریعے وتر بناتے تھے۔ جب آپ اس سے فارغ ہوتے تو بائیں پہلو پر لیٹ جاتے تھے یہاں تک کہ مؤذن آپ کے پاس آتا تو آپ دو مختصر رکعات ادا کرتے تھے۔

جواب: (ب): جواب حل شدہ پرچہ جات بابت 2017ء میں ملاحظہ فرمائیں۔

سوال نمبر 3: عن عبدالرحمٰن التیمی قال قلت لایغلبنی اللیلة علی المقام احد فقمت اصلی فوجدت حس رجل من خلفی فی ظهری فنظرت فاذا عثمان بن عفان فتنحیت له فتقدم فاستفتح القراٰن حتّٰی ختم ثم رکع وسجد فقلت اوهم الشیخ فلما صلی قلت یا امیر المؤمنین انما صلیت رکعة فقال اجل هی وتری۔

(الف) امام طحاوی رحمہ اللہ تعالیٰ نے احناف کی جانب سے اس حدیث کا کیا جواب دیا ہے؟

(ب) مذکورہ مسئلہ میں مذہب احناف کی مؤید کوئی دو احادیث مبارکہ سپرد قلم کریں؟

جواب: (الف): حضرت عبدالرحمٰن تیمی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں، میں نے سوچا کہ آج رات میں نوافل ضرور ادا کروں گا۔ میں نماز پڑھنے کے لیے کھڑا ہوا تو مجھے اپنی کمر کے پیچھے کسی شخص کی موجودگی محسوس ہوئی، جب میں نے مڑ کر دیکھا تو وہ حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ تھے۔ میں پیچھے ہٹ گیا وہ آگے آ گئے، انہوں نے قرآن پاک پڑھنا شروع کیا یہاں تک کہ قرأت ختم کی تو رکوع میں چلے گئے، سجدہ کیا اور سلام پھیر دیا۔ میں نے سوچا شاید شیخ کو غلط فہمی ہوئی ہے۔ جب انہوں نے سلام پھیر لیا تو میں نے عرض کیا: امیر المؤمنین! آپ نے ایک رکعت ادا کی ہے؟ انہوں نے کہا: ہاں ایسا ہی ہے یہ میری وتر کی نماز تھی۔

(ب): حضرت عبداللہ بن سلمہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ نے ہمیں عشاء کی نماز پڑھائی، جب وہ نماز پڑھ کر فارغ ہوئے تو مسجد کے ایک کنارے میں الگ ہو گئے، وہاں ایک رکعت ادا کی۔ میں ان کے پیچھے گیا، میں نے ان کا ہاتھ تھام لیا، میں نے ان سے کہا: اے ابو اسحاق! یہ ایک رکعت کس چیز کی ہے؟ انہوں نے جواب دیا: یہ وتر ہے میں اسے پڑھ کر سونا چاہتا تھا۔

## حدیث مبارکہ:

عامر بیان کرتے ہیں، حضرت سعد رضی اللہ عنہ کی آل اور حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما دو رکعات پڑھنے کے بعد سلام پھیر دیا کرتے تھے، یہ وتر میں ایسا کرتے تھے۔ یہ لوگ وتر میں ایک رکعت ادا کیا کرتے تھے۔

**سوال نمبر 4:** عن الشعبی قال دخلت علی فاطمة بنت قیس بالمدینة فسألتها عن قضاء رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم علیها قالت طلقنی زوجی البتة فخاصمته الی رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم فی السکنی والنفقة فلم یجعل لی سکنی ولا نفقة وامرنی ان اعتد فی بیت ابن ام مکتوم

(الف) حدیث کا ترجمہ تحریر کریں؟

(ب) کیا مطلقہ بائنہ کے لیے دورانِ عدت نفقہ وسکنی اس کے شوہر پر لازم ہے؟ اس حوالے سے احناف کا مذہب اور ان کی طرف سے مذکورہ حدیث کا جواب تحریر کریں؟

**جواب:** (الف) ترجمہ: شعبی بیان کرتے ہیں میں فاطمہ بنت قیس رضی اللہ عنہا کی خدمت میں مدینہ منورہ میں حاضر ہوا تو میں نے ان سے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے ان کے بارے میں فیصلے کے بارے میں دریافت کیا، تو انہوں نے بتایا: میرے شوہر نے مجھے طلاق بتہ دے دی تھی، میں یہ مقدمہ لے کر نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئی جو رہائش اور خرچ کے بارے میں تھا، آپ نے رہائش کا حق نہیں دیا تھا اور خرچ کا بھی نہیں دیا۔ آپ نے مجھے یہ ہدایت کی کہ میں ابن ام مکتوم کے ہاں عدت بسر کروں۔

(ب): چنانچہ حضرت امام اعظم ابو حنیفہ اور بعض علماء کے نزدیک شوہر پر اس عورت کا نفقہ اور سکنیٰ واجب ہے، سکنیٰ تو اس آیت سے ثابت ہے: اَسْكِنُوْهُنَّ مِنْ حَيْثُ سَكَنْتُمْ مِّنْ وُّجْدِكُمْ (الطلاق: 6) ''تم ان مطلقہ کو اپنی وسعت کے موافق اپنا مکان دو جہاں تم رہتے ہو۔'' نفقہ کے اعتبار سے واجب ہے کہ وہ عورت اسی شوہر کی وجہ سے تمام پابندیوں کے ساتھ موافق رہنے کا مکان دو جہاں تم رہتے ہو اور نفقہ بھی واجب ہے کہ وہ عورت اسی شوہر کی وجہ سے تمام پابندیوں کے ساتھ عدت میں بیٹھی ہوئی ہے۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ اسی کے قائل تھے بلکہ وہ اس حدیث کے بارے میں فرماتے تھے کہ ہم ایک عورت فاطمہ بنت قیس کے کہنے سے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے فرمایا: تمہارا نفقہ اور سکنیٰ تمہارے شوہر کے ذمہ نہیں ہے، کتاب اللہ اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت کو ترک نہیں کر سکتے جس سے نفقہ اور سکنیٰ کا واجب ہونا ثابت ہوتا ہے۔ فاطمہ کو اشتباہ ہوا یا انہیں آپ کا اصل ارشاد نہ رہا ہو۔ چنانچہ میں نے

خود رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے کہ اس عورت کا نفقہ اور سکنیٰ شوہر کے ذمہ ہے لیکن حضرت ابن مالک کہتے ہیں کہ یہ واقعہ صحابہ کے سامنے پیش ہوا تھا، ان صحابہ میں سے کسی نے فاطمہ کے قول کی تردید نہیں کی ہے، اس لیے یہ بمنزلہ اجماع کے ہوا۔ حضرت امام احمد رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ اس عورت کے لیے نہ تو نفقہ واجب ہے اور نہ سکنیٰ اور انہوں نے اس حدیث سے استدلال کیا ہے۔ حضرت امام مالک، حضرت امام شافعی اور بعض علماء یہ فرماتے ہیں کہ اس آیت: اَسْكِنُوْهُنَّ مِنْ حَيْثُ سَكَنْتُمْ مِّنْ وُّجْدِكُمْ (الطلاق:6) کے موجب اس عورت کے لیے سکنیٰ واجب ہے، نفقہ واجب نہیں ہے۔ ہاں اگر اسے حمل کی حالت میں طلاق دی گئی ہو تو اس حدیث کے مطابق اس کے لیے نفقہ واجب ہوگا۔

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کہتی ہیں کہ فاطمہ بنت قیس جس مقام میں رہتی تھی وہ ایک ویران جگہ تھی اور وہاں اس کے بارے میں اندیشہ رہتا تھا، اس لیے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کی عدت کے دنوں میں اپنے مکان سے ابن ام مکتوم کے مکان میں منتقل ہونے کی آسانی عطا فرما دی تھی۔ ایک روایت میں یہ الفاظ بھی ہیں کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہا: فاطمہ کو کیا ہوا ہے کہ وہ اللہ سے نہیں ڈرتی؟ اس سے آپ کی مراد فاطمہ کے اس قول: نہ نفقہ واجب ہے اور نہ سکنیٰ، کی تردید کرنا ہے۔

## حدیث کا جواب:

حضرت فاطمہ بنت قیس رضی اللہ عنہا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ نقل کیا کرتی تھیں کہ جس عورت کو طلاق بائن دی گئی ہو اس کے لیے نہ تو نفقہ ہے اور نہ سکنیٰ ہے۔ چنانچہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے ان کی اس بات کی تردید کی اور فرمایا: فاطمہ کے اس قول میں نہ نفقہ ہے اور نہ سکنیٰ ہے۔ اس کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف منسوب کرتے ہوئے اللہ سے نہیں ڈرتی، آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس طرح ہرگز نہیں فرمایا، بلکہ فاطمہ کو غلط فہمی ہوئی ہے۔ گویا اس مسئلہ میں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کا بھی وہی مسلک ہے جو حضرت عمر کا ہے۔ یہ حدیث حضرت امام اعظم ابو حنیفہ رحمہ اللہ تعالیٰ کے مسلک کی مؤید ہے کہ طلاق بائن والی عورت کے لیے سکنیٰ بھی ہے اور نفقہ بھی ہے۔

☆☆☆

الاختبار السنوی النهائی تحت اشراف تنظیم المدارس (اهل السنة) باكستان

# الشهادة العالمية "السنة الثانية" للطالبات

## الموافق سنة ۱۴۴۰ھ/2019ء

# الورقة الاولى: لصحيح البخارى

الوقت المحدد: ثلث ساعات — مجموع الأرقام: ۱۰۰

نوٹ:-سوال نمبر 1 لازمی ہے باقی میں سے کوئی دو سوال حل کریں۔

سوال نمبر 1: ان عبدالله بن عباس اخبره ان ابا سفيان بن حرب اخبره ان هرقل ارسل اليه فى ركب من قريش وكانوا تجارا بالشام فى المدة التى كان رسول الله صلى الله عليه وسلم ماد ابا سفيان و كفار قريش فاتوه وهم بايليا فدعاهم فى مجلسه وحوله عظماء الروم ثم دعاهم ودعا بترجمانه فقال ايكم اقرب نسبا بهذا الرجل الذى زعم انه نبى فقال ابو سفيان فقلت انا اقربهم نسبا

(الف) اعراب لگا کر ترجمہ کریں نیز بتائیں کہ ابوسفیان کا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کیا رشتہ تھا؟ ۱۵+۵=۲۰

(ب) ہرقل اور ابوسفیان کے درمیان کیا کیا گفتگو ہوئی مفصلاً لکھیں، نیز پہلی وحی کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی کیا کیفیت تھی؟ آپ اس کے بعد کس نصرانی عالم کے پاس گئے تھے اور کیوں گئے تھے؟ وضاحت کریں۔ ۱۰+۵+۵=۲۰

سوال نمبر 2: عن ام عطية قالت دخل النبى صلى الله عليه وسلم على عائشة فقال عندكم شىء قالت لا الا شىء بعثت به ام عطية من الشاة التى بعث اليها من الصدقة قال انها قد بلغت محلها

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں اور خط کشیدہ کی وضاحت اس طرح کریں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا مقصود واضح ہو جائے؟ ۱۰+۱۰=۲۰

(ب) صحابہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو صرف حضرت عائشہ کی باری والے دن ہدایا کیوں بھیجتے اور اس پر ازواج مطہرات نے کیا ردعمل ظاہر کیا؟ ۱۰

سوال نمبر 3: ان ميمونة زوج النبى صلى الله عليه وسلم اعتقت وليدة لها فقال لها ولو وصلت بعض اخوالك كان اعظم لاجرك

(الف) روایت کا ترجمہ کریں وتشریح کریں نیز دلیل کے ساتھ بتائیں کہ میاں و بیوی ایک دوسرے کو ہدیہ دے سکتے ہیں یا نہیں؟ ۱۰+۱۰=۲۰

(ب) اولاد میں سے بعض کو ہدیہ دینے اور بعض کو محروم کر دینے کا کیا حکم ہے نیز ہدیہ دے کر واپس لینے کی کیا قباحت بیان کی گئی ہے؟ ۵+۵=۱۰

سوال نمبر 4: (الف) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی کنیت کیا تھی؟ نیز آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے لوگوں کو اپنی کنیت پر کنیت رکھنے سے کیوں منع فرمایا؟ اور بخاری کی روشنی میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے کوئی دو معجزات بیان کریں؟ ۵+۵+۱۰=۲۰

(ب) بخاری کی روشنی میں بتائیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے مبارک اسماء کتنے اور کون کون سے ہیں۔ ۱۰

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

## درجہ عالمیہ (برائے طالبات) سال دوم 2019ء

## پہلا پرچہ: صحیح بخاری

سوال نمبر 1: إِنَّ عَبْدَ اللهِ بْنِ عَبَّاسٍ أَخْبَرَهُ أَنَّ أَبَا سُفْيَانَ بْنَ حَرْبٍ أَخْبَرَهُ أَنَّ هِرَقْلَ أَرْسَلَ إِلَيْهِ فِي رَكْبٍ مِنْ قُرَيْشٍ وَكَانُوا تُجَارًا بِالشَّامِ فِي الْمُدَّةِ الَّتِي كَانَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَادَّ أَبَا سُفْيَانَ وَ كُفَّارَ قُرَيْشٍ فَأَتَوْهُ وَهُمْ بِإِيلِيَا فَدَعَاهُمْ فِي مَجْلِسِهِ وَحَوْلَهُ عُظَمَاءُ الرُّوْمِ ثُمَّ دَعَاهُمْ وَدَعَا بِتَرْجَمَانِهِ فَقَالَ أَيُّكُمْ أَقْرَبُ نَسَبًا بِهٰذَا الرَّجُلِ الَّذِي زَعَمَ أَنَّهُ نَبِيٌّ فَقَالَ أَبُو سُفْيَانَ فَقُلْتُ أَنَا أَقْرَبُهُمْ نَسَبًا

(الف) اعراب لگا کر ترجمہ کریں نیز بتائیں کہ ابوسفیان کا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کیا رشتہ تھا؟

(ب) ہرقل اور ابوسفیان کے درمیان کیا کیا گفتگو ہوئی مفصلاً لکھیں، نیز پہلی وحی کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی کیا کیفیت تھی؟ آپ اس کے بعد کس نصرانی عالم کے پاس گئے تھے اور کیوں گئے تھے؟ وضاحت کریں۔

### جواب: (الف) اعراب وترجمہ:

نوٹ: اوپر حدیث پر اعراب لگا دیے گئے ہیں اور ترجمہ حسب ذیل ہے:

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما نے بتایا: بیشک ابوسفیان بن حرب رضی اللہ عنہ نے مجھے بتایا: جس زمانہ میں رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ابوسفیان اور کفار قریش کے ساتھ جنگ بندی کا معاہدہ کیا

تھا، انہی ایام میں شام کے ایک تجارتی سفر کے دوران ہرقل نے ہمیں اپنے دربار میں طلب کیا، ہرقل ان دنوں ایلیاء نامی شہر میں قیام پذیر تھا، اس وقت ہرقل کے ہمراہ رومی حکومت کے عمائدین بیٹھے ہوئے تھے۔ ہرقل نے اپنے دربار میں ہمیں حاضری کی اجازت دی اور ایک ترجمان بلوایا اور ہم سے دریافت کیا: جن صاحب نے نبوت کا دعویٰ کیا ہے نسبی اعتبار سے تم میں سے ان کے سب سے زیادہ قریب کون ہے؟ ابو سفیان کہتے ہیں کہ میں نے کہا: نسبی اعتبار سے میں ان کے زیادہ قریب ہوں۔

## ابوسفیان کا رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے رشتہ:

حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ کا رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ قریبی اور گہرا رشتہ تھا، وہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے سسر تھے، کیونکہ ان کی بیٹی حضرت ام حبیبہ رضی اللہ عنہا آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے نکاح میں تھیں۔

## (ب) ہرقل اور ابوسفیان کے درمیان ہونے والی گفتگو کی تفصیل:

ہرقل اور ابوسفیان کے درمیان ہونے والی گفتگو کی تفصیل چند سوالات وجوابات پر مشتمل تھی، جو حسب ذیل ہے:

ابوسفیان بیان کرتے ہیں کہ ہرقل نے مجھ سے سب سے پہلا سوال یہ کیا: ان (نبوت کا دعویٰ کرنے والے) کا نسب کیسا ہے؟ میں نے جواب میں کہا: وہ ہمارے درمیان عالی نسب شمار کیے جاتے ہیں۔

ہرقل نے دریافت کیا: کیا اس سے پہلے تم میں سے کسی نے نبوت کا دعویٰ کیا؟ میں نے جواب دیا: ہرگز نہیں۔ ہرقل نے سوال کیا: ان کے پیروکار مالدار ہیں یا غریب لوگ ہیں؟ میں نے جواب دیا: غریب لوگ ہیں۔ ہرقل نے پھر سوال کیا: کیا ان کے پیروکاروں کی تعداد میں اضافہ ہو رہا ہے یا کمی ہو رہی ہے؟ میں نے جواب دیا: ان کی تعداد میں اضافہ ہو رہا ہے۔ ہرقل نے سوال کیا: ان کے دین میں داخل ہو جانے کے بعد کبھی کسی شخص نے ناپسندیدگی کا اظہار کرتے ہوئے اس دین کو چھوڑا ہے؟ میں نے جواب دیا: نہیں۔ ہرقل نے دریافت کیا: کیا انہوں نے تمہارے ساتھ وعدہ خلافی کی ہے؟ میں نے جواب دیا: ویسے تو ہمارا ان کے ساتھ صلح کا معاہدہ چل رہا ہے مگر کچھ کہا نہیں جا سکتا کہ آگے چل کر وہ وعدہ خلافی کے مرتکب ہوتے ہیں یا نہیں۔

ابوسفیان نے حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کو بتایا: میں صرف یہی ایک بات کہہ سکا جو خلاف واقع تھی۔ ہرقل نے مجھ سے اگلا سوال کیا: کیا تم نے ان کے ساتھ جنگ کی ہے؟ میں نے جواب دیا: ہاں، ہماری ان سے کئی جنگیں ہوئیں۔ ہرقل نے دریافت کیا: پھر نتیجہ کیا نکلا؟ میں نے جواب دیا: برابر برابر، کبھی ان کا پلڑا بھاری رہا اور کبھی ہمارا۔ ہرقل نے دریافت کیا: وہ تمہیں کن باتوں کی تبلیغ کرتے ہیں؟ میں نے

جواب دیا: وہ ہمیں کہتے ہیں کہ صرف ایک خدا کی عبادت کرو، اس کے ساتھ کسی کو شریک نہ ٹھہراؤ، اپنے آباؤ اجداد کے کفریہ عقائد چھوڑ دو۔ علاوہ ازیں وہ ہمیں صلہ رحمی کی تبلیغ کرتے ہیں۔ ہرقل نے اپنے ترجمان سے کہا: ان سب سے کہو: میں نے تم سے ان کے نسب کے بارے میں دریافت کیا تو تم نے بتایا کہ وہ ہمارے ہاں عالی نسب شمار کیے جاتے ہیں، رسولوں کو اسی طرح اپنی قوم کے بہترین نسب میں مبعوث کیا جاتا ہے۔ پھر میں نے تم سے سوال کیا: تم میں سے کسی اور نے بھی دعویٰ نبوت کیا؟ تم نے جواب دیا: نہیں، تو میں نے سوچا اگر کسی اور نے یہ دعویٰ کیا ہوتا تو میں یہ سوچ سکتا تھا کہ یہ صاحب ایک ایسے دعویٰ کی نقل کر رہے ہیں جو ان سے پہلے کیا جا چکا ہے پھر میں نے تم سے سوال کیا: ان کے آباؤ اجداد میں سے کوئی بادشاہ گزرا ہے؟ تم نے نفی میں جواب دیا، اگر ان میں سے کوئی بادشاہ گزرا ہوتا تو ہم کہہ سکتے تھے کہ وہ اپنے بزرگوں کی سلطنت کے حصول کے خواہشمند ہیں۔ پھر میں نے تم سے پوچھا: ان کے دعویٰ نبوت کرنے سے پہلے تم انہیں جھوٹا سمجھتے تھے؟ تو تم نے جواب دیا: ہرگز نہیں، انہوں نے کبھی کذب بیانی سے کام نہیں لیا، اب ہم یہ بات آسانی سے سمجھ سکتے ہیں کہ جو شخص لوگوں سے جھوٹ نہیں بول سکتا تو وہ اللہ تعالیٰ کے بارے میں کیسے جھوٹ بول سکتا ہے؟ پھر میں نے تم سے دریافت کیا: ان کے پیروکار صاحب ثروت ہیں یا غریب لوگ؟ تو تم نے جواب دیا: غریب لوگ ہیں، غریب لوگ ہی انبیاء کرام کی پیروی کرتے ہیں۔ پھر میں نے ان کے پیروکاروں کی تعداد میں اضافہ و کمی کے بارے میں پوچھا تو تم نے بتایا: ان میں کمی نہیں بلکہ اضافہ ہو رہا ہے۔ ایمان کا معاملہ بھی اسی طرح ہے، وہ پورا ہونے تک مسلسل بڑھتا ہے۔ پھر میں نے تم سے پوچھا: کوئی شخص ان کا دین قبول کرنے کے بعد ناراض ہو کر دین ترک کرنے پر مجبور ہوا ہے؟ اس کا جواب بھی نفی میں دیا گیا ہے، ایمان کی یہی کیفیت ہوتی ہے، جب ایمان کی تازگی دل میں گھر کر جائے تو پھر دل سے نکلتی نہیں ہے۔ پھر میں نے دریافت کیا: کیا انہوں نے تمہارے ساتھ کبھی وعدہ خلافی کی ہے؟ تم نے اس کا جواب بھی نفی میں دیا، اس کی وجہ بھی یہی ہے کہ انبیاء کرام وعدہ خلافی ہرگز نہیں کرتے۔ میں نے تم سے سوال کیا: وہ تمہیں کس بات کی تبلیغ کرتے ہیں؟ تو تم نے جواب دیا: وہ ہمیں تبلیغ کرتے ہیں کہ ہم صرف ایک خدا کی عبادت کریں، اپنے آباؤ اجداد کے عقائد چھوڑ دیں، نماز پڑھیں، صلہ رحمی کریں، اللہ تعالیٰ کے ساتھ کسی کو شریک نہ بنائیں۔ یاد رکھیں نماز پڑھنا، شرک سے دامن کو پاک رکھنا، شرک سے بچنا وغیرہ امور کی تبلیغ حقیقت پر مبنی ہے۔

ہرقل نے مزید کہا: اگر تمہارے جوابات درست ہیں تو وہ عنقریب میری سلطنت کے بھی مالک ہوں گے، مجھے اس بات کا علم تھا کہ ان کی بعثت کا زمانہ قریب ہے مگر مجھے اس بات کا علم نہیں تھا کہ وہ تم میں مبعوث ہوں گے۔ اگر مجھے ان تک پہنچنے کا یقین ہوتا تو سفر کی صعوبتیں برداشت کر کے ان کی زیارت کے لیے میں حاضر ہوتا، اگر میں ان کی خدمت میں حاضر ہوتا تو ان کے پاؤں دھونے کو سعادت سمجھتا۔

## پہلی وحی کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی کیفیت:

پہلی وحی کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے دل کی دھڑکن بہت تیز ہو چکی تھی، آپ اپنے گھر میں داخل ہوئے تو حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کو سارا واقعہ بیان کیا اور فرمایا: مجھے اوڑھنے کے لیے دو، مجھے اوڑھنے کے لیے دو۔ کچھ دیر کے بعد آپ کی طبیعت پر سکون ہو گئی۔ حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا نے آپ کو تسلی و تشفی دی اور صورتحال معلوم کرنے کے لیے آپ کو ورقہ بن نوفل کے پاس لے گئیں جو نصرانیت کے بہت بڑے عالم تسلیم کیے جاتے تھے بلکہ تمام آسمانی کتب کے ماہر تھے۔

## نصرانی عالم اور اس کے پاس جانے کی وجہ:

جس نصرانی عالم کے پاس حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا لیکر گئیں ان کا نام ورقہ بن نوفل تھا، جو نصرانیت کا ممتاز عالم تھا بلکہ تمام آسمانی کتب میں مہارت تامہ رکھتا تھا۔ ورقہ بن نوفل نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے بارے میں باتیں سنیں، انہوں نے سب باتیں پہلے تورات میں پڑھی تھیں، انہوں نے کہا: یہ وہی ناموس فرشتہ ہے جو حضرت موسیٰ علیہ السلام کے پاس بھی آیا تھا، اے کاش! میں اس وقت زندہ رہوں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی قوم آپ کو اس شہر (مکہ) سے نکلنے پر مجبور کر دے گی، میں آپ پر ایمان لاتا اور آپ کی معاونت کرتا۔

**سوال نمبر 2: عن ام عطية قالت: دخل النبي صلى الله عليه وسلم على عائشة فقال عندكم شيء قالت لا الا شيء بعثت به ام عطية من الشاة التي بعث اليها من الصدقة قال انها قد بلغت محلها**

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں اور خط کشیدہ کی وضاحت اس طرح کریں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا مقصود واضح ہو جائے؟

(ب) صحابہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو صرف حضرت عائشہ کی باری والے دن ہدایا کیوں بھیجتے اور اس پر ازواج مطہرات نے کیا ردعمل ظاہر کیا؟

## جواب: (الف) ترجمہ حدیث:

حضرت ام عطیہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے پاس تشریف لائے اور دریافت کیا: کیا تمہارے پاس کھانے کے لیے کوئی چیز ہے؟ انہوں نے عرض کیا: نہیں، صرف گوشت ہے جو ام عطیہ رضی اللہ عنہا نے بکری کا گوشت بھیجا ہے جو اس کے پاس بطور صدقہ آیا تھا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: وہ اپنی جگہ پہنچ چکا ہے۔

## خط کشیدہ عبارت کی وضاحت:

خط کشیدہ عبارت کا مفہوم یہ ہے کہ جو چیز اللہ تعالیٰ کی راہ میں بطور صدقہ وخیرات اور اجر وثواب دی جاتی ہے، اس کا ثواب میت کو پہنچ جاتا ہے۔ اس طرح جو چیز بھی اللہ تعالیٰ کی راہ میں جس انداز اور جس کیفیت میں پیش کی جاتی ہے، وہ درجہ قبولیت حاصل کر لیتی ہے، اس کا اجر وثواب اللہ تعالیٰ کی طرف سے عطا کیا جاتا ہے۔ الغرض صدقہ وخیرات کی نیت سے جو چیز اللہ تعالیٰ کی راہ میں دی جائے وہ فوراً درجہ قبولیت حاصل کر لیتی ہے۔

## (ب) حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی باری کے دن صحابہ کرام کی طرف سے ہدایا پیش کرنے کی وجہ:

ہشام اپنے والد گرامی کے حوالے سے بیان کرتے ہیں کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اہتمام کے ساتھ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی باری کے دن ہدایا وتحائف بھیجا کرتے تھے۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ میری ساتھی خواتین ایک دن حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا کے پاس جمع ہوئیں اور یوں کہا: قسم بخدا! ام سلمہ! لوگ اہتمام کے ساتھ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی باری کے دن تحائف بھیجتے ہیں، جیسے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا ان کی خواہشمند ہیں اسی طرح ہم بھی ان کی خواہشمند ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں عرض کریں کہ وہ لوگوں کو یہ حکم دیں کہ وہ آپ کی خدمت میں تحائف بھیج دیا کریں خواہ آپ کسی بھی گھر میں موجود ہوں۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا نے اس بات کا تذکرہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے کیا، تو آپ نے کوئی جواب نہ دیا، دوبارہ عرض کرنے پر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے ام سلمہ! عائشہ کے بارے میں مجھے کوئی تکلیف نہ دو، کیونکہ اللہ کی قسم! جب مجھ پر وحی نازل ہوتی ہے تو تم میں سے اس کے علاوہ اور کسی بیوی کے بستر پر نازل نہیں ہوتی۔

**سوال نمبر 3: ان میمونة زوج النبی صلی اللہ علیہ وسلم اعتقت ولیدة لھا فقال لھا ولو وصلت بعض اخوالك كان اعظم لاجرك**

(الف) روایت کا ترجمہ کریں وتشریح کریں نیز دلیل کے ساتھ بتائیں کہ میاں وبیوی ایک دوسرے کو ہدیہ دے سکتے ہیں یا نہیں؟

(ب) اولاد میں سے بعض کو ہدیہ دینے اور بعض کو محروم کر دینے کا کیا حکم ہے؟ نیز ہدیہ دے کر واپس لینے کی کیا قباحت بیان کی گئی ہے؟

## جواب: (الف) ترجمہ حدیث:

ام المؤمنین حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا نے اپنی کنیز کو آزاد کیا، اس پر رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں فرمایا: اگر تم یہ کنیز اپنے کسی ماموں کو پیش کر دیتیں تو اس کا ثواب تمہارے لیے زیادہ ہوتا۔

## زوجین کا باہم تحفہ پیش کرنے کا جواز:

بلاشبہ زوجین ایک دوسرے کو تحفہ پیش کر سکتے ہیں، اس طرح ان کی محبت ومودت میں اضافہ بھی ہوگا اور استحکام بھی۔ اس کی دلیل یہ ارشاد خداوندی ہے:

"اگر خواتین تمہیں اپنی خوشی سے کچھ دیں تو تم لے لو۔"

## (ب) اولاد کو ہدیہ دیتے وقت مساوات سے کام لینا:

رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "اپنی اولاد کو عطیہ دیتے وقت تم انصاف سے کام لو۔"

جب کوئی شخص اپنی ایک اولاد کو کوئی چیز ہدیہ کرے جبکہ دوسروں کو محروم کرے یہ درست نہیں ہے، ہاں تمام اولاد میں مساوات کرے۔ تاہم اس پر کسی کو گواہ بنانے کی ہرگز ضرورت نہیں ہے۔

حضرت نعمان بن بشیر رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ ان کے والد گرامی انہیں لیکر رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا: یارسول اللہ! میں نے اپنے اس بیٹے کو غلام بطور عطیہ دیا ہے، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے دریافت کیا: کیا تم نے اپنی تمام اولاد کو اسی طرح کا تحفہ دیا ہے؟ عرض کیا: نہیں، آپ نے فرمایا: پھر تم اپنا غلام اس سے بھی واپس لے لو۔

## ہدیہ واپس لینے کی قباحت:

ہدیہ کی ہوئی چیز واپس نہ لینا بہتر ہے، اگر مجبوری لاحق ہو جائے تو وہ واپس لیا جا سکتا ہے بشرطیکہ وہ معطی لہ کے پاس اصل صورت میں محفوظ ہو۔ چونکہ ہدیہ کا مقصد باہم محبت اور نیکی کرنا ہے، واپسی کی صورت میں یہ مقصد فوت ہو جائے گا۔ واپسی پر قباحت کی دلیل حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کی روایت ہے کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اپنی ہبہ کردہ چیز کو واپس لینا ایسا ہے جیسا کوئی شخص اپنی قے کو چاٹ لے۔

سوال نمبر 4: (الف) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی کنیت کیا تھی؟ نیز آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے لوگوں کو اپنی کنیت پر کنیت رکھنے سے کیوں منع فرمایا؟ اور بخاری کی روشنی میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے کوئی دو معجزات بیان کریں؟

(ب) بخاری کی روشنی میں بتائیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے مبارک اسماء کتنے اور کون کون سے

ہیں۔

## جواب: (الف) آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی کنیت اور آپ کی کنیت پر کنیت رکھنے کی ممانعت کی وجہ:

خاتم الانبیاء صلی اللہ علیہ وسلم کی کنیت ''ابوالقاسم'' ہے، اور آپ نے اپنی کنیت پر کنیت رکھنے سے اس لیے منع کیا کہ ایک دفعہ آپ بازار میں تشریف فرما تھے، ایک شخص بولا: اے ابوالقاسم! آپ اس کی طرف متوجہ ہوئے، اس نے کہا: میں نے آپ کو نہیں بلکہ دوسرے شخص کو بلایا تھا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس موقع پر فرمایا: ''اے لوگو! تم میرے نام پر نام رکھ لو اور میری کنیت پر کنیت نہ رکھو۔'' اس لیے ''ابوالقاسم'' کا معنی ہے: ''قاسم کا باپ'' اور قاسم آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے صاحبزادے کا نام تھا، اس طرح بے ادبی سے محفوظ رہنے کے لیے آپ نے اپنی کنیت پر کنیت رکھنے سے منع کیا ہے۔

## بخاری کی روشنی میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے دو معجزات:

صحیح بخاری شریف کی روشنی میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے دو معجزات حسب ذیل ہیں:

### ۱- انگلیوں سے پانی کا فوارہ جاری ہونا:

حضرت انس رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حسب حکم ایک برتن پیش کیا گیا، آپ اس وقت ''زوراء'' مقام پر تشریف فرما تھے، آپ نے اپنا دست اقدس اس برتن میں رکھا تو آپ کی انگلیوں سے پانی کا فوارہ جاری ہو گیا، اس پانی کو حاضرین نے نوش کیا اور اس سے وضو بھی کیا۔

### ۲- کم مقدار کھجوروں سے بھاری قرض ادا ہو جانا:

حضرت جابر رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ ان کے والد کا انتقال ہو گیا، جن کے ذمہ قرض لازم تھا، میں رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا، اپنے والد گرامی پر قرض لازم ہونے کے بارے میں عرض کیا، اپنی مفلسی کا ذکر بھی کیا، میرے پاس ادائیگی کے لیے صرف ان کے کھجور کے باغات کی پیداوار ہے، جتنا ان کا قرض ہے وہ تو کئی سالوں کی پیداوار کے ذریعے بھی ادا نہیں ہو سکتا، آپ میرے ساتھ تشریف لائیں تاکہ قرض خواہ لوگ سختی نہ کریں۔ راوی کا بیان ہے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے کھجور کی ایک ڈھیری کے گرد چکر کاٹا، پھر آپ نے دعا فرمائی، پھر دوسری ڈھیری کے گرد چکر لگایا، پھر وہاں تشریف فرما ہوئے اور فرمایا: انہیں الگ کر لو اور ماپ کر انہیں دیتے جاؤ۔ راوی کا کہنا ہے کہ جتنی کھجوریں آپ نے الگ کی تھیں، ان سے قرض ادا ہو گیا اور اتنی بچ بھی گئی تھیں۔

## (ب) بخاری شریف کی روشنی میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پانچ اسماء گرامی:

صحیح بخاری شریف میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے کثیر اسماء گرامی موجود ہیں مگر آپ کے پانچ مشہور نام حسب ذیل ہیں:

(۱) احمد، (۲) محمد، (۳) ماحی، (۴) حاشر، (۵) عاقب صلی اللہ علیہ وسلم

☆☆☆☆☆☆☆☆

الاختبار السنوی النهائی تحت اشراف تنظیم المدارس (اهل السنة) باکستان

# الشهادة العالمية "السنة الثانية" للطالبات

## الموافق سنة ۱۴۴۰ھ/2019ء

## الورقة الثانية: لصحيح مسلم

الوقت المحدد: ثلث ساعات — مجموع الأرقام: ۱۰۰

نوٹ:- سوال نمبر 1 لازمی ہے باقی میں سے کوئی دو سوال حل کریں۔

سوال نمبر 1: عن ابی هريرة ان اعرابيا جآء الی رسول الله صلی الله عليه وسلم فقال يا رسول الله دُلنی علی عمل اذا عملته دخلت الجنة قال تعبد الله لاتشرك به شيئا وتقيم الصلوة المكتوبة وتؤدی الزكاة المفروضة وتصوم رمضان قال والذی نفسی بيده لا ازيد علی هذا شيئا ابدا ولا انقص منه فلما ولی قال النبی صلی الله عليه وسلم من سره أن ينظر الی رجل من اهل الجنة فلينظر الی هذا

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں؟ ۲۰

(ب) خط کشیدہ کی اس طرح وضاحت کریں کہ شرک اور توحید کا مفہوم واضح ہو جائے؟ ۱۰

(ج) آپ اپنی استدلالی قوت کا اظہار کرتے ہوئے مذکورہ حدیث سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے علم غیب کی دلیل بیان کر کے وضاحت کریں؟ ۱۰

سوال نمبر 2: عن انس عن النبی صلی الله عليه وسلم قال ثلاث من كن فيه وجد بهن حلاوة الايمان من كان الله ورسوله احب اليه مما سواهما وان يحب المرء لايحبه الا لله وان يكره ان يعود فی الكفر بعد ان انقذه الله منه كما يكره ان يقذف فی النار

(الف) حدیث شریف پر اعراب لگائیں، ترجمہ کریں اور خط کشیدہ الفاظ کے صیغے لکھیں؟

۷+۷+۶=۲۰

(ب) مذکورہ حدیث کی تشریح اس طرح کریں کہ اس میں بیان کردہ تینوں چیزیں واضح ہو جائیں؟ ۱۰

سوال نمبر 3: حدثنا ابن ابی عمر حدثنا سفيان عن عبدالملك بن عمير عن عبدالله بن الحارث قال سمعت العباس يقول قلت يا رسول الله ان ابا طالب كان يحوطك وينصرك فهل نفعه ذالك قال نعم وجدته فی غمرات من النار فاخرجته الی ضحضاح

(الف) سند اور حدیث شریف پر اعراب لگا کر ترجمہ کریں؟ ۱۰+۱۰=۲۰

(ب) ایمان ابی طالب کے بارے میں جمہور اہل سنت کا مؤقف بیان کریں اور اس کی روشنی میں مذکورہ حدیث کی وضاحت کریں؟ ۵×۲=۱۰

سوال نمبر 4: عن ابن عباس قال قدم زید بن ارقم فقال له عبدالله بن عباس یستذکرہ کیف اخبرتنی عن لحم صید اھدی رسول الله صلی الله علیه وسلم وھو حرام قال قال اھدی له عضو من لحم صید فردہ فقال انا لا ناکله انا حرم

(الف) حدیث کا ترجمہ کریں، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے محرم ہونے کی وجہ سے کھانے سے انکار کردیا کیا محرم کے لیے کچھ کھانا جائز نہیں ہے؟ ۷+۸=۱۵

(ب) تلبیہ لکھ کر اس کا ترجمہ تحریر کریں نیز بتائیں کہ دوران حج تلبیہ کس جگہ اور کس وقت پڑھا جاتا ہے؟ ۵+۵+۵=۱۵

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

# درجہ عالمیہ (برائے طالبات) سال دوم 2019ء

## دوسرا پرچہ: صحیح مسلم

سوال نمبر 1: عن ابی ھریرۃ ان اعرابیا جآء الی رسول الله صلی الله علیه وسلم فقال یا رسول الله دُلنی علی عمل اذا عملته دخلت الجنة قال تعبد الله لاتشرك به شیئا وتقیم الصلوۃ المکتوبة وتؤدی الزکاۃ المفروضة وتصوم رمضان قال والذی نفسی بیدہ لا ازید علی ھذا شیئا ابدا ولا انقص منه فلما ولی قال النبی صلی الله علیه وسلم من سرہ ان ینظر الی رجل من اھل الجنة فلینظر الی ھذا

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں۔

(ب) خط کشیدہ کی اس طرح وضاحت کریں کہ شرک اور توحید کا مفہوم واضح ہو جائے؟

(ج) آپ اپنی استدلالی قوت کا اظہار کرتے ہوئے مذکورہ حدیث سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے علم غیب کی دلیل بیان کر کے وضاحت کریں؟

### جواب: (الف) ترجمہ حدیث:

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک دفعہ ایک دیہاتی رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا، اس نے عرض کیا: یارسول اللہ! آپ مجھے کسی ایسے عمل کی راہنمائی کریں جس پر عمل کی وجہ سے میں جنت میں داخل ہو جاؤں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم اللہ کی عبادت کرو، اس کے

ساتھ کسی کو شریک نہ بناؤ، تم فرض نمازیں ادا کرو، فرض زکوٰۃ ادا کرو اور رمضان کے روزے رکھو۔ وہ شخص بولا: اس ذات کی قسم جس کے قبضہ قدرت میں میری جان ہے میں کبھی بھی ان احکام میں کمی یا اضافہ نہیں کروں گا۔ جب وہ شخص واپس روانہ ہو گیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم میں سے کوئی شخص کسی جنتی کو دیکھنا چاہے تو اسے دیکھ لے۔

## (ب) خط کشیدہ الفاظ کی وضاحت:

خط کشیدہ عبارت کا مطلب یہ ہے کہ عبادت و ریاضت صرف اللہ تعالیٰ کی کی جائے، اس کے ساتھ کسی کو شریک نہ ٹھہرایا جائے، کیونکہ معبودِ حقیقی ذات باری تعالیٰ ہے جو شرک و ہمسر سے پاک ہے، یہ عقیدہ تمام اسلامی عقائد کی اصل ہے۔ چونکہ عقائد، اعمال سے مقدم ہوتے ہیں، اس لیے اس روایت میں بھی عقائد کو مقدم کیا گیا ہے۔ یہ تقدیم عقائد کی اہمیت وفضیلت کی بنا پر ہے، کیونکہ اعمال صالحہ کی مقبولیت کا دار و مدار عقائد حسنہ پر ہے جن میں کفر و شرک کا شیبہ تک نہ ہو۔ شرک ایک ایسا گناہ ہے جو اللہ تعالیٰ کبھی معاف نہیں کرتا۔ اس بحث سے توحید باری تعالیٰ کی اہمیت وافادیت واضح ہو جاتی ہے۔

## (ج) زیر بحث حدیث سے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے علم غیب پر دلیل:

حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے علم غیب پر کثیر تعداد میں بطور دلیل آیات مبارکہ اور احادیث نبویہ پیش کی جا سکتی ہیں۔ زیر بحث احدیث کے آخری حصہ میں بھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے علم غیب کی دلیل موجود ہے، آپ نے اپنے صحابہ کرام سے آنے والے دیہاتی کے بارے میں اعلان فرمایا کہ یہ جنتی ہے، تم کسی جنتی شخص کو دیکھنا چاہتے ہو تو اسے دیکھ لو۔

علاوہ ازیں روایات سے ثابت ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے علامات قیامت بیان کیں، قبر میں پیش آنے والے سوالات و جوابات کا تذکرہ کیا، جنت کی کیفیت بلکہ ہر چیز کی تفصیل بیان کی ہے۔ نیز آپ نے اپنے دس صحابہ کرام کا نام لیکر انہیں جنتی قرار دیا۔ یہ تمام امور آپ کے علم غیب پر دلالت کرتے ہیں۔

سوال نمبر 2: عَنْ اَنَسٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ ثَلَاثٌ مَنْ كُنَّ فِيْهِ وَجَدَ بِهِنَّ حَلَاوَةَ الْاِيْمَانِ مَنْ كَانَ اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ اَحَبَّ اِلَيْهِ مِمَّا سِوَاهُمَا وَاَنْ يُحِبَّ الْمَرْءَ لَا يُحِبُّهٗ اِلَّا لِلّٰهِ وَاَنْ يَكْرَهَ اَنْ يَعُوْدَ فِي الْكُفْرِ بَعْدَ اِنْ اَنْقَذَهُ اللّٰهُ مِنْهُ كَمَا يَكْرَهُ اَنْ يُقْذَفَ فِي النَّارِ

(الف) حدیث شریف پر اعراب لگائیں، ترجمہ کریں اور خط کشیدہ الفاظ کے صیغے لکھیں؟

(ب) مذکورہ حدیث کی تشریح اس طرح کریں کہ اس میں بیان کردہ تینوں چیزیں واضح ہو جائیں؟

## جواب: (الف) ترجمہ حدیث اور اعراب:

نوٹ: اعراب اوپر حدیث پر لگا دیے گئے ہیں جبکہ ترجمہ حسب ذیل ہے:

حضرت انس رضی اللہ عنہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان نقل کرتے ہیں کہ جس شخص میں یہ خوبیاں موجود ہوں گی وہ ان کی وجہ سے حلاوت ایمان پالے گا: (۱) اس شخص کے ہاں اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم ہر چیز سے زیادہ محبوب ہوں۔ (۲) وہ شخص ہے جو ہر کسی سے اللہ تعالیٰ کی خوشنودی کے لیے محبت کرے۔ (۳) وہ شخص ہے کہ جب اللہ تعالیٰ اسے کفر سے بچائے تو پھر اسے کفر اس قدر ناپسند ہو جس طرح آگ میں ڈالے جانے کو ناپسند کرتا ہے۔

## خط کشیدہ الفاظ کے صیغے:

۱- کُنَّ: صیغہ جمع مؤنث غائب فعل ماضی مطلق مثبت معروف ثلاثی مجرد اجوف واوی از باب نَصَرَ یَنْصُرُ پایا جانا، موجود ہونا۔

۲- احب: صیغہ واحد مذکر اسم تفضیل ثلاثی مجرد مضاعف ثلاثی از باب ضَرَبَ یَضْرِبُ۔ کَانَ کی خبر ہونے کی وجہ سے منصوب ہے۔

۳- اَنْقَذَ: صیغہ واحد مذکر غائب فعل ماضی مثبت ثلاثی مزید فیہ از باب افعال۔ بچانا، محفوظ رکھنا۔

## (ب) حدیث میں مذکور تین چیزوں کی تفصیل:

مذکورہ بالا حدیث میں بتایا گیا ہے کہ جس شخص میں تین چیزیں پائی جائیں وہ ایمان کی حلاوت کو محسوس کرے گا، کیونکہ ان کا تعلق اللہ تعالیٰ کی خوشنودی سے ہے۔ جب اللہ تعالیٰ کی خوشنودی حاصل ہوگئی تو اس ذات پر ایمان کا ثمرہ بھی سامنے آجائے گا۔ وہ تین چیزیں حسب ذیل ہیں:

۱- کائنات کی ہر چیز سے زیادہ محبت اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم سے ہو، کیونکہ یہی معیار ایمان اور مدار ایمان ہے۔

۲- اس شخص کو جس آدمی سے محبت و پیار ہو، وہ رضاء الٰہی کے لیے ہو، کیونکہ دنیوی پیار و محبت کی کوئی حیثیت نہیں ہے۔

۳- وہ شخص ہے جسے اللہ تعالیٰ نے ایمان کی برکت سے کفر و شرک جیسے راستہ سے محفوظ فرمایا ہو، پھر اس راستہ کو اختیار کرنا اس کے لیے اس قدر ناپسند ہو جس طرح آتش جہنم میں ڈالا جانا اسے ناپسند ہو۔

سوال نمبر3: حَدَّثَنَا ابْنُ اَبِیْ عُمَرَ حَدَّثَنَا سُفْیَانُ عَنْ عَبْدِ الْمَلِكِ بْنِ عُمَیْرٍ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ الْحَارِثِ قَالَ سَمِعْتُ الْعَبَّاسَ یَقُوْلُ قُلْتُ یَا رَسُوْلَ اللهِ اِنَّ اَبَا طَالِبٍ كَانَ یَحُوْطُكَ وَیَنْصُرُكَ فَهَلْ نَفَعَهٗ ذٰلِكَ قَالَ نَعَمْ وَجَدْتُهٗ فِیْ غَمَرَاتٍ مِّنَ النَّارِ فَاَخْرَجْتُهٗ اِلٰی ضَحْضَاحٍ

(الف) سند اور حدیث شریف پر اعراب لگا کر ترجمہ کریں؟

(ب) ایمان ابی طالب کے بارے میں جمہور اہل سنت کا موقف بیان کریں اور اس کی روشنی میں

مذکورہ حدیث کی وضاحت کریں؟

## جواب: (الف) اعراب اور ترجمہ:

نوٹ: اعراب اوپر حدیث پر لگا دیے گئے ہیں اور ترجمہ حدیث حسب ذیل ہے:

حضرت عبداللہ بن حارث رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے حضرت عباس رضی اللہ عنہ سے سنا کہ انہوں نے کہا: میں نے عرض کیا کہ یارسول اللہ! بیشک ابوطالب نے آپ کے دفاع ومعاونت میں کردار ادا کیا، تو کیا اس فعل نے انہیں کوئی فائدہ بھی دیا ہے؟ آپ نے جواب میں فرمایا: ہاں، میں انہیں آگ کی گہرائیوں سے نکال کر ہلکے پھلکے عذاب میں لے آیا (یعنی اب وہ سب سے ہلکے پھلکے عذاب میں ہیں)

## (ب) ایمان ابی طالب کے بارے میں جمہور اہل سنت کا مذہب:

معرکۃ الآراء اختلافی مسائل میں سے ایک مسئلہ "ایمان ابی طالب" ہے۔ اس مسئلہ میں علماء کا اختلاف رہا ہے، بعض نے انہیں صاحب ایمان قرار دیا ہے اور بعض نے ان کے ایمان کا انکار کیا ہے۔ فریقین کے اپنے اپنے مؤقف پر اپنے دلائل ہیں۔ جمہور علماء اہل سنت کا اس مسئلہ میں "سکوت" ہے۔ یہی بات امام اہل سنت اعلیٰ حضرت رحمہ اللہ تعالیٰ نے لکھی ہے۔ آپ سے ایمان ابی طالب کے بارے میں سوال کیا گیا تو جواب میں فرمایا: ایمان یزید کی طرح ایمان ابی طالب کے مسئلہ میں مؤقف "سکوت" ہے۔ (ملفوظات اعلیٰ حضرت)

سوال نمبر 4: **عن ابن عباس قال قدم زید بن ارقم فقال له عبدالله بن عباس یستذکره کیف اخبرتنی عن لحم صید اهدی رسول الله صلی الله علیه وسلم وهو حرام قال قال اهدی له عضو من لحم صید فرده فقال انا لا ناکله انا حرم**

(الف) حدیث کا ترجمہ کریں، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے محرم ہونے کی وجہ سے کھانے سے انکار کردیا کیا محرم کے لیے کچھ کھانا جائز نہیں ہے؟

(ب) تلبیہ لکھ کر اس کا ترجمہ تحریر کریں نیز بتائیں کہ دوران حج تلبیہ کس جگہ اور کس وقت پڑھا جاتا ہے؟

## جواب: (الف) ترجمہ حدیث:

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضرت زید بن ارقم رضی اللہ عنہ تشریف لائے تو انہوں (حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما) نے انہیں یاد کراتے ہوئے دریافت کیا: آپ نے وہ حدیث مجھے کس طرح سنائی تھی جس میں یہ ذکر ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں شکار کا

گوشت پیش کیا گیا جو آپ نے قبول نہیں فرمایا تھا، آپ نے فرمایا: ہم اسے نہیں کھا سکتے، کیونکہ ہم حالت احرام میں ہیں۔

## حالت احرام میں شکار کا گوشت کھانے کا مسئلہ:

جس طرح حالت احرام میں شکار کرنا منع ہے اسی طرح شکار کا گوشت کھانا بھی منع ہے۔ اس روایت میں بھی صراحت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں شکار کا گوشت پیش کیا گیا تو آپ نے قبول کرنے سے انکار کر دیا اور وجہ بھی بیان کر دی کہ ہم حالت احرام میں ہیں اس لیے اسے نہیں کھا سکتے۔ اس سے یہ مسئلہ ثابت ہوا کہ محرم حالت احرام میں شکار کا گوشت نہیں کھا سکتا۔

## (ب) تلبیہ اور اس کا ترجمہ:

تلبیہ: لَبَّيْكَ اَللّٰهُمَّ لَبَّيْكَ، لَبَّيْكَ لَا شَرِيْكَ لَكَ لَبَّيْكَ، اِنَّ الْحَمْدَ وَالنِّعْمَةَ لَكَ وَالْمُلْكَ لَاشَرِيْكَ لَكَ۔

ترجمہ: اے اللہ! میں حاضر ہوں میں حاضر ہوں، تیرا کوئی شریک نہیں ہے میں حاضر ہوں، بیشک ہر قسم کی حمد اور نعمت تیرے لیے مخصوص ہے، اور تو بادشاہ ہے تیرا کوئی شریک نہیں ہے۔

## تلبیہ کا وقت اور جگہ:

زائرین جب احرام باندھیں، سواری پر سوار ہوں، بلندی پر چڑھیں، بلندی سے نیچے اتریں، بیت اللہ پر نظر پڑے، جب طواف کا آغاز کریں اور سعی (صفا و مروہ) کرتے وقت تلبیہ کہیں گے۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

الاختبار السنوی النھائی تحت اشراف تنظیم المدارس (اھل السنة) باکستان

# الشھادۃ العالمیة "السنة الثانیة" للطالبات

## الموافق سنة ۱۴۴۰ھ/2019ء

## الورقة الثالثة: لجامع الترمذی

الوقت المحدد: ثلث ساعات مجموع الأرقام:۱۰۰

نوٹ:-سوال نمبر 1 لازمی ہے باقی میں سے کوئی دو سوال حل کریں۔

سوال نمبر 1: اَخْبَرَنَا اَبُو الْیَمَانِ الْمُعَلَّی بْنُ رَاشِدٍ قَالَ حَدَّثَتْنِیْ جَدَّتِیْ اُمُّ عَاصِمٍ وَکَانَتْ اُمُّ وَلَدٍ لِسِنَانِ بْنِ سَلْمَةَ قَالَتْ دَخَلَ عَلَیْنَا نُبَیْشَةُ الْخَیْرِ وَنَحْنُ نَاْکُلُ فِیْ قَصْعَةٍ فَحَدَّثَنَا اِنَّ رَسُوْلَ اللهِ صَلَّی اللهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ اَکَلَ فِیْ قَصْعَةٍ ثُمَّ لَحِسَهَا اِسْتَغْفَرَتْ لَهُ الْقَصْعَةُ

(الف) اعراب لگا کر حدیث شریف کا ترجمہ کریں؟۱۰+۱۰=۲۰

(ب) گر جانے والے لقمہ کے بارے میں حدیث میں کیا ہدایت ہے؟ نیز غیر مسلم کے برتنوں میں کھانا درست ہے یا نہیں؟ مدلل جواب دیں۔۲۰

سوال نمبر 2: عن انس ان ناسا من عرینة قدموا المدینة فاجتووھا فبعثھم النبی صلی اللہ علیه وسلم فی اھل الصدقة وقال اشربوا من ابو الھا والبانھا

(الف) حدیث کا ترجمہ وتشریح کریں نیز بتائیں کہ اونٹوں کا پیشاب تو ناپاک ہے پھر آپ نے کیوں پینے کا حکم فرمایا؟۱۰+۱۰=۲۰

(ب) عن النبی صلی اللہ علیه وسلم قال افشوا السلام واطعموا الطعام واضربوا الھام تورثوا الجنان، مذکورہ حدیث کی وضاحت کریں؟۱۰

سوال نمبر 3: عن سلیمان بن بریدۃ عن ابیه قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم انی کنت نھیتکم عن الظروف وان ظرفا لایحل شیئا ولایحرمه وکل مسکر حرام

(الف) حدیث کا ترجمہ اور خط کشیدہ کے صیغے لکھیں؟ نیز پہلے شراب والے برتن استعمال کرنے کی ممانعت کیوں فرمائی تھی؟۶+۸+۶=۲۰

(ب) شراب کی حرمت پر دلالت کرنے والی آیت لکھیں نیز حدیث کی روشنی میں شراب پینے والے کے بارے وعیدات تحریر کریں؟۵+۵=۱۰

سوال نمبر 4: (i) عن انس بن مالك ان النبی صلی اللہ علیه وسلم کان یتنفس فی الاناء

ثالثا

(ii) عن ابن عباس ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم نھی ان یتنفس فی الاناء او ینفخ فیہ

(الف) دونوں حدیثوں کا ترجمہ کریں اور تشریح اس طرح کریں کہ دونوں حدیثوں میں مطابقت پیدا ہو جائے؟ ۱۰+۱۰=۲۰

(ب) شمائل کی روشنی میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے چہرہ انور کے اوصاف بیان کریں، نیز مہر نبوت کے بارے میں وضاحت کریں؟ ۵+۵=۱۰

# درجہ عالیہ (برائے طالبات) سال دوم 2019ء

## تیسرا پرچہ: جامع ترمذی

سوال نمبر 1: اَخْبَرَنَا اَبُو الْیَمَانِ الْمُعَلَّی بْنَ رَاشِدٍ قَالَ حَدَّثَتْنِیْ جَدَّتِیْ اُمُّ عَاصِمٍ وَكَانَتْ اُمُّ وَلَدٍ لِسَنَانِ بْنِ سَلْمَةَ قَالَتْ دَخَلَ عَلَیْنَا نُبَیْشَةُ الْخَیْرِ وَنَحْنُ نَاْكُلُ فِیْ قَصْعَةٍ فَحَدَّثَنَا اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ اَكَلَ فِیْ قَصْعَةٍ ثُمَّ لَحَسَهَا اِسْتَغْفَرَتْ لَهُ الْقَصْعَةُ

(الف) اعراب لگا کر حدیث شریف کا ترجمہ کریں۔

(ب) گر جانے والے لقمہ کے بارے میں حدیث میں کیا ہدایت ہے؟ نیز غیر مسلم کے برتنوں میں کھانا درست ہے یا نہیں؟ مدلل جواب دیں۔

### جواب: (الف) اعراب اور ترجمہ حدیث:

نوٹ: اعراب اوپر لگا دیے گئے ہیں جبکہ ترجمہ حسب ذیل ہے:

حضرت سنان بن سلمہ رضی اللہ عنہ کی والدہ محترمہ کا بیان ہے کہ حضرت نبیشہ الخیر رضی اللہ عنہ ہمارے پاس تشریف لائے اس وقت ہم ایک پیالہ میں کھانا کھا رہے تھے، انہوں نے ہمیں ایک حدیث سنائی کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو شخص کسی پیالے میں کھانا کھاتا ہے اور آخر میں اسے خوب چاٹ لیتا ہے، تو وہ پیالہ اس کے لیے دعاء مغفرت کرتا ہے۔

### (ب) گر جانے والے لقمہ کا حکم:

اسلام ایک عالمگیر اور ہمہ پہلو دین ہے جس میں ہر مسئلہ کا حل اور ہر سوال کا جواب موجود ہے۔ کھانا کھانے کے دوران اس بات کا امکان ہے کہ ہاتھ سے لقمہ گر جائے۔ اب سوال یہ ہے زمین پر گرنے والا وہ لقمہ کھایا جائے گا یا پھینک دیا جائے گا؟ اس کا جواب رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے دے دیا: جب تم

میں سے کوئی شخص کھانا کھائے، اس دوران اس کے ہاتھ سے لقمہ گر جائے تو اس پر جو چیز لگی ہو اسے صاف کر لے پھر اسے کھالے، اسے لیا جائے اور اسے شیطان کے لیے نہ چھوڑا جائے۔

## غیر مسلموں کے برتنوں کا استعمال درست ہونا:

غیر مسلموں کے وہ برتن جو صاف ستھرے ہیں، مسلمانوں کے لیے ان کا استعمال جائز ہے۔ اس سلسلہ میں دلائل حسب ذیل ہیں:

۱۔ حضرت ابو ثعلبہ خشنی رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ انہوں نے عرض کیا: یارسول اللہ! ہم لوگ اہل کتاب کی زمین میں رہتے ہیں، ان کی ہنڈیا میں پکا لیتے ہیں، اور ان کے برتنوں میں پی لیتے ہیں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اگر تمہیں ان کے علاوہ اور برتن نہ ملیں تو تم انہیں پانی کے ساتھ صاف کر لیا کرو۔ پھر حضرت ابو ثعلبہ رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: یارسول اللہ! ہم شکار کی زمین میں رہتے ہیں، تو ہم کیا کریں؟ تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جب تم تربیت یافتہ کتے کو بھیجو اور اس پر اللہ تعالیٰ کا نام لو، وہ کتا جانور کو مار دے تو تم اسے کھالو، اگر وہ تربیت یافتہ نہ ہو تو تم اسے ذبح کر کے کھالو۔ اگر تم نے اپنا تیر پھینکا ہو، جبکہ اس پر اللہ تعالیٰ کا نام لے لیا ہو اور اس نے جانور کو قتل کر دیا ہو تو تم اسے کھالو۔

۲۔ اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خاں رحمہ اللہ تعالیٰ لکھتے ہیں کہ ہندو لوگوں کے برتنوں کے پانی سے طہارت ہو سکتی ہے جب تک نجاست معلوم نہ ہو مگر کراہت رہے گی۔

۳۔ عینی شرح بخاری میں مرقوم ہے کہ حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ نے ایک نصرانیہ عورت کے گھر سے وضو کیا تھا۔

**سوال نمبر 2:** عن انس ان ناسا من عرينة قدموا المدينة فاجتووها فبعثهم النبي صلى الله عليه وسلم في اهل الصدقة وقال اشربوا من ابو الها والبانها

(الف) حدیث کا ترجمہ وتشریح کریں نیز بتائیں کہ اونٹوں کا پیشاب تو ناپاک ہے پھر آپ نے کیوں پینے کا حکم فرمایا؟

(ب) عن النبي صلى الله عليه وسلم قال افشوا السلام واطعموا الطعام واضربوا الهام تورثوا الجنان، مذکورہ حدیث کی وضاحت کریں؟

## جواب: (الف) ترجمہ حدیث:

حضرت انس رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ عرینہ قبیلہ کے کچھ لوگ مدینہ طیبہ میں آئے، وہاں کی آب وہوا انہیں موافق نہ آئی، رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں صدقہ کے اونٹوں کے پاس بھیجا اور فرمایا: تم ان کا پیشاب اور دودھ پیو۔

## حدیث کی تشریح:

جانوروں کا پیشاب نجس ہے یا پاک ہے؟ اس بارے میں فقہاء کا اختلاف ہے جس کی تفصیل حسب ذیل ہے:

احناف کے ہاں جانوروں کا پیشاب نجس ہے مگر بوقت ضرورت اس کا استعمال جائز ہے۔

حضرت امام نووی رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ ہمارا مذہب یہ ہے کہ حلال جانوروں کے فضلات نجس ہیں۔ فقہاء احناف کی طرف سے اس حدیث کا جواب یہ دیا جاتا ہے کہ اونٹوں کا پیشاب پلانا علاج کی ضرورت سے تھا اور ہمارے نزدیک خمر (انگور کی شراب) اور دیگر نشہ آور اشیاء کے سوا ہر نجس چیز سے علاج کرنا جائز ہے۔

علامہ خطابی کہتے ہیں کہ ہر انسان کا علاج اس کی عادات کے مطابق کرنا چاہیے، کیونکہ وہ لوگ گنوار اور جنگلی تھے، ان کی عادت تھی کہ وہ اونٹوں کا دودھ اور پیشاب پی لیتے تھے۔ وہ جنگلوں میں رہنے والے تھے، جب وہ شہر میں آئے تو نامناسب آب و ہوا کی وجہ سے بیمار ہو گئے، اس لیے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی مانوس اور مزاج کے مطابق غذا کا انتخاب فرمایا۔

## (ب) ترجمہ حدیث:

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم اسلام پھیلاؤ، کھانا کھلاؤ، کفار کو قتل کرو اور جنت کے وارث بن جاؤ۔

## حدیث کی وضاحت:

اس حدیث میں رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے دو امور کا خصوصیت سے حکم دیا ہے:

(۱) سلام پھیلانا، (۲) لوگوں کو کھانا کھلانا۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جب تم میں سے کسی کا خادم کھانا تیار کرے، پھر وہ کھانا لیکر اس کے پاس آئے تو جس نے اس کے لیے گرمی اور دھوپ برداشت کی اس کا تقاضا یہ ہے کہ آقا خادم کو اپنے ساتھ دستر خوان پر بٹھائے اور اس کو اپنے ساتھ کھانا کھلائے۔ اگر کھانا کم مقدار میں ہو تو اسے ایک دو لقمے دے دے۔

اس روایت کا ماحاصل یہ ہے کہ کوئی شخص اپنے خادموں اور نوکروں کو اپنے ساتھ کھانا کھلائے، اس میں عار ہرگز محسوس نہ کرے بلکہ اسے اپنا بھائی یا انسان ہونے کی حیثیت سے کھانے میں شامل کرے، اگر کھانا کم مقدار میں ہو تو تیار کرنے والے کو چند لقمے دے دے۔ یہ طریقہ اختیار کرنے سے کھانا میں برکت ہوگی اور اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم بھی خوش ہوتے ہیں۔

ایک روایت میں مذکور ہے کہ بہترین کھانا وہ ہے جس میں زیادہ ہاتھ شامل ہوں۔
حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: مسلمان نے ضرورت کے وقت کسی برہنہ مسلمان کو کپڑے پہنائے تو اللہ تعالیٰ اس کو جنت کا لباس پہنائے گا۔ جس مسلمان نے اپنی بھوک کے باوجود کسی مسلمان کو کھانا کھلایا تو اللہ تعالیٰ اسے جنت کے پھلوں سے کھلائے گا۔ جس مسلمان نے پیاس کے باوجود کسی مسلمان کو پانی پلایا تو اللہ تعالیٰ اس کو جنت کی شراب پلائے گا۔

سوال نمبر3: عن سليمان بن بريدة عن ابيه قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم انى كنت نهيتكم عن الظروف وان ظرفا لايحل شيئا ولايحرمه وكل مسكر حرام

(الف) حدیث کا ترجمہ اور خط کشیدہ کے صیغے لکھیں؟ نیز پہلے شراب والے برتن استعمال کرنے کی ممانعت کیوں فرمائی تھی؟

(ب) شراب کی حرمت پر دلالت کرنے والی آیت لکھیں نیز حدیث کی روشنی میں شراب پینے والے کے بارے وعیدات تحریر کریں؟

## جواب: (الف) ترجمہ حدیث:

حضرت سلیمان بن بریدہ رضی اللہ عنہ اپنے والد گرامی کے حوالہ سے نقل کرتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں نے تمہیں (مخصوص) برتن استعمال کرنے سے منع کیا تھا، برتن کسی چیز کو حرام یا حلال نہیں کرتے۔ البتہ نشہ آور چیز حرام ہے۔

## خط کشیدہ صیغے:

۱- كنت نهيتكم: كنت نهيت صیغہ واحد متکلم فعل ماضی بعید مثبت معروف فعل با فاعل کُم ضمیر برائے جمع مذکر حاضر منصوب محلاً مفعول بہ۔ منع کرنا، روکنا۔

۲- لا يحل: صیغہ واحد مذکر غائب فعل نفی مضارع معروف ثلاثی مزید فیہ از باب افعال حلال قرار دینا، جائز قرار دینا۔

۳- لا يحرمه: لا يحرم صیغہ واحد مذکر غائب نفی فعل مضارع معروف ثلاثی مزید فیہ از باب افعال۔ ہ ضمیر برائے واحد مذکر غائب منصوب محلاً مفعول بہ۔ حرام قرار دینا، ناجائز قرار دینا۔

۴- مسكر: صیغہ واحد مذکر اسم فاعل ثلاثی مزید از باب افعال۔ نشہ آور، نشہ میں مبتلا کرنے والا۔

## شراب والے برتنوں کو استعمال میں لانے کی ممانعت کی وجہ:

ابتداء شراب والے برتنوں کو استعمال میں لانے سے منع کیا گیا تھا، پھر ان کے استعمال کی اجازت بھی دی گئی تھی، ممانعت کی وجہ یہ تھی کہ تا کہ شراب نوشی کی یاد تازہ نہ ہو۔ مطلب یہ ہے کہ حرمت شراب کا اعلان

ہوتے ہی اس کے لیے استعمال ہونے والے برتنوں کے استعمال سے بھی منع کیا گیا تھا تاکہ مسلمانوں کے دلوں میں اس کی نفرت وکراہت جاگزیں ہوجائے، پھر شراب نوشی کا تصور بھی ان کے دلوں یا ذہنوں میں نہ آئے۔

## (ب) شراب نوشی کی حرمت پر دلالت کرنے والی آیت:

ارشاد خداوندی ہے:

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَقْرَبُوا الصَّلٰوةَ وَاَنْتُمْ سُكٰرٰى حَتّٰى تَعْلَمُوْا مَا تَقُوْلُوْنَ

(اے ایمان والو! تم نشہ کی حالت میں نماز کے قریب بھی نہ جاؤ حتیٰ کہ تمہیں معلوم ہوجائے جو تم کہتے ہو)

## حدیث کی روشنی میں شراب نوشی کی وعیدات:

حضرت نافع رضی اللہ عنہ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کے حوالے سے نقل کرتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ہر نشہ آور چیز خمر ہے، جو شخص یہ باقاعدہ دنیا میں پئے گا وہ اسے آخرت میں نہیں پی سکے گا۔

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کا بیان ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو شخص شراب نوشی کرے گا، اللہ تعالیٰ اس کی نماز چالیس دن تک قبول نہیں کرے گا۔ اگر وہ توبہ کرے گا تو اللہ تعالیٰ اس کی توبہ کو قبول کرے گا۔ اگر وہ دوبارہ شراب نوشی کرے گا، تو اللہ تعالیٰ چالیس دن تک اس کی نماز قبول نہیں کرے گا۔ اگر وہ دوبارہ توبہ کرے گا تو اللہ تعالیٰ اس کی توبہ قبول کرے گا۔ اگر وہ پھر شراب نوشی کرے گا تو اللہ تعالیٰ چالیس دن تک اس کی نماز قبول نہیں کرے گا۔ اگر وہ توبہ کرے گا تو اللہ تعالیٰ اس کی توبہ قبول کرے گا۔ اگر وہ چوتھی بار شراب نوشی کرے گا تو اللہ تعالیٰ چالیس دن تک اس کی نماز قبول نہیں کرے گا، پھر توبہ کرنے پر اس کی توبہ کو بھی قبول نہیں کرے گا اور اسے نہر خبال سے پلایا جائے گا۔ خبال اہل جہنم کی پیپ کی نہر ہے۔

سوال نمبر 4: (i) عن انس بن مالك ان النبى صلى الله عليه وسلم كان يتنفس فى الاناء ثلاثا

(ii) عن ابن عباس ان النبى صلى الله عليه وسلم نهى ان يتنفس فى الاناء او ينفخ فيه

(الف) دونوں حدیثوں کا ترجمہ کریں اور تشریح اس طرح کریں کہ دونوں حدیثوں میں مطابقت پیدا ہوجائے؟

(ب) شمائل کی روشنی میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے چہرہ انور کے اوصاف بیان کریں، نیز مہر نبوت کے بارے میں وضاحت کریں؟

## جواب: (الف) دونوں احادیث کا ترجمہ:

(i) حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بیشک رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم برتن میں تین بار سانس لیا کرتے تھے اور فرمایا کرتے تھے کہ یہ زیادہ سیراب کرنے والا اور زیادہ خوشگوار ہے۔

(ii) حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے منقول ہے کہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے برتن میں سانس لینے یا اس میں پھونک مارنے سے منع کیا ہے۔

## احادیث کی تشریح اور دونوں احادیث میں مطابقت:

پانی پیتے وقت برتن میں سانس نہیں بلکہ اس موقع پر برتن کو منہ سے ہٹا کر سانس لینا چاہیے، پانی پینے کے آداب میں سے یہ بھی ہے کہ پانی ہمیشہ تین سانسوں میں پینا چاہیے، پانی نوش کرتے وقت برتن کے اندر سانس نہ لیا جائے بلکہ جب سانس لینا ہو تو برتن کو منہ سے الگ کر لیا جائے۔ برتن میں سانس لینا خلاف ادب اور جانوروں کا طریقہ ہے، اسی طرح برتن میں پھونک مارنے سے بھی گریز کیا جائے اور اگر اس میں کوئی قابل نفرت چیز نظر آئے تو اسے انڈیل دینا چاہیے۔

مذکورہ احادیث میں تعارض ہے، وہ اس طرح کہ پہلی روایت سے ثابت ہوتا ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم پانی پیتے وقت برتن میں تین سانس لیا کرتے تھے جبکہ دوسری روایت میں اس سے منع کیا گیا ہے؟ اس کا ارتفاع یہ ہے کہ پہلی روایت میں تین سانس لینے کا یہ مطلب نہیں آپ صلی اللہ علیہ وسلم برتن کے اندر تین سانس لیتے تھے بلکہ اس سے مراد یہ ہے کہ آپ تین سانسوں میں پانی نوش فرماتے تھے اور ایک سانس میں نوش نہیں فرماتے تھے۔

## (ب) شمائل کی روشنی میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے چہرہ انور کے اوصاف:

حضرت امام حسن بن علی رضی اللہ عنہما کا بیان ہے کہ میں نے اپنے ماموں حضرت ہند بن ہالہ رضی اللہ عنہ سے دریافت کیا کہ وہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا حلیہ مبارک بڑی تفصیل سے بیان کرتے تھے، میری خواہش یہ تھی کہ وہ میرے سامنے کچھ بیان کریں تاکہ میں اسے یاد رکھوں، تو انہوں نے بتایا: حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم بڑی شان والے اور معزز تھے۔ آپ کا چہرہ انور یوں چمکتا تھا جیسے چودھویں رات کا چاند چمکتا ہے۔ آپ کا سر مبارک بڑا تھا اور آپ کے بال مبارک ذرا سے بل کھائے ہوئے تھے۔ اگر آپ کے سر مبارک میں مانگ از خود نکل آتی تو آپ اسے ویسے ہی رہنے دیتے۔ البتہ خود اہتمام کے ساتھ نہیں نکالتے تھے۔ آپ بالوں کو بڑھایا کرتے تھے، وہ کانوں کی لو سے نیچے آ جایا کرتے تھے۔ آپ چمکدار رنگت کے

مالک تھے، آپ کی پیشانی کشادہ تھی، آپ کے ابرو خم والے تھے، باریک تھے، گھنے تھے اور ایک دوسرے سے الگ تھے۔ آپ کے دونوں ابروؤں کے درمیان ایک رگ تھی جو غصہ کے وقت سرخ ہو جایا کرتی تھی۔ آپ کی ناک مبارک تھوڑی سی بلند تھی مگر بہت خوبصورت اور روشن تھی۔ جو شخص آپ کو غور سے دیکھتا تھا وہ یہی خیال کرتا تھا کہ آپ کی ناک مبارک اونچی ہے۔ آپ کی ریش مبارک گھنی تھی، آپ کے رخسار نرم تھے اور ہموار تھے۔ آپ کا منہ کشادہ تھا، آپ کے دانتوں کے درمیان ہلکا سا خلاء تھا، آپ کا چہرہ گول نہیں تھا، تاہم کسی حد تک چہرہ انور میں گولائی کا عنصر موجود تھا۔ آپ سرخی مائل سفید رنگ کے مالک تھے۔ آپ کی آنکھیں انتہائی سیاہ تھیں، پلکیں گھنی تھیں۔ ایک شخص نے حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ سے دریافت کیا: کیا نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا چہرہ انور تلوار کی طرح چمکتا تھا؟ انہوں نے جواب دیا: نہیں، بلکہ چاند کی طرح چمکتا تھا۔

## مہر نبوت کی وضاحت:

حضرت جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ میں نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے دونوں کندھوں کے درمیان مہر نبوت دیکھی ہے، یہ سرخ رنگ کی غدود تھی جو کبوتری کے انڈے کی طرح تھی۔

حضرت جعد بن عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ میں نے حضرت سائب بن یزید رضی اللہ عنہ کو بیان کرتے ہوئے سنا ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے میرے سر پر اپنا دست مبارک پھیرا اور میرے لیے برکت کی دعا کی۔

حضرت جعد بن عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ میں نے حضرت سائب بن یزید رضی اللہ عنہ کو بیان کرتے ہوئے سنا ہے کہ میری خالہ مجھے لیکر رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئیں، انہوں نے عرض کیا: یا رسول اللہ! میرا یہ بھانجا بیمار ہے، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنا دست اقدس میرے سر پر پھیرا اور میرے لیے برکت کی دعا کی۔ پھر آپ نے وضو کیا، تو میں نے آپ کے وضو کا بچا ہوا پانی پی لیا۔ پھر میں آپ کی پشت کی طرف آ کھڑا ہوا، تو میں نے مہر نبوت کو دیکھا جو کہ دونوں کندھوں کے درمیان تھی۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆

الاختبار السنوی النهائی تحت اشراف تنظیم المدارس (اهل السنة) باكستان

# الشهادة العالمية "السنة الثانية" للطالبات

## الموافق سنة ۱۴۴۰ھ/2019ء

## الورقة الرابعة: لسنن ابی دائود

الوقت المحدد: ثلث ساعات مجموع الأرقام: ۱۰۰

نوٹ:- پہلا سوال لازمی ہے باقی میں سے کوئی دو سوال حل کریں۔

سوال نمبر 1: عن ابی ذر قال قال لی رسول الله صلی الله علیه وسلم یا ابا ذر انی اراك ضعیفا و انی احب لك ما احب لنفسی فلا تأمرن علی اثنین ولا تولین مال یتیم

(۱) حدیث کا ترجمہ کریں اور بتائیں کہ "انی اراك ضعیفا" سے کیا مراد ہے؟ ۱۰+۱۰=۲۰

(۲) یتیم کا مال کھانے کی وعیدات بیان کریں، نیز بتائیں کہ یتیم کا یُتم کب منقطع ہو جاتا ہے؟ اپنے مؤقف کو حدیث سے مؤید کریں؟ ۱۰+۱۰=۲۰

سوال نمبر 2: ان امرأة اتت رسول الله صلی الله علیه وسلم فقالت كنت تصدقت علی امی بولیدة و انها ماتت وتركت تلك الولیدة قال قد وجب الیك فی المیراث قالت و انها ماتت وعلیها صوم شهر افیجزی او یقضی عنها ان اصوم عنها قال نعم قالت و انها لم تحج افیجزی او یقضی عنها ان احج عنها قال نعم

(۱) حدیث شریف کا ترجمہ اور تشریح کریں؟ ۱۰+۱۰=۲۰

(۲) مذکورہ حدیث سے ایصال ثواب کے جواز کا استدلال کریں اور اس پر مزید دلائل بیان کر کے مختصر مضمون تحریر کریں؟ ۱۰

سوال نمبر 3: قال رسول الله صلی الله علیه وسلم من حلف فقال انی بریٔ من الاسلام فان كان كاذبا فهو كما قال وان كان صادقا فلن یرجع الی الاسلام سالما

(۱) حدیث کا ترجمہ کریں، خط کشیدہ کے صیغے لکھیں، قسم میں سچا یا جھوٹا ہونے کے نتیجہ میں مذکورہ احکام کی وضاحت کریں؟ ۶+۶+۸=۲۰

(۲) احادیث کی روشنی میں بتائیں کہ قرآن پاک، کعبہ معظمہ یا اپنے والدین کی قسم اٹھانا جائز ہے یا نہیں؟ ۱۰

سوال نمبر 4: عن حذیفة قال قام فینا رسول الله صلی الله علیه وسلم قائما فما ترك

شیئا یکون فی مقامه ذالك الی قیام الساعة الاحدثه حفظه من حفظه ونسیه من نسیه قد علمه اصحابه هؤلاء وانه لیکون منه الشیء فاذکره کما یذکر الرجل وجه الرجل اذا غاب عنه ثم اذا رآه عرفه

(۱) حدیث کا ترجمہ کر کے وضاحت اس طرح کریں کہ مفہوم حدیث اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا علم غیب واضح ہو جائے؟ ۱۰+۱۰=۲۰

(۲) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جن فتن کا ذکر کیا ان میں سے کوئی پانچ ابوداؤد کی روشنی میں بیان کریں؟ ۵×۲=۱۰

☆☆☆☆☆☆☆☆☆

# درجہ عالمیہ (برائے طالبات) سال دوم 2019ء

## چوتھا پرچہ: سنن ابی داؤد

سوال نمبر 1: عن ابی ذر قال قال لی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یا ابا ذر انی اراك ضعیفا وانی احب لك ما احب لنفسی فلا تامرن علی اثنین ولا تولین مال یتیم

(۱) حدیث کا ترجمہ کریں اور بتائیں کہ "انی اراك ضعیفا" سے کیا مراد ہے؟

(۲) یتیم کا مال کھانے کی وعیدات بیان کریں، نیز بتائیں کہ یتیم کا یُتم کب منقطع ہو جاتا ہے؟ اپنے مؤقف کو حدیث سے مؤید کریں؟

### جواب: (الف) ترجمہ حدیث:

حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے فرمایا: اے ابوذر! بیشک میں تجھے کمزور خیال کرتا ہوں، بیشک میں تیرے لیے اس چیز کو پسند کرتا ہوں جو اپنے لیے پسند کرتا ہوں۔ پس تو دو شخصوں کا ہرگز امیر نہ بننا اور تو ہرگز کسی یتیم کے مال کا نگران نہ بننا۔

### "انی اراك ضعیفا" کا مفہوم:

یہاں پر کمزور تر سمجھنے سے مراد یہ بات واضح ہوتی ہے کہ دو آدمیوں کا امیر کسی صورت میں بھی نہ بننا، اس کی وجہ یہ تھی کہ اگر ناانصافی ہو جائے تو فیصلہ کرنے والا گناہگار ہوگا، اگر وہ ایک کے حق میں زیادہ مال لوٹا دے تو دوسرے کے حق میں تھوڑا تو اس صورت میں پھر ناانصافی ہوگی۔ یتیم کے مال کے نگران نہ بننے کی وجہ یہ ہے جو شخص کسی یتیم کا مال ہڑپ کرتا ہے وہ سخت گناہگار ہوگا، اسی لیے آپ کو یہ ہدایت کی گئی تھی کہ ان

دو امور سے اجتناب و احتراز کرو۔

## (ب) یتیم کا مال کھانے پر وعیدات:

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ہلاک کرنے والے سات امور سے احتراز کرو، عرض کیا گیا: یا رسول اللہ! وہ سات امور کون سے ہیں؟ آپ نے جواب میں فرمایا: (۱) اللہ تعالیٰ کا شریک ٹھہرانا۔ (۲) جادو کرنا۔ (۳) جس کے قتل کو اللہ تعالیٰ نے حرام قرار دیا اسے ناحق قتل کرنا۔ (۴) سود کھانا۔ (۵) یتیم کا مال کھانا۔ (۶) جنگ کے دن پیٹھ پھیر کر بھاگ جانا۔ (۷) پاک دامن خواتین پر الزام عائد کرنا۔

## یتیم کا یُتم ختم ہونے کا وقت:

یتیم لڑکا ہو یا لڑکی بالغ ہونے پر اس کا یُتم ختم ہو جاتا ہے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ انہوں نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ بات سن کر یاد رکھی ہے: بالغ ہو جانے کے بعد یتیمی باقی نہیں رہتی اور صبح سے شام تک چپ کے روزہ کی کوئی حیثیت نہیں ہے۔

سوال نمبر 2: ان امرأة اتت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فقالت کنت تصدقت علی امی بولیدة وانها ماتت وترکت تلک الولیدة قال قد وجب الیك فی المیراث قالت وانها ماتت وعلیها صوم شهر افیجزی او یقضی عنها ان اصوم عنها قال نعم قالت وانها لم تحج افیجزی او یقضی عنها ان احج عنها قال نعم

(۱) حدیث شریف کا ترجمہ اور تشریح کریں؟

(۲) مذکورہ حدیث سے ایصال ثواب کے جواز کا استدلال کریں اور اس پر مزید دلائل بیان کر کے مختصر مضمون تحریر کریں؟

## جواب: (الف) ترجمہ حدیث:

ایک عورت رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئی، اس نے عرض کیا: میں نے اپنی والدہ کو ایک کنیز بطور صدقہ پیش کی تھی، ان (والدہ) کا انتقال ہو گیا، انہوں نے ترکہ میں اسی کنیز کو چھوڑا ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تیرا اجر واجب ہو گیا اور میراث میں وہ کنیز تیرے پاس آئے گی۔ اس خاتون نے عرض کیا: جب ان کا انتقال ہوا اس وقت ان پر ایک مہینہ کے روزے رکھنا واجب تھے، تو کیا ان کی طرف سے روزوں کی ادائیگی ہو سکتی ہے اگر میں ان کی طرف سے روزے رکھوں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ہاں۔ خاتون نے پھر عرض کیا: انہوں نے حج بھی ادا نہیں کیا تھا، کیا میں ان کی طرف سے حج ادا کروں تو ادا ہو جائے گا؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے جواب میں فرمایا: ہاں۔

## تشریح حدیث:

اس حدیث مبارکہ سے ثابت ہوتا ہے کہ اگر میت کو ایصال ثواب کیا جائے تو اس کا ثواب میت کو پہنچے گا۔ میت نے جو سارا مال ترکے میں چھوڑا ہے اگر وہ اس کے وارثوں نے ہی ہبہ کے طور پر پیش کیا تھا تو اب اگر میت نے ترکہ میں وہی مال چھوڑا ہے تو وہ مال وارثوں میں ہی دوبارہ تقسیم ہوگا اور جنہوں نے صدقہ کے طور پر فراہم کیا تھا، اس کا اجر ان کو ملے گا۔ اس روایت سے یہ بھی ثابت ہوا کہ اگر کوئی وفات پا جائے تو اس پر واجب باقی تھا کہ وہ روزے رکھے گی، اگر وہ پہلے ہی وفات پا جائے تو اس صورت میں پسماندگان میں سے کوئی اس کی قضاء کر سکتا ہے۔

اگر کسی نے یہ قصد کیا تھا کہ میں حج کروں گا، اب اگر وہ حج ادا کرنے سے پہلے ہی وفات پا جائے تو اس صورت میں دوسرا شخص اس کی جگہ حج ادا کر سکتا ہے۔ مذکورہ روایت سے یہ بھی ثابت ہوتا ہے کہ جو چیز بھی میت کے ایصال ثواب کے لیے اللہ تعالیٰ کی راہ میں پیش کی جائے تو اس کا ثواب سب کو پہنچتا ہے۔

## (ب) حدیث سے ایصال ثواب پر استدلال:

میت کے نام پر کسی بھی چیز کا ایصال ثواب حق ہے، کوئی بھی اس کا انکار نہیں کرتا۔ تاہم اشیاء خورد ونوش میں غرباء، مساکین، بیوگان اور دینی طلباء کا حق زیادہ ہے۔ لہٰذا انہیں اس سلسلہ خورد ونوش سے محروم نہ کیا جائے۔

ایک روایت میں ہے کہ ایک صحابی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا: یا رسول اللہ! میری والدہ کا انتقال ہو گیا ہے، اگر میں ان کی طرف سے صدقہ کروں تو کیا انہیں ثواب پہنچے گا؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے جواب میں فرمایا: ہاں۔

سوال نمبر 3: قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من حلف فقال انی برئ من الاسلام فان کان کاذبا فھو کما قال وان کان صادقا فلن یرجع الی الاسلام سالما

(۱) حدیث کا ترجمہ کریں، خط کشیدہ کے صیغے لکھیں، قسم میں سچا یا جھوٹا ہونے کے نتیجہ میں مذکورہ احکام کی وضاحت کریں؟

(۲) احادیث کی روشنی میں بتائیں کہ قرآن پاک، کعبہ معظمہ یا اپنے والدین کی قسم اٹھانا جائز ہے یا نہیں؟

## جواب: (الف) ترجمہ حدیث:

رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس شخص نے قسم کھاتے ہوئے یوں کہا: میں اسلام سے بری ہوں، اگر وہ جھوٹا ہو تو ویسا ہی ہو جائے گا جیسا کہ اس نے کہا۔ اگر سچا ہو تو کبھی بھی وہ سلامتی کے ساتھ اسلام

کی طرف نہیں آئے گا۔

## خط کشیدہ الفاظ کے صیغے:

۱-بری: واحد مذکر اسم ہے، اس کی جمع ہے: بَرِیْئُوْنَ، بَرَاءٌ، بُرَاءٌ، اَبْرَاءٌ، اَبْرِیَاءُ۔ خالص، خالی، گناہ و تہمت سے پاک۔

۲-کاذباً: صیغہ واحد مذکر اسم فاعل ثلاثی مجرد صحیح از باب ضَرَبَ یَضْرِبُ۔ جھوٹ بولنا، کذب بیانی کرنا۔

۳- رجع: صیغہ واحد مذکر غائب فعل مضارع معروف ثلاثی مجرد صحیح از باب ضَرَبَ یَضْرِبُ۔ رجوع کرنا، توبہ کرنا، لوٹنا، واپس آنا۔

## قسم میں سچا یا جھوٹا ہونے کے احکام:

فقہاء کرام نے قسم کی چار اقسام اور ان کے احکام کا ایک ضابطہ بیان کیا ہے جس میں جھوٹی اور سچی قسموں کے احکام بھی آجاتے ہیں، وہ حسب ذیل ہے:

بعض قسمیں ایسی ہیں کہ جن کا پورا کرنا ضروری ہے مثلاً کسی ایسے کام کے کرنے کی قسم کھائی جس کا بغیر قسم کرنا ضروری تھا یا گناہ سے بچنے کی قسم کھائی تو اس صورت میں قسم سچی کرنا ضروری ہے مثلاً خدا کی قسم نماز ظہر پڑھوں گا یا چوری یا زنا نہ کروں گا۔ دوسری وہ اس کا توڑنا ضروری ہے مثلاً گناہ کرنے یا فرائض و واجبات نہ کرنے کی قسم کھائی جیسے قسم کھائی کہ نماز نہ پڑھوں گا یا چوری کروں گا یا ماں باپ سے کلام نہ کروں گا، تو قسم توڑ دے۔ تیسری وہ کہ اس کا توڑنا مستحب ہے مثلاً ایسے امر کی قسم کھائی کہ اس کے غیر میں بہتری ہے تو ایسی قسم کو توڑ کر وہ کرے جو بہتر ہے۔ چوتھی وہ کہ مباح کی قسم کھائی یعنی کرنا اور نہ کرنا دونوں یکساں ہیں، اس میں قسم کا باقی رکھنا افضل ہے۔

## (ب) احادیث کی روشنی میں قرآن، کعبہ معظمہ یا اپنے والدین کی قسم کھانے کا حکم:

ذات باری تعالیٰ کے علاوہ کسی کی بھی قسم کھانا درست نہیں ہے، اس سلسلہ میں چند روایات حسب ذیل ہیں:

(i) حضرت سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے ایک شخص کو یہ قسم اٹھاتے ہوئے سنا کہ "کعبہ کی قسم" تو حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما نے اس سے فرمایا: میں نے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے: جو شخص اللہ تعالیٰ کے علاوہ کسی اور کی قسم کھائے، اس نے شرک کیا۔

(ii) حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے منقول ہے کہ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے فرمایا

کہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو پایا کہ چند سواروں کے درمیان موجود تھے اور اپنے والد کے نام کی قسم اٹھا رہے تھے، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اللہ تعالیٰ نے تمہیں اس بات سے منع کیا ہے کہ تم اپنے باپ دادا کی قسم اٹھاؤ، جس نے قسم اٹھانی ہو وہ اللہ تعالیٰ کے نام کی قسم اٹھائے یا پھر خاموش رہے۔''

ان روایات سے ثابت ہوا کہ قسم صرف اللہ تعالیٰ کے نام کی اٹھائی جا سکتی ہے۔ یہ بھی معلوم ہوا کہ قرآن کریم، کعبۃ اللہ، والدین، کسی نبی یا ولی کی قسم اٹھانا ہرگز ہرگز جائز نہیں ہے۔

سوال نمبر 4: عن حذيفة قال قام فينا رسول الله صلى الله عليه وسلم قائما فما ترك شيئا يكون في مقامه ذالك الى قيام الساعة الاحدثه حفظه من حفظه ونسيه من نسيه قد علمه اصحابه هؤلاء وانه ليكون منه الشي فاذكره كما يذكر الرجل وجه الرجل اذا غاب عنه ثم اذا رآه عرفه

(۱) حدیث کا ترجمہ کر کے وضاحت اس طرح کریں کہ مفہوم حدیث اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا علم غیب واضح ہو جائے؟

(۲) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جن فتن کا ذکر کیا ان میں سے کوئی پانچ ابوداؤد کی روشنی میں بیان کریں؟

## جواب: (الف) ترجمہ حدیث:

حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ ایک دفعہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے درمیان تشریف فرما تھے، آپ نے اسی جگہ کھڑے ہو کر تا قیامت پیش آنے والے اہم امور کو بیان کر دیا، جس نے یاد رکھا اسے یاد رہا اور جس نے یاد نہ رکھا اسے بھول گیا۔ میرے ساتھی اس بات سے آگاہ ہیں جب ان میں کوئی چیز ظاہر ہوتی ہے تو مجھے وہ بات یاد آ جاتی ہے، اسی طرح ایک شخص دوسرے شخص کو جانتا ہے، جب وہ شخص اس کے سامنے موجود نہیں ہوتا مگر وہ اسے دیکھ لیتا ہے تو اسے پہچان لیتا ہے۔

## مصطفیٰ کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا علم غیب:

مذکورہ بالا حدیث سے ثابت ہوتا ہے کہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے نہایت مختصر وقت میں اور ایک ہی مجلس میں تا قیامت پیش آنے والے واقعات کو بیان کر دیا، بیان وہی کر سکتا ہے جس کو علم ہو۔ آپ نے پیش آنے والے فتنوں کا بھی تذکرہ کیا جو قیامت کے قریب رونما ہوں گے۔ اس سے معلوم ہوا کہ اللہ تعالیٰ نے تا قیامت بلکہ ما بعد القیامہ کا علم بھی اپنے محبوب صلی اللہ علیہ وسلم کو عطا کر دیا تھا اور صحابہ کرام نے اس حقیقت کو تسلیم کیا۔

الاختبار السنوی النهائی تحت اشراف تنظيم المدارس (اهل السنة) باکستان

# الشهادة العالمية "السنة الثانية" للطالبات

## الموافق سنة ۱۴۴۰ھ/2019ء

## الورقة الخامسة: لسنن النسائی و ابن ماجة

الوقت المحدد: ثلث ساعات — مجموع الأرقام: ۱۰۰

نوٹ:- دونوں حصوں سے کوئی دو، دو سوال حل کریں۔

### ﴿حصہ اوّل: سنن نسائی﴾

سوال نمبر1: عن معقل بن يسار قال جآء رجل الی رسول الله صلی الله علیه وسلم فقال انی اصبت امرأة ذات حسب و منصب الا انها لاتلد افأتزوجها فنهاه ثم اتاه الثانية فنهاه ثم اتاه الثالثة فنهاه فقال تزوجوا الولود الودود فانی مكاثر بكم

(الف) اعراب لگا کر حدیث شریف کا ترجمہ کریں؟ ۵+۱۰=۱۵

(ب) حدیث کی اس طرح تشریح کریں کہ "بچے دو ہی اچھے" کی حیثیت قرآن وحدیث کی روشنی میں واضح ہوجائے؟ ۱۰

سوال نمبر2: عن ابی هريرة قال قيل لرسول الله صلی الله علیه وسلم ای النساء خير قال التی تسره اذا نظر وتطيعه اذا امر ولا تخالفه فی نفسها ومالها بما يكره

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں، اور خط کشیدہ کی اس طرح وضاحت کریں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے فرمان کا مقصود واضح ہوجائے؟ ۷+۸=۱۵

(ب) کتنی اور کون کون سی خوبیوں کی بنیاد پر عورت سے نکاح کیا جاتا ہے؟ حدیث کی روشنی میں جواب دیں۔ ۱۰

سوال نمبر3: عن ابن عباس رفعه انه قال قوم يخضبون بهذا السواد آخر الزمان كحواصل الحمام لا يريحون رائحة الجنة

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کرکے بتائیں کہ اگر عورتیں اپنے بال کالے کریں تو وہ بھی اس وعید میں شامل ہوں گی یا نہیں؟ ۵+۵=۱۰

(ب) حدیث کی روشنی میں کوئی پانچ ایسے کام تحریر کریں جو موافق فطرت وسنت ہوں؟ ۳×۵=۱۵

## (ب) سنن ابی داؤد کی روشنی میں پانچ فتنوں کا ذکر:

سنن ابی داؤد کی کتاب الفتن میں کثیر فتنوں کا تذکرہ ہے، جن میں سے پانچ فتنوں کا تذکرہ حسب ذیل ہے:

### ۱-احلاس:

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کا بیان ہے کہ ایک مرتبہ ہم نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس بیٹھے ہوئے تھے، آپ نے فتنوں کا تذکرہ کیا، آپ نے کثرت سے ان کا تذکرہ کیا۔ آپ نے ''احلاس'' کے فتنہ کا تذکرہ کیا، ایک شخص نے عرض کیا: یا رسول اللہ! احلاس کا فتنہ کیا ہے؟ آپ نے فرمایا: جان بچانے کے لیے بھاگنا ہوگا اور جنگ ہوگی۔

### ۲-سراء:

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فتنہ سراء کا تذکرہ کیا۔ اس کی تفصیل بیان کرتے ہوئے فرمایا: وہ میرے اہل بیت سے تعلق رکھنے والے ایک شخص سے ظاہر ہوگا، وہ یہ سمجھے گا کہ اس کا مجھ سے تعلق ہے حالانکہ اس کا مجھ سے کوئی تعلق نہیں ہوگا، کیونکہ میرے ساتھی پرہیزگار لوگ ہیں، پھر لوگ ایسے شخص کو اپنا امیر مقرر کر لیں گے جو پسلی پر سرین کی طرح ہوگا۔

### ۳-دھیماء:

پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ''دھیماء'' فتنہ کا ذکر کیا جو اس امت کے کسی بھی فرد کو نہیں چھوڑے گا، اسے کم از کم طمانچہ ضرور مارے گا اور جب یہ کہا جائے گا اب یہ ختم ہونے لگا ہے تو وہ اور بھڑک اٹھے گا۔ اس زمانہ میں صبح کے وقت بندہ مومن ہوگا اور شام کے وقت کافر ہو چکا ہوگا۔

### ۴-ھرج:

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فتنوں کے ضمن میں ایک فتنہ ''ھرج'' کا ذکر کیا، اس کی وضاحت طلب کرنے پر آپ نے فرمایا: القتل، القتل (قتل و ہلاکت)

### ۵-مسلمانوں کو مدینہ میں محصور کرنا:

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فتنون کا ذکر کرتے ہوئے ایک ایسے فتنہ کا ذکر بھی کیا جس کے نتیجہ میں مسلمان مدینہ میں محصور ہو کر رہ جائیں گے۔ یہاں تک کہ اس وقت کے حکمرانوں کی حکومت ''سلاح'' تک رہ جائے گی۔

الاختبار السنوی النهائی تحت اشراف تنظیم المدارس (اهل السنة) باکستان

# الشهادة العالمية "السنة الثانية" للطالبات

المو افق سنة ۱۴۴۰ھ/2019ء

## الورقة الخامسة: لسنن النسائی و ابن ماجة

الوقت المحدد: ثلث ساعات　　　　مجموع الأرقام:۱۰۰

نوٹ:- دونوں حصوں سے کوئی دو، دوسوال حل کریں۔

### ﴿حصہ اوّل: سنن نسائی﴾

سوال نمبر1: عن معقل بن يسار قال جآء رجل الى رسول الله صلى الله عليه وسلم فقال انى اصبت امرأة ذات حسب و منصب الا انها لاتلد افأتزوجها فنهاه ثم اتاه الثانية فنهاه ثم اتاه الثالثة فنهاه فقال تزوجوا الولود الودود فانی مكاثر بكم

(الف) اعراب لگا کر حدیث شریف کا ترجمہ کریں؟۵+۱۰=۱۵

(ب) حدیث کی اس طرح تشریح کریں کہ "بچے دو ہی اچھے" کی حیثیت قرآن وحدیث کی روشنی میں واضح ہوجائے؟۱۰

سوال نمبر2: عن ابى هريرة قال قيل لرسول الله صلى الله عليه وسلم اى النساء خير قال التى تسره اذا نظر وتطيعه اذا امر ولا تخالفه فى نفسها ومالها بما يكره

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں، اور خط کشیدہ کی اس طرح وضاحت کریں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے فرمان کا مقصود واضح ہوجائے؟۷+۸=۱۵

(ب) کتنی اور کون کون سی خوبیوں کی بنیاد پر عورت سے نکاح کیا جاتا ہے؟ حدیث کی روشنی میں جواب دیں۔۱۰

سوال نمبر3: عن ابن عباس رفعه انه قال قوم يخضبون بهذا السواد آخر الزمان كحواصل الحمام لا يريحون رائحة الجنة

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کر کے بتائیں کہ اگر عورتیں اپنے بال کالے کریں تو وہ بھی اس وعید میں شامل ہوں گی یا نہیں؟۵+۵=۱۰

(ب) حدیث کی روشنی میں کوئی پانچ ایسے کام تحریر کریں جو موافق فطرت وسنت ہوں؟۵×۳=۱۵

## ﴿حصہ دوم: سنن ابن ماجہ﴾

سوال نمبر 4: عن انس بن مالك قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم طلب العلم فريضة على كل مسلم وواضع العلم عند غير اهله كمقلد الخنازير الجوهر واللؤلؤ والذهب

(الف) حدیث شریف پر اعراب لگائیں اور ترجمہ تحریر کریں؟ ۸+۷=۱۵

(ب) کیا تمام مسلمانوں پر مکمل عالم دین بننا فرض ہے؟ نیز حدیث مذکور میں نااہل سے کون لوگ مراد ہیں؟ ۵+۵=۱۰

سوال نمبر 5: ان رسول الله صلى الله عليه وسلم قال ان هذا الخير خزائن ولتلك الخزائن مفاتيح فطوبى لعبد جعله الله مفتاحا للخير مغلاقا للشر وويل للعبد جعله الله مفتاحا للشر مغلاقا للخير

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ تحریر کریں اور "مفتاحا للخير اور مغلاقا للشر" کی وضاحت کریں؟ ۷+۸=۱۵

(ب) حدیث کی روشنی میں فقیہ اور عابد کا فرق بیان کریں، نیز علم کے لیے نکلنے والے کی فضیلت میں کوئی ایک حدیث بیان کریں؟ ۵+۵=۱۰

سوال نمبر 6: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم من لزم الاستغفار جعل الله له من كل هم فرجا ومن كل ضيق مخرجا ورزقه من حيث لا يحتسب

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں اور خط کشیدہ صیغے بیان کریں؟ ۶+(۳×۳)۹=۱۵

(ب) "كلمتان خفيفتان على اللسان ثقيلتان في الميزان حبيبتان الى الرحمن" ترجمہ کریں اور وہ دونوں کلمے تحریر کریں؟ ۱۰

☆☆☆☆☆☆☆☆

# درجہ عالمیہ (برائے طالبات) سال دوم 2019ء

## پانچواں پرچہ: سنن نسائی وابن ماجہ

### ﴿حصہ اوّل: سنن نسائی﴾

سوال نمبر 1: عَنْ مَعْقِلِ بْنِ يَسَارٍ قَالَ جَآءَ رَجُلٌ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ اِنِّیْ اَصَبْتُ اِمْرَاَةً ذَاتَ حَسَبٍ وَّ مَنْصَبٍ اِلَّا اَنَّهَا لَا تَلِدُ اَفَاَتَزَوَّجُهَا فَنَهَاهُ ثُمَّ اَتَاهُ الثَّانِيَةَ فَنَهَاهُ ثُمَّ اَتَاهُ الثَّالِثَةَ فَنَهَاهُ فَقَالَ تَزَوَّجُوا الْوَلُوْدَ الْوَدُوْدَ فَاِنِّیْ مُكَاثِرٌ بِكُمْ

(الف) اعراب لگا کر حدیث شریف کا ترجمہ کریں۔

(ب) حدیث کی اس طرح تشریح کریں کہ "بچے دو ہی اچھے" کی حیثیت قرآن وحدیث کی روشنی میں واضح ہو جائے؟

## جواب: (الف) اعراب وترجمہ حدیث:

نوٹ: اعراب اوپر عبارت پر لگا دیے گئے ہیں جبکہ ترجمہ حدیث حسب ذیل ہے:

حضرت معقل بن یسار رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ ایک شخص رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا اور اس نے عرض کیا: مجھے ایک ایسی عورت سے نکاح کا موقع مل رہا ہے، جو صاحب ثروت ہے مگر وہ بچے پیدا نہیں کر سکتی، کیا میں اس کے ساتھ نکاح کر سکتا ہوں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اسے منع کیا، وہ دوبارہ حاضر خدمت ہوا، آپ نے اسے منع کیا۔ وہ شخص تیسری بار حاضر ہوا تو آپ نے پھر اسے ایسا کرنے سے منع کیا۔ پھر آپ نے اسے فرمایا: تم اولاد پیدا کرنے والی اور محبت کرنے والی عورت سے نکاح کرو، کیونکہ میں قیامت کے دن تمہاری کثرت پر فخر کروں گا۔

## (ب) "بچے دو ہی اچھے" کی حیثیت:

اس حدیث سے واضح طور پر ثابت ہو رہا ہے کہ جو عورت عمر رسیدہ یا اپاہج یا کسی مرض کی وجہ سے بچے پیدا کرنے سے قاصر ہو، اس سے نکاح نہیں کرنا چاہیے۔ نکاح کا مقصد بقائے دولت نہیں بلکہ بقائے نسل ہے اور یہ مقصد صاحب ثروت عورت سے حاصل نہیں ہو سکتا بلکہ بچے پیدا کرنے والی عورت سے حاصل ہو گا۔ حاضر خدمت ہونے والے شخص کو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے تین بار منع کر کے "بچے دو ہی اچھے" والے نظریہ کی بیخ کنی کر دی ہے اور ساتھ ہی وجہ بھی بیان کر دی ہے کہ میں قیامت کے دن دیگر انبیاء کرام کے مقابل اپنی کثرت امت پر فخر کروں گا۔ تاہم آزاد عورت سے اس کی اجازت سے عزل کی اجازت ہے مگر

اس کے علاوہ کچھ نہیں۔

سوال نمبر 2: عن ابی هريرة قال قيل لرسول الله صلى الله عليه وسلم ای النساء خير قال التی تسره اذا نظر وتطيعه اذا امر ولا تخالفه فی نفسها ومالها بما يكره

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں، اور خط کشیدہ کی اس طرح وضاحت کریں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے فرمان کا مقصود واضح ہو جائے؟

(ب) کتنی اور کون کون سی خوبیوں کی بنیاد پر عورت سے نکاح کیا جاتا ہے؟ حدیث کی روشنی میں جواب دیں۔

## جواب: (الف) ترجمہ حدیث:

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں عرض کیا گیا: یا رسول اللہ! کون سی عورت زیادہ بہتر ہے؟ آپ نے فرمایا: وہ کہ جب آدمی (شوہر) اسے دیکھے تو وہ اسے اچھی لگے، وہ حکم دے تو اس کی پیروی کرے اور وہ عورت اپنی ذات اور اپنے مال کے بارے میں شوہر کی ایسی مخالفت نہ کرے جو اسے ناپسند ہو۔

## خط کشیدہ کی وضاحت:

رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: بہترین عورت وہ ہے جو نیک ہو، شوہر کی تابع فرمان ہو اور شوہر کی نظر میں بھی اچھی ہو۔ اگر عورت نافرمان ہوگی تو وہ گھر خوشی کا گھر نہیں رہے گا، عورت کو چاہیے کہ اپنا گھر آباد کرنے کے لیے کم از کم یہ خصلتیں اپنے آپ میں پیدا کرے۔ وہ اس بات کی بھی کوشش کرے کہ شوہر خوش رہے، اپنے گھر میں ایسے لوگوں کو نہ آنے دے جو شوہر کی ناراضگی کا سبب بنیں اور معاملات میں بھی اپنے شوہر کے مزاج کے مطابق چلنے کی کوشش کرے اور اپنی عصمت کی حفاظت کرے۔

## (ب) وہ خوبیاں جن کی وجہ سے عورت سے نکاح کیا جاتا ہے:

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کی روایت کے مطابق رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کسی عورت سے نکاح کرنے کے لیے چار چیزوں کو ملحوظ رکھا جاتا ہے: (۱) مالدار ہو، (۲) حسب ونسب والی ہو، (۳) حسین وجمیل، (۴) وہ دیندار ہو۔ لہٰذا دیندار عورت کو اپنا مطلوب قرار دیا جائے۔ حسب ونسب اور مالدار عورت کو ہرگز ترجیح نہ دی جائے۔ جو عورت اپنی ذات میں شرف وبلندی رکھتی ہو، وہ قبیلہ وخاندان اور جاہ وعزت بھی رکھتی ہو۔ انسان کی یہ فطری خواہش ہوتی ہے کہ وہ ایسی عورت سے نکاح کرے جو صاحب حیثیت، خاندان میں وقار رکھتی ہو۔ عام طور پر لوگ عورت سے نکاح کرنے کے سلسلہ میں مذکورہ چار

چیزوں کو بطور خاص ملحوظ خاطر رکھتے ہیں کہ کوئی شخص تو مالدار عورت سے نکاح کرنا چاہتا ہے، بعض لوگ اچھے حسب ونسب والی عورت کو بیوی بنانا پسند کرتے ہیں، بہت سے لوگوں کی یہ خواہش ہوتی ہے کہ ایک حسین و جمیل عورت ان کی رفیقہ حیات بنے اور کچھ نیک بندے دین دار عورت کو ترجیح دیتے ہیں۔ لہٰذا دین و مذہب سے تعلق رکھنے والے شخص کو چاہیے کہ وہ دین دار عورت سے نکاح کرنے کی کوشش کرے، کیونکہ اس میں دارین کی بھلائی وفلاح ہے۔

سوال نمبر 3: عن ابن عباس رفعه انه قال قوم يخضبون بهذا السواد آخر الزمان كحواصل الحمام لا يريحون رائحة الجنة

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کر کے بتائیں کہ اگر عورتیں اپنے بال کالے کریں تو وہ بھی اس وعید میں شامل ہوں گی یا نہیں؟

(ب) حدیث کی روشنی میں کوئی پانچ ایسے کام تحریر کریں جو موافق فطرت وسنت ہوں؟

## جواب: (الف) ترجمہ حدیث:

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: آخری زمانہ میں کچھ لوگ سیاہ خضاب استعمال کریں گے، وہ کبوتر کی پوٹ کی طرح ہوں گے اور وہ لوگ جنت کی خوشبو بھی نہیں پاسکیں گے۔

## اپنے بال کالے کرنے والی عورتوں کا حکم:

حدیث مذکورہ بالا میں اپنے بال کالے کرنے والوں کے لیے تو نہایت سخت وعیدات بیان ہوئی ہیں۔ سوال یہ ہے کہ آیا یہ وعیدات مرد حضرات کے ساتھ خاص ہیں یا اپنے بال کالے کرنے والی عورتیں بھی اس میں شامل ہیں؟ اس میں متعدد اقوال ہیں:

(i) عورتوں کے لیے جائز ہے۔ (ii) مردوں کے سر کے لیے جائز اور داڑھی کے لیے ممنوع ہے۔ (iii) مکروہ تحریمی ہے۔ (iv) سیاہ خضاب مکروہ تحریمی ہے، خواتین وحضرات اور سر اور داڑھی سب کی ممانعت ہے۔

یاد رہے آخری قول زیادہ قابل اعتماد ہے اور اس پر عمل کے فوائد کثیر ہیں۔

## (ب) پانچ امور جو موافق فطرت سنت ہیں:

ایک مشہور روایت کے مطابق دس امور ایسے ہیں جو موافق فطرت سنت ہیں اور ان میں سے پانچ حسب ذیل ہیں:

(i) مونچھیں مونڈوانا، (ii) داڑھی بڑھانا، (iii) ناخن ترشوانا، (iv) مسواک کرنا، (v) اعضاء کو تین بار دھونا۔

## (حصہ دوم: سنن ابن ماجہ)

سوال نمبر 4: عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ طَلَبُ الْعِلْمِ فَرِيْضَةٌ عَلٰى كُلِّ مُسْلِمٍ وَوَاضِعُ الْعِلْمِ عِنْدَ غَيْرِ اَهْلِهٖ كَمُقَلِّدِ الْخَنَازِيْرِ الْجَوْهَرَ وَاللُّؤْلُؤَ وَالذَّهَبَ

(الف) حدیث شریف پر اعراب لگائیں اور ترجمہ تحریر کریں؟

(ب) کیا تمام مسلمانوں پر مکمل عالم دین بننا فرض ہے؟ نیز حدیث مذکور میں نااہل سے کون لوگ مراد ہیں؟

### جواب: (الف) اعراب اور ترجمہ حدیث:

نوٹ: اعراب اوپر حدیث پر لگا دیے گئے ہیں جبکہ ترجمہ حسب ذیل ہے:

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علم حاصل کرنا ہر مسلمان پر فرض ہے اور نااہل کو علم سکھانا ایسا ہے جیسے خنزیر کے گلے میں جواہرات، موتیوں اور سونے کا ہار پہنایا جائے۔

### (ب) تمام مسلمانوں کے لیے عالم دین بننے کا حکم:

ضروریات زندگی کے مطابق علم دین حاصل کرنا فرض عین اور تمام علوم اسلامیہ کا حصول فرض کفایہ ہے یعنی محلہ یا گاؤں یا علاقہ میں سے ایک شخص بھی تمام علوم اسلامیہ حاصل کر لیتا ہے تو سب بری الذمہ ہوں گے ورنہ سب گناہگار ہوں گے۔ تاہم زندگی کے جس شعبہ میں کوئی کام کرتا ہو، اس حوالے سے تمام اسلامی احکام سے آگاہ ہونا فرض عین ہے۔

### ''نااہل'' سے مراد:

باشعور، عمل کا ذوق رکھنے والے اور مذہبی ذہن رکھنے والے لوگوں کو علم دین کی تعلیم دینا چاہیے، مگر نااہل لوگوں کو ہرگز ہرگز تعلیم نہیں دینی چاہیے۔ نااہل سے مراد حسب ذیل لوگ ہو سکتے ہیں:

(۱) بدمذہب لوگ، (۲) دینی و مذہبی ذہن نہ رکھنے والے لوگ، (۳) وہ لوگ جن کی بے عملی یقینی ہو، (۴) مذہب و اسلام کی بدنامی کا سبب بننے والے لوگ۔

سوال نمبر 5: ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال ان ھذا الخیر خزائن ولتلک

الخزائن مفاتیح فطوبی لعبد جعله الله مفتاحا للخیر مغلاقا للشر وویل للعبد جعله الله مفتاحا للشر مغلاقا للخیر

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ تحریر کریں اور "مفتاحًا للخیر اور مغلاقا للشر" کی وضاحت کریں؟

(ب) حدیث کی روشنی میں فقیہ اور عابد کا فرق بیان کریں، نیز علم کے لیے نکلنے والے کی فضیلت میں کوئی ایک حدیث بیان کریں؟

## جواب: (الف) ترجمہ حدیث:

بیشک رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: یہ بھلائی خزانوں کی طرح ہوتی ہے اور ان خزانوں کی چابیاں ہوتی ہیں۔ اس شخص کے لیے خوشخبری ہے جسے اللہ تعالیٰ بھلائی کی چابی بنا دے اور برائی کے لیے رکاوٹ بنا دے۔ اس شخص کے لیے ہلاکت ہے جسے اللہ تعالیٰ برائی کی چابی بنا دے اور بھلائی کے لیے رکاوٹ بنا دے۔

## "مفتاحا للخیر" اور "مغلاقا للشر" کی وضاحت:

"مفتاحاً للخیر" کا معنیٰ ہے: بھلائی کی چابی اور "مغلاقاً للشر" کا معنی ہے برائی کا تالا۔ یہاں ان دونوں سے مراد ہے: بہتر انسان وہ ہے جو بھلائی کی چابی ہے اور برائی کا تالا بنے۔ اگر ایک انسان کسی اچھے کام کی بنیاد رکھے گا یعنی وہ خود علم حاصل کرے اور پھر اس پر خود عمل کرے اور دوسروں کو تبلیغ کرے گا تو لوگ اس کے علم سے مستفید ہوں گے اور جہالت سے بچیں گے۔ مطلب یہ ہے کہ وہ خیر اور شر میں امتیاز کرتے ہوں گے۔ اگر ایک شخص کسی گناہ کا مرتکب ہوگا، جو اس کا علم رکھتا ہوگا وہ اسے روکنے کی کوشش کرے گا۔ اسی چیز کو برائی میں رکاوٹ کہا جاتا ہے۔

"مغلاقا للشر" کا معنیٰ ہے: برائی کا تالا۔ اگر کوئی شخص برے کام کی طرف متوجہ ہے تو دوسرا اسے اس چیز سے آگاہ کرے کہ اس کا کوئی فائدہ نہیں ہے، تو یہ برائی کے تالا کے معنیٰ میں ہوگا۔ حدیث کے آخری جملہ کا مطلب بھی یہی ہے۔ جو لوگ ایمان لانے سے پہلے حالت کفر میں بہترین خصائل یعنی شجاعت، سخاوت، اخلاق، دیانتداری اور محبت و مروّت صفات سے متصف تھے۔ تو اسلام لانے کے بعد بھی ان صفات کی بنا پر بہترین قرار دیے گئے ہیں۔ بالکل ایسے ہی جیسے سونا اور چاندی جب تک کان میں پڑے رہتے ہیں وہ خاک میں پڑے رہنے کی وجہ سے اپنی اصل حالت میں رہتے ہیں بلکہ ان کی آب تاب میں اضافہ ہو جاتا ہے، اسی طرح جب تک کوئی آدمی کفر کی ظلمت میں چھپا رہتا ہے تو خواہ وہ کتنا باوقار ہو اس کے اندر کتنی ہی سخاوت ہو، کتنی ہی شجاعت ہو تو اسے برتری حاصل نہیں ہو سکتی مگر جب کفر کے تمام پردوں کو

چاک کر کے ایمان واسلام کی روشنی میں نہ آ جائے' پھر علم دین میں کمال حاصل کرتا ہے اور اپنے آپ کو ریاضت، خود کو مجاہد اور دینی محنت، مشقت کی بھٹیوں کے حوالے کر دیتا ہے۔ اس کے بعد نہ صرف وہ اپنی اصل حالت میں آ جاتا ہے بلکہ علم ومعرفت کی روشنی سے اس کا قلب و دماغ منور ہو جاتا اور وہ عزت کی انتہائی بلندیوں پر جا پہنچتا ہے۔

## (ب) فقیہ اور عابد میں فرق:

فقیہ، عابد سے افضل ہے، کیونکہ عابد کی عبادت سے اس کی ذات کا فائدہ ہے جبکہ فقیہ کی فقاہت سے اس کی ذات اور سب مسلمانوں کا فائدہ ہے۔ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فقیہ اور عابد دونوں میں فرق ظاہر کیا ہے کہ جس طرح میں تم میں سے اس آدمی پر فضیلت رکھتا ہوں جو تم میں سب سے ادنیٰ درجہ کا ہو، اسی طرح فقیہ بھی عابد پر فضیلت رکھتا ہے۔ ظاہر ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو ایک ادنیٰ آدمی پر ایسی فضیلت حاصل ہے جس کا اندازہ لگانا ممکن نہیں ہے۔ اسی طرح فقیہ کو عابد پر جو فضیلت حاصل ہے، اس کا اندازہ لگانا بھی ممکن نہیں ہے۔

## حصول علم کے لیے نکلنے کی فضیلت:

حصول علم کے لیے سفر کرنا واجب ہے، رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: **اطلبوا العلم ولو بالصین** (تم علم حاصل کرو خواہ چین جانا پڑے) حضرت زر بن حبیش رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ میں حضرت صفوان رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر ہوا، انہوں نے آنے کی وجہ دریافت کی تو میں نے عرض کیا: میں حصول علم کی غرض سے حاضر ہوا ہوں۔ حضرت صفوان رضی اللہ عنہ نے بتایا: میں نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے: جو شخص حصول علم کے لیے اپنے گھر سے نکلتا ہے تو فرشتے اپنے نورانی پر اس کے لیے بچھا دیتے ہیں، اس کے اس طرز عمل سے راضی ہوتے ہوئے وہ ایسا کرتے ہیں۔

سوال نمبر 6: **قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من لزم الاستغفار جعل اللہ له من کل هم فرجا ومن کل ضیق مخرجا ورزقه من حیث لا یحتسب**

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں اور خط کشیدہ صیغے بیان کریں؟

(ب) "**کلمتان خفیفتان علی اللسان ثقیلتان فی المیزان حبیبتان الی الرحمن**" ترجمہ کریں اور وہ دونوں کلمے تحریر کریں؟

## جواب: (الف) ترجمہ حدیث:

رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو شخص استغفار کا التزام کرتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس سے ہر غم کو دور کر

دیتا ہے، ہر تنگی میں آسانی فراہم کرتا ہے اور اسے وہاں سے رزق دیتا ہے جو اس کے گمان میں بھی نہیں ہوتا۔

## خط کشیدہ الفاظ کے صیغے:

۱-الاستغفار: یہ فعل ثلاثی مزید صحیح از باب استفعال کا مصدر ہے۔ معافی طلب کرنا، بخشش مانگنا۔
۲-مخرجا: صیغہ واحد مذکر اسم ظرف صحیح از باب نَصَرَ یَنْصُرُ نکلنے کی جگہ، خارج ہونے کی جگہ۔
۳-لا یحتسب: صیغہ واحد مذکر غائب نفی فعل مضارع معروف ثلاثی مزید فیہ از باب افتعال۔ گمان کرنا، خیال کرنا، سوچنا۔

## (ب) ترجمہ عبارت:

دو کلمات ایسے ہیں جو زبان پر آسان ہیں، (مگر) ترازو میں وزنی ہوں گے اور اللہ تعالیٰ کے ہاں بہت پسندیدہ ہیں۔

## دو کلمات:

مذکورہ بالا صفات کے حامل دو کلمات حسب ذیل ہیں:

۱-سُبْحَانَ اللهِ وَبِحَمْدِهٖ
۲-سُبْحَانَ اللهِ الْعَظِيْمِ

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

الاختبار السنوی النهائی تحت اشراف تنظیم المدارس (اهل السنة) باکستان

# الشهادة العالمیة "السنة الثانیة" للطالبات

المو افق سنة ۱۴۴۰ھ/2019ء

## الورقة السادسة: لشرح معانی الآثار

الوقت المحدد: ثلث ساعات　　مجموع الأرقام:۱۰۰

نوٹ:- پہلا سوال لازمی ہے باقی میں سے کوئی دوسوال حل کریں۔

سوال نمبر 1: (i) عن البراء قال كان النبی صلی الله علیه وسلم اذا کبر لافتتاح الصلوة رفع یدیه حتی یکون ابهاماه قریبا من شحمتی اذنیه ثم لایعود

(ii) عن ابی هریرة ان رسول الله صلی الله علیه وسلم کان یرفع یدیه اذا افتتح الصلوة وحین یرکع وحین یسجد

(الف) دونوں احادیث کا ترجمہ کریں اور تشریح اس طرح کریں کہ تطبیق بھی ہو جائے اور مذہب احناف بھی ترجیح پا جائے؟ ۱۰+۱۰=۲۰

(ب) حدیث مذکور کے علاوہ احناف کی مؤید کوئی ایک حدیث لکھیں اور مذکورہ مسئلہ میں امام طحاوی کا قیاسی ونظری استدلال قلمبند کریں؟ ۱۰+۱۰=۲۰

سوال نمبر 2: عن ابی مجلز قال سألت ابن عباس عن الوتر فقال سمعت رسول الله صلی الله علیه وسلم یقول رکعة من آخر اللیل وسألت ابن عمر فقال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم رکعة من آخر اللیل

(الف) روایت پر اعراب لگا کر ترجمہ کریں اور طحاوی کی روشنی میں اس حدیث کا احتمالی مفہوم بیان کریں؟ ۵+۵+۱۰=۲۰

(ب) عندالاحناف وتر کی تین رکعت ہونے پر کوئی ایک حدیث بطور دلیل بیان کریں؟ ۱۰

سوال نمبر 3: (الف) مذہب احناف اور مذہب مخالف کے مطابق حضرت ابوامامہ کے نزدیک وتر کی کتنی رکعتیں ہیں؟ حضرت فاروق اعظم نے حضرت ابوبکر صدیق کی تدفین کے وقت وتر کی کتنی رکعت پڑھی تھیں؟ نیز دن کے وتر کس نماز کو کہتے ہیں؟ ۱۰+۵+۵=۲۰

(ب) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم رات کو کل کتنی رکعتیں پڑھتے تھے؟ تمام رکعتوں کی تقسیم کر کے تین وتر ثابت کریں؟ ۱۰

سوال نمبر 4: عن محمد بن سیرین قال حدثنی مغیرة بن یونس هو ابن جبیر قال سالت عبدالله بن عمر قلت رجل طلق امراته وهی حائض؟ قال اتعرف عبدالله بن عمر فقلت نعم قال فان عبدالله بن عمر طلق امراته وهی حائض فاتی عمر النبی صلی الله علیه وسلم فسأله فامره النبی صلی الله علیه وسلم ان یراجعها ثم یطلقها فی قبل عدتها

(الف) عبارت پر اعراب لگا کر ترجمہ تحریر کریں؟ ۷+۸=۱۵

(ب) اگر کوئی شخص اپنی بیوی کو حیض کی حالت میں طلاق دے اور پھر سنت طریقہ پر طلاق دینا چاہے تو وہ کیا کرے؟ اس بارے مذاہب بیان کرکے بتائیں کہ امام طحاوی کی حمایت کس مذہب کے ساتھ ہے؟ اور ان کی دلیل کیا ہے؟ ۷+۸=۱۵

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

# درجہ عالیہ (برائے طالبات) سال دوم 2019ء

## چھٹا پرچہ: شرح معانی الآثار

سوال نمبر 1: (i) عن البراء قال کان النبی صلی الله علیه وسلم اذا کبر لافتتاح الصلوة رفع یدیه حتی یکون ابهاماه قریبا من شحمتی اذنیه ثم لایعود

(ii) عن ابی هریرة ان رسول الله صلی الله علیه وسلم کان یرفع یدیه اذا افتتح الصلوة وحین یرکع وحین یسجد

(الف) دونوں احادیث کا ترجمہ کریں اور تشریح اس طرح کریں کہ تطبیق بھی ہو جائے اور مذہب احناف بھی ترجیح پا جائے؟

(ب) حدیث مذکور کے علاوہ احناف کی مؤید کوئی ایک حدیث لکھیں اور مذکورہ مسئلہ میں امام طحاوی کا قیاسی ونظری استدلال قلمبند کریں؟

### جواب: (الف) احادیث کا ترجمہ:

(i) حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم آغاز نماز میں تکبیر تحریمہ کہتے وقت رفع یدین کرتے تھے حتیٰ کہ آپ اپنے دونوں انگوٹھوں کو اپنے کانوں کی لو کے قریب لے آتے تھے۔ پھر دوبارہ آپ ایسا نہیں کرتے تھے۔

(ii) حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم اس وقت رفع یدین کرتے تھے جب نماز کا آغاز کرتے، جب رکوع میں جاتے اور جب سجدہ میں جاتے تھے۔

## احناف کا موقف:

نماز میں رفع یدین کے حوالے سے احناف کا موقف یہ ہے کہ صرف تکبیر تحریمہ کے وقت رفع یدین کیا جائے گا، یہی مسنون طریقہ ہے اور اس کے علاوہ ہرگز رفع یدین نہیں کیا جائے گا۔ حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ والی روایت احناف کی مؤید ہے۔

## احادیث میں تطبیق:

مذکورہ بالا روایات میں تعارض ہے، وہ اس طرح کہ حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ کی روایت سے ثابت ہوتا ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم صرف تکبیر تحریمہ کے وقت رفع یدین کرتے تھے اور اس کے بعد نہیں کرتے تھے جبکہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کی روایت سے ثابت ہوتا ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم محض تکبیر تحریمہ کے وقت ہی نہیں بلکہ رکوع جاتے وقت اور سجدہ کرتے وقت بھی رفع یدین کرتے تھے۔

دونوں روایات میں تطبیق کی صورت یہ ہے کہ حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ والی روایت ناسخ اور حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ والی روایت منسوخ ہے۔ اس سے دونوں روایات میں تعارض باقی نہیں رہا اور احناف کے موقف کی تائید ہوگئی۔

## (ب) احناف کے موقف کی مؤید حدیث:

ترک رفع یدین کے حوالے سے احناف کے موقف کی مؤید کثیر احادیث مبارکہ ہیں، جن میں سے ایک حسب ذیل ہے:

**قال ابن مسعود رضی اللہ عنہ الا اصلی بکم صلوٰۃ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فصلی ولم یرفع الا فی اول مرۃ** (جامع ترمذی)

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ انہوں نے کہا: کیا میں تمہیں ایسی نماز نہ پڑھاؤں جو رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم پڑھا کرتے تھے، پھر انہوں نے نماز پڑھائی جس میں آغاز (تکبیر تحریمہ) کے علاوہ رفع یدین نہ کیا تھا۔

## ترک رفع یدین کے مسئلہ میں امام طحاوی رحمہ اللہ تعالیٰ کا قیاسی ونظری استدلال:

بالاتفاق تکبیر تحریمہ کے وقت رفع یدین سنت ہے اور دونوں سجدوں کے درمیان تکبیر کے وقت سنت نہیں ہے۔ رکوع اور سجدہ کی تکبیر کے وقت رفع یدین میں اختلاف ہے۔ تکبیر تحریمہ نماز کا رکن ہے اور دیگر تکبیرات نماز کے ارکان سے نہیں ہے۔ تو نظر کا تقاضا ہے کہ رکوع اور سجدہ کی تکبیرات کو دونوں سجدوں کے درمیان والی تکبیر کے ساتھ لاحق کیا جائے نہ کہ تکبیر تحریمہ کے ساتھ۔

سوال نمبر 2: عَنْ اَبِیْ مُجَلِّزٍ قَالَ سَأَلْتُ ابْنَ عَبَّاسٍ عَنِ الْوِتْرِ فَقَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ رَكْعَةٌ مِنْ آخِرِ اللَّيْلِ وَسَأَلْتُ ابْنَ عُمَرَ فَقَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَكْعَةٌ مِنْ آخِرِ اللَّيْلِ

(الف) روایت پر اعراب لگا کر ترجمہ کریں اور طحاوی کی روشنی میں اس حدیث کا احتمالی مفہوم بیان کریں؟

(ب) عندالاحناف وتر کی تین رکعت ہونے پر کوئی ایک حدیث بطور دلیل بیان کریں؟

## جواب: (الف) اعراب وترجمہ حدیث:

نوٹ: اعراب روایت پر لگا دیے گئے ہیں اور ترجمہ حدیث حسب ذیل ہے:

ابومجلز سے روایت ہے کہ میں نے حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے نماز وتر کے بارے میں دریافت کیا تو انہوں نے بتایا: میں نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا: یہ رات کے آخری حصہ کی ایک رکعت ہے۔ میں نے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے دریافت کیا تو انہوں نے کہا: رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: یہ رات کے آخری حصہ کی ایک رکعت ہے۔

## طحاوی شریف کی روشنی میں اس حدیث کا احتمالی مفہوم:

الوتر رکعۃ کا مطلب یہ ہے کہ پہلے پڑھی گئی دو رکعتوں کے ساتھ ملی ہوئی وتر کی ایک رکعت ہے، گویا اس کا مفہوم۔ بہ اکہ وتر سے ہٹ کر تاویل کا راستہ اختیار کرتے ہوئے یہ معنیٰ اس لیے بیان کیے گئے ہیں تا کہ ان احادیث میں جن سے وتر کے لیے تین رکعتیں پڑھنا ثابت ہے اور ان احادیث میں جن سے وتر کی ایک رکعت کا اثبات ہوتا ہے تطبیق پیدا ہو جائے اور احادیث کے حقیقی معنیٰ و مفہوم میں کوئی تعارض پیدا نہ ہو۔ نماز وتر کے پڑھنے کا مختار اور افضل وقت آخری رات ہے جب تہجد کی نماز پڑھی جائے مگر عام طور سے چونکہ لوگ رات کو تہجد کی نماز کے لیے نہیں اٹھتے، اس لیے عشاء کی نماز کے فوراً بعد ہی نماز وتر پڑھ لی جاتی ہے۔

## (ب) وتر تین رکعت ہونے پر حدیث سے دلیل:

نماز وتر تین رکعت ہونے پر دلیل حسب ذیل حدیث ہے:

**عن ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یوتر بثلاث یقرأ فی الاولیٰ بسبح اسم ربک الاعلیٰ وفی الثانیۃ بقل یا ایھا الکافرون وفی الثالثۃ بقل ھو اللہ احد ولا یسلم الافی اخرھن۔** (سنن نسائی)

حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم وتر تین رکعات پڑھتے تھے، پہلی رکعت میں سَبِّحِ اسْمَ رَبِّكَ الْاَعْلٰی ۝، دوسری رکعت میں قُلْ یٰاَیُّهَا الْكٰفِرُوْنَ ۝ اور تیسری رکعت میں قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۝ کی قرأت کرتے تھے جبکہ سب رکعات کے آخر میں سلام پھیرتے تھے۔

سوال نمبر 3: (الف) مذہب احناف اور مذہب مخالف کے مطابق حضرت ابوامامہ کے نزدیک وتر کی کتنی رکعتیں ہیں؟ حضرت فاروق اعظم نے حضرت ابوبکر صدیق کی تدفین کے وقت وتر کی کتنی رکعت پڑھی تھیں؟ نیز دن کے وتر کس نماز کو کہتے ہیں؟

(ب) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم رات کو کل کتنی رکعتیں پڑھتے تھے؟ تمام رکعتوں کی تقسیم کر کے تین وتر ثابت کریں؟

## جواب: (الف) حضرت ابوامامہ اور حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہما کے وتروں کی تعداد:

نماز وتر کی رکعات کی تعداد میں آئمہ فقہ کا اختلاف ہے اور ہر فریق کی اپنی دلیل ہے۔ حضرت ابوامامہ رضی اللہ عنہ کے نزدیک وتر تین رکعات ہیں، خلیفہ اول امیر المؤمنین حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کی تدفین کے وقت حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ نے وتر تین رکعات پڑھے تھے۔

## دن کے وتر سے مراد:

رات کے وتر تو نماز تہجد کے وقت پڑھے جاتے ہیں یا فرائض عشاء کے بعد ادا کیے جاتے ہیں۔ تاہم دن کے وتر سے مراد نماز مغرب ہے، کیونکہ اس کی رکعات تین ہیں جو دو پر تقسیم نہیں ہوتیں۔

## (ب) آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی رات کی نماز کی رکعات کو تقسیم کر کے تین وتر ثابت کرنا:

حضرت ابوسلمہ بن عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ انہوں نے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے پوچھا کہ رمضان میں رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز کیسی ہوتی تھی؟ تو انہوں نے جواب دیا: رمضان اور غیر رمضان میں آپ گیارہ رکعتوں سے زیادہ نماز ادا نہیں فرماتے تھے، آپ چار رکعت پڑھتے پس ان کے حسن اور طوالت کے بارے میں نہ پوچھو، پھر چار رکعات پڑھتے پس ان کے حسن اور طوالت کے بارے میں نہ پوچھو، پھر تین رکعت پڑھتے۔ آپ فرماتی ہیں کہ میں نے عرض کیا: یارسول اللہ! کیا آپ وتر پڑھنے سے پہلے سوتے ہیں؟ آپ نے فرمایا: اے عائشہ! میری آنکھیں سوتی ہیں اور میرا دل بیدار رہتا

ہے۔(صحیح بخاری)

نوٹ: اس روایت سے ثابت ہوا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نماز تہجد آٹھ (۸) رکعت اور نماز وتر تین رکعت ادا کرتے تھے۔ یہ سال بھر کا آپ کا معمول تھا۔

سوال نمبر 4: عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ سِيْرِيْنَ قَالَ حَدَّثَنِيْ مُغِيْرَةُ بْنُ يُوْنُسَ هُوَ ابْنُ جُبَيْرٍ قَالَ سَأَلْتُ عَبْدَ اللهِ بْنِ عُمَرَ قُلْتُ رَجُلٌ طَلَّقَ امْرَأَتَهُ وَهِيَ حَائِضٌ؟ قَالَ أَتَعْرِفُ عَبْدَ اللهِ بْنَ عُمَرَ فَقُلْتُ نَعَمْ قَالَ فَإِنَّ عَبْدَ اللهِ بْنِ عُمَرَ طَلَّقَ امْرَأَتَهُ وَهِيَ حَائِضٌ فَأَتَى عُمَرُ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَسَأَلَهُ فَأَمَرَهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنْ يُرَاجِعَهَا ثُمَّ يُطَلِّقَهَا فِيْ قَبْلِ عِدَّتِهَا

(الف) عبارت پر اعراب لگا کر ترجمہ تحریر کریں؟

(ب) اگر کوئی شخص اپنی بیوی کو حیض کی حالت میں طلاق دے اور پھر سنت طریقہ پر طلاق دینا چاہے تو وہ کیا کرے؟ اس بارے میں مذاہب بیان کر کے بتائیں کہ امام طحاوی کی حمایت کس مذہب کے ساتھ ہے؟ اور ان کی دلیل کیا ہے؟

## جواب: (الف) عبارت پر اعراب اور ترجمہ:

نوٹ: اعراب حدیث پر لگا دیے گئے ہیں اور ترجمہ حسب ذیل ہے:

حضرت ابن جبیر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے دریافت کیا اور میں نے کہا: ایک شخص اپنی بیوی کو طلاق دے دیتا ہے جبکہ وہ عورت اس وقت حالت حیض میں ہوتی ہے؟ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے فرمایا: کیا تم عبداللہ بن عمر کو جانتے ہو؟ میں نے کہا: ہاں، انہوں نے فرمایا: عبداللہ بن عمر نے اپنی بیوی کو طلاق دے دی تھی جبکہ وہ حالت حیض میں تھی۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور آپ سے اس بارے میں دریافت کیا، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں ہدایت کی وہ اس عورت سے رجوع کرے پھر اس کی عدت سے پہلے اسے طلاق دے۔

## امام طحاوی رحمہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے مذہب کی حمایت اور دلیل:

صورت مسئلہ یہ ہے کہ اگر کوئی شخص حالت حیض میں اپنی بیوی کو طلاق دیتا ہے، تو وہ طلاق واقع ہو جائے گی، ہر چند کہ اچھے لوگوں کے یہاں اسے اچھا نہیں سمجھا جائے گا، مگر اس کے باوجود وقوع طلاق میں کسی بھی طرح کا کوئی شبہ یا شائبہ نہیں ہے۔ تاہم بہتر یہ ہے کہ شوہر طلاق سے رجوع کرے۔

حضرت امام ابو جعفر طحاوی رحمہ اللہ تعالیٰ نے اس مقام پر کسی فقہی مذہب کی حمایت یا مخالفت کیے بغیر

اپنے اجتہاد کی بنیاد پر مؤقف اختیار کیا ہے کہ حالت حیض میں دی گئی طلاق واقع ہو جائے گی۔ انہوں نے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کے واقعہ سے استدلال کیا ہے کہ انہوں نے حالت حیض میں اپنی بیوی کو طلاق دے دی تھی، آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو علم ہونے پر رجوع کرنے کا حکم دیا، پھر رجوع کے بعد انہوں نے اپنی بیوی کو اس وقت طلاق دی جب وہ حالت طہر میں تھی۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆

الاختبار السنوی النهائی تحت اشراف تنظیم المدارس (اهل السنة) باکستان

# الشهادة العالمية "السنة الثانية" للطالبات

## الموافق سنة ۱۴۴۱ھ/2020ء

## الورقة الاولیٰ: لصحیح البخاری

نوٹ: سوال نمبر ا لازمی ہے باقی میں سے کوئی دو سوال حل کریں۔

**سوال نمبر ا:** ان جابر عبدالله الانصاری قال وهو یحدث عن فترة الوحی فقال فی حدیثه بینا انا امشی اذسمعت صوتا من السماء فرفعت بصری فاذا الملك الذی جاء نی بحراء جالس علی کرسی بین السماء والارض فرعبت منه فرجعت فقلت زملونی زملونی فانزل الله تعالی یا ایها المدثر . قم فانذر الی قوله والرجز فاهجر فحمی الوحی و تتابع

(الف) اعراب لگا کر ترجمہ کریں نیز سب سے پہلے نازل ہونے والی آیات مع ترجمہ تحریر کریں؟ ۲۰=۵+۱۵

(ب) وحی نازل ہونے کی کون کون سی کیفیات ہوتی تھیں؟ وحی کی ابتداء کیسے ہوئی؟ نیز آپ صلی اللہ علیہ وسلم غار حرا میں کیا پکا کر لے جایا کرتے تھے اور کب سے جانے لگے؟ وہاں کتنا عرصہ ٹھہرے رہتے؟ ۲۰=۵×۴

**سوال نمبر ۲:** عن انس قال انفجنا ارنبا بمر الظهران فسعی القوم فلغبوا فادرکتها فاخذتها فاتیت بها اباطلحة فذبحها وبعث بها الی رسول الله صلی الله علیه وسلم بورکها او فخذیها قال فخذیها لاشك فیه فقبله قلت واکل منه؟ قال واکل منه ثم قال بعد قبله

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ وتشریح کریں نیز بتائیں کہ گوہ کھانے کا کیا حکم ہے؟ ۲۰=۵+۱۵

(ب) کیا فقیر صدقہ کے طور پر ملنے والی کوئی چیز کسی کو ہدیہ کر سکتا ہے؟ دلیل دیں نیز آپ صلی اللہ علیہ وسلم کون سا ہدیہ کبھی واپس نہیں لوٹاتے تھے؟ ۱۰=۵+۵

**سوال نمبر ۳:** وقال عمر بن عبدالعزیز کانت الهدیة فی زمن رسول الله صلی الله علیه وسلم هدیة والیوم رشوة

(الف) روایت کا ترجمہ وتشریح کریں نیز دلائل سے بیان کریں کہ کب ہدیہ قبول کرنا جائز ہے

اور کب جائز نہیں؟۱۰+۱۰=۲۰

(ب) مشرکین کو ہدیہ دینے اور ان سے لینے کا کیا حکم ہے؟ دونوں صورتوں کو دلیل سے بیان کریں؟۵+۵=۱۰

سوال نمبر۴:(الف) قریش کے مناقب میں کوئی ایک روایت بیان کریں جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو قریش نے گالیاں دیں تو آپ نے ان کو کیا جواب دیا؟ نیز حسنین کریمین میں سے کون سا شہزادہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے جسم کے کس حصہ کا شبیہ تھا؟۵+۵+۵=۱۵

(ب) خاتم النبیین پر کوئی ایک حدیث بیان کریں نیز رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے کون کون سے پانچ نام بتائے ہیں؟۵+۱۰=۱۵

☆☆☆☆☆☆☆

# درجہ عالمیہ (سال دوم) برائے طالبات بابت ۲۰۲۰ء

## پہلا پرچہ: صحیح بخاری

سوال نمبر۱:ان جابر عبداللہ الانصاری قال وھو یحدث عن فترۃ الوحی فقال فی حدیثہ بینا انا امشی اذسمعت صوتا من السماء فرفعت بصری فاذا الملك الذی جاء نی بحراء جالس علی کرسی بین السماء والارض فرعبت منہ فرجعت فقلت زملونی زملونی فانزل اللہ تعالی یا ایھا المدثر . قم فانذر الی قولہ والرجز فاھجر فحمی الوحی و تتابع

(الف) اعراب لگا کر ترجمہ کریں نیز سب سے پہلے نازل ہونے والی آیات مع ترجمہ تحریر کریں؟

(ب) وحی نازل ہونے کی کون کون سی کیفیات ہوتی تھیں؟ وحی کی ابتداء کیسے ہوئی؟ نیز آپ صلی اللہ علیہ وسلم غار حرا میں کیا کرنے جاتے تھے اور کب سے جانے لگے؟ وہاں کتنا عرصہ ٹھہرے رہتے؟

جواب: (الف) اعراب و ترجمہ حدیث: اعراب اوپر حدیث پر لگا دیے گئے ہیں اور ترجمہ حدیث درج ذیل ہے:

بیشک حضرت جابر بن عبداللہ انصاری رضی اللہ عنہ سے منقول ہے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے انقطاع وحی کا ذکر کرتے ہوئے فرمایا: ایک دفعہ میں کہیں جا رہا تھا کہ اس دوران میں آسمان کی طرف سے ایک آواز سنی۔ میں نے نظر اٹھا کر دیکھا، تو اچانک ایک فرشتہ غار حرا میں میرے پاس آیا۔ وہی فرشتہ زمین و آسمان کے درمیان ایک کرسی پر بیٹھا ہوا دکھائی دیا۔ میں اسے دیکھ کر مرعوب ہوا اور وہیں گھر واپس آ گیا (گھر

واپسی پر میں نے خدیجہ سے کہا:) تم مجھے کمبل اوڑھاؤ، تم مجھے کمبل اڑھاؤ (خدیجہ نے مجھے چادر اوڑھنے کے لیے دی، جو میں نے اوڑھ لی، اسی وقت سورہ المدثر کی یہ آیات بطور وحی) اللہ تعالیٰ نے نازل فرمائیں: یاایھا المدثر (اے چادر اوڑھنے والے!) اس ارشاد تک والرجز فاھجر (راوی کا بیان ہے) اس کے بعد نزول وحی کا سلسلہ شروع ہو گیا۔

## نازل ہونے والی پہلی آیات مع ترجمہ:

رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر سب سے پہلے نازل ہونے والی آیات درج ذیل ہیں

اِقْرَاْ بِاسْمِ رَبِّكَ الَّذِیْ خَلَقَ ۔ خَلَقَ الْاِنْسَانَ مِنْ عَلَقٍ ۔ اِقْرَاْ وَرَبُّكَ الْاَكْرَمُ ۔

"پڑھو اپنے رب کے نام سے، جس نے پیدا کیا۔ اس نے پیدا کیا جمے ہوئے خون سے۔ پڑھو، تمہارا رب بڑا کرم والا ہے۔"

## (ب) نزول وحی کی کیفیات:

جب رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے نزول وحی کی کیفیت کے بارے میں سوال کیا گیا، تو آپ نے جواب میں فرمایا۔ وحی کا نزول کبھی گھنٹی کی آواز کی صورت میں ہوا، یہ وحی سب سے زیادہ سخت ہوتی، جب وہ آواز بند ہو جاتی تو میں فرشتہ کی کہی ہوئی باتوں (الفاظ کو) یاد کر لیتا۔ کبھی فرشتہ انسانی شکل میں آتا، وہ مجھ سے گفتگو کرتا اور میں اس کے الفاظ بطور وحی یاد کر لیتا ہوں۔ کبھی آپ خواب میں کچھ امور کی راہنمائی پاتے، بیدار ہونے پر اسی طرح ظہور میں آتا تھا۔

## ابتدائے وحی

حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم غار حراء میں تشریف فرما تھے، اچانک ایک فرشتہ آیا، اس نے عرض کیا۔ پڑھیے! آپ نے فرمایا: میں پڑھنے والا نہیں ہوں۔ اس فرشتے نے آپ کو پکڑ کر اپنے گلے سے لگایا۔ پھر چھوڑ کر کہا: آپ پڑھیں! آپ نے جواب میں فرمایا: میں پڑھنے والا نہیں ہوں۔ اس فرشتے نے دوبارہ آپ کو پکڑ کر اپنے سینے سے لگایا، پھر خوب دبا کر عرض کیا: آپ پڑھیے۔ آپ نے فرمایا: میں پڑھنے والا نہیں ہوں، فرشتے نے تیسری بار یہ عمل دھرایا' پھر اس نے کہا: آپ پڑھیے، اپنے پروردگار کے نام کی برکت سے جس نے پیدا کیا' جس نے انسان کو جمے ہوئے خون سے پیدا کیا۔ پڑھیے! آپ کا رب بڑا کرم والا ہے۔

## غار حراء میں جانے کا زمانہ اور وجہ:

جب رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی عمر مبارک تقریباً چھتیس سال کی ہوئی، تو آپ لوگوں سے الگ تھلگ ہو کر عبادت خداوندی کو ترجیح دینے لگے، آپ اسی مقصد کے لیے غار حراء میں تشریف لے جاتے۔

کئی کئی دن اور راتیں وہاں گزارتے۔ کھانے پینے کی اشیاء بھی ساتھ لے جاتے تھے۔ ان اشیاء کے ختم ہونے پر آپ اپنے گھر واپس تشریف لاتے اور سامان خورد و نوش جمع کر کے پھر وہاں غار حراء میں تشریف لے جاتے۔ چالیس سال کی عمر میں آپ پر پہلی وحی اسی غار میں نازل کی گئی۔

**سوال نمبر۲: عن انس قال انفجنا ارنبا بمر الظهران فسعى القوم فلغبوا فادركتها فاخذتها فاتيت بها اباطلحة فذبحها وبعث بها الى رسول الله صلى الله عليه وسلم بوركها او فخذيها قال فخذيها لاشك فيه فقبله قلت واكل منه؟ قال واكل منه ثم قال بعد قبله**

**(الف) حدیث شریف کا ترجمہ و تشریح کریں نیز بتائیں کہ گوہ کھانے کا کیا حکم ہے؟**

**(ب) کیا فقیر صدقہ کے طور پر ملنے والی کوئی چیز کسی کو ہدیہ کر سکتا ہے؟ دلیل دیں نیز آپ صلی اللہ علیہ وسلم کون سا ہدیہ کبھی واپس نہیں لوٹاتے تھے؟**

## جواب: (الف) ترجمہ حدیث:

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے منقول ہے (مقام) "مرالظہران" میں لوگ ایک خرگوش کو پکڑنے کے لیے بھاگے مگر وہ تھک گئے۔ میں نے اسے پکڑ لیا، پھر میں اسے حضرت ابوطلحہ رضی اللہ عنہ کے پاس لے آیا۔ انہوں نے اسے ذبح کیا، پھر انہوں نے اس کی پشت کا گوشت یا رانوں کا گوشت رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں پیش کیا۔ ایک روایت میں مذکور ہے کہ رانوں کا گوشت پیش کیا گیا، تو آپ نے اسے قبول کیا۔ راوی کا بیان ہے: میں نے اپنے استاد سے سوال کیا: کیا رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اسے کھا بھی لیا تھا؟ تو انہوں نے جواب میں کہا: آپ نے اس گوشت کو کھا بھی لیا تھا۔ ایک روایت میں مذکور ہے۔ آپ نے صرف اسے قبول کیا تھا۔

## تشریح:

اس روایت سے ثابت ہوتا ہے کہ خرگوش کا گوشت کھانا حلال ہے۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ نے مدینہ طیبہ کے قریب مقام "مرالظہران" میں خرگوش کو ملاحظہ کیا۔ وہ کسی کی ملک میں نہیں تھا، گویا وہ جنگل کا خرگوش تھا۔ صحابہ کرام نے بھی اسے پکڑنے کی کوشش کی لیکن وہ اسے پکڑنے میں کامیاب نہ ہو سکے، حضرت انس رضی اللہ عنہ اسے پکڑ کر حضرت ابوطلحہ رضی اللہ عنہ کے پاس لائے، انہوں نے اپنے دست اقدس سے مسنون و شرعی طریقہ سے اسے ذبح کیا۔ پھر اس کی ران کا گوشت رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں پیش کیا جو آپ نے قبول کیا اور ایک روایت میں ہے، آپ نے اسے کھایا بھی تھا۔ اس تفصیل سے ثابت ہوتا ہے کہ خرگوش کھانا حلال و جائز ہے۔

## گوہ کھانے کا حکم:

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کا بیان ہے کہ میری خالہ اُمّ حفیر رضی اللہ عنہا نے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں کچھ پنیر، گھی اور گوہ پیش کیے، آپ نے گھی اور پنیر تو قبول کرلیا مگر گوہ کا گوشت نہ کھایا اور نہ ہی اسے ناپسند کیا۔ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کا بیان ہے کہ گوہ کا گوشت آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے دسترخوان پر رکھا گیا' اگر حرام ہوتا تو آپ کے دسترخوان پر اسے نہ کھایا جاتا۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کے اس قول سے ثابت ہوتا ہے کہ گوہ کھانا حلال ہے، مگر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اسے ناپسندیدگی کی وجہ سے تناول نہ کیا۔

## (ب) صدقہ کے طور پر دی ہوئی چیز کو ہبہ کرنا:

جب کسی حقدار یا غریب آدمی کو بطور صدقہ کوئی چیز پیش کی جائے، وہ اس کا مالک و مختار بن جاتا ہے۔ مالک کو اختیار ہوتا ہے کہ وہ جیسے چاہے اپنی چیز میں تصرف کرے۔ مطلب یہ ہے کہ فقیر کو دی ہوئی چیز، فقیر آگے اس کا صدقہ کرسکتا ہے اور اس کے جواز میں کوئی شک نہیں ہے۔

## دلیل:

اس کے جواز پر دلیل حضرت اُمّ عطیہ رضی اللہ عنہا کی روایت ہے۔ وہ بیان کرتی ہیں رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے پاس تشریف لائے۔ آپ نے دریافت کیا: کیا تمہارے پاس کھانے کی کوئی چیز ہے؟ انہوں نے عرض کیا: نہیں۔ مگر کچھ گوشت ہے اُمّ عطیہ نے بکری کا گوشت بھیجا ہے' جو اس کے پاس بطور صدقہ آیا تھا۔ آپ نے فرمایا: وہ اپنی جگہ پر پہنچ چکا ہے۔

اس روایت و دلیل سے ثابت ہوا کہ بطور صدقہ دی ہوئی چیز کسی کو بطور ہدیہ و تحفہ پیش کی جاسکتی ہے۔

## جس تحفہ کو آپ صلی اللہ علیہ وسلم واپس نہ لوٹاتے تھے:

حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم خوشبو کے عطیہ کو خوش دلی سے قبول کرتے تھے۔ پھر آپ اس تحفہ کو آپ واپس نہیں کرتے تھے۔

**سوال نمبر ۳: وقال عمر بن عبدالعزیز کانت الھدیۃ فی زمن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ھدیۃ والیوم رشوۃ**

**(الف) روایت کا ترجمہ کریں وتشریح کریں نیز دلائل سے بیان کریں کہ کب ہدیہ قبول کرنا جائز ہے اور کب جائز نہیں؟**

**(ب) مشرکین کو ہدیہ دینے اور ان سے لینے کا کیا حکم ہے؟ دونوں صورتوں کو دلیل سے بیان کریں؟**

## جواب: (الف) ترجمہ حدیث:

راوی کا بیان ہے: حضرت عمر بن عبدالعزیز رضی اللہ عنہ سے منقول ہے: حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں ہدیہ ایک تحفہ ہوا کرتا تھا، مگر آج یہ رشوت بن چکا ہے۔

## تشریح:

اس روایت کا مطلب یہ ہے کہ دورِ رسالت میں جو لوگ کوئی چیز کسی کو بطور تحفہ دیتے تھے، اس میں خلوص ومودت مسلم شامل ہوتی تھی۔ یہی وجہ ہے کہ محض تحفہ کی بنیاد پر صحابہ کرام باہم شیر و شکر ہو جایا کرتے تھے۔ مگر آج یعنی دورِ حاضر تو دورِ افتادہ دور ہے۔ قرونِ اولیٰ جیسا جذبہ ایثار نہیں ہے اور نہ وہ مودت ومحبت باقی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ دورِ حاضر میں تحفہ رشوت کی شکل اختیار کر چکا ہے۔ اس روایت میں اسی حقیقت کی طرف اشارہ کیا گیا ہے۔

## ہدیہ قبول کرنا کب جائز اور کب ناجائز؟

ہدیہ دینے اور ہدیہ وصول کرنے کا مقصد باہم محبت ومودت میں اضافہ ہو، تو مسلمانوں کو باہم ایسا تحفہ دینے یا لینے میں کوئی حرج نہیں ہے۔ اسی مقصد کے لیے صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم بھی تحفہ وتحائف دیتے تھے اور لیتے بھی تھے بلکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم بھی تحفہ عنایت کرتے تھے اور لیتے بھی تھے۔ لہٰذا علماء ومشائخ اپنے مریدین اور عقیدت مندوں کو تحائف دیں یا مریدین وعقیدت مند لوگ اپنے مشائخ کو تحائف دیں۔ اسی طرح والدین اپنی اولاد کو یا اولاد اپنے والدین کو تحائف پیش کریں تو یہ سب جائز ہے۔

اگر نوجوان، جوان غیر محرم لڑکی اور لڑکا ایک دوسرے کو تحائف پیش کریں تاکہ ان کی محبت میں اضافہ ہو، ایک دوسرے کے زیرِ بار اور زیرِ احسان رہیں۔ پھر وہ جس طرح باہم چاہیں کریں درمیان میں کوئی چیز رکاوٹ نہ بنے۔ یہ تحفہ حرام ہے، کیوں کہ یہ گناہ کی دعوت دینے کے مترادف ہے۔

کسی شخص کو بطور اہلکار تعینات کیا گیا، تو اسے اپنی خدمات کے دوران کسی سے تحفہ وصول کرنا جائز نہیں ہے۔ جس طرح ایک روایت میں مذکور ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابی کو بطور عامل تعینات کیا کہ وہ صدقہ وصول کرے۔ جب وہ صدقہ وصول کر کے واپس مدینہ طیبہ میں پہنچا تو اس نے کہا یہ صدقہ کا مال ہے۔ جو خزانہ میں جمع کیا جائے اور یہ مال بطور تحائف مجھے ملا ہے۔ جب رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو اس صورتحال کا علم ہوا، تو آپ نے اس سے اظہار ناراضگی کرتے ہوئے فرمایا: اگر تم اپنے گھر بیٹھے رہتے تو کیا تمہیں یہ تحائف حاصل ہو جاتے؟ گویا یہ تحفہ منع ہے۔ اسی طرح فیصلہ کرنے کے دوران کسی قاضی کو تحفہ دینا بھی منع ہے، کیونکہ ایسے تحفہ کا مقصد اپنے حق میں ناجائز فیصلہ کروانا ہوتا ہے۔

## (ب) مشرکین کو ہدیہ دینے اور لینے کا شرعی حکم:

بلاشبہ مشرکین کو ہدیہ یا تحفہ دینا جائز ہے۔ روایت میں مذکور ہے حضرت اسماء بنت ابی بکر رضی اللہ عنہا کا بیان ہے کہ میرے ہاں آئیں، یہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ کی بات ہے، وہ مجھ سے مالی معاونت چاہتی تھیں۔ وہ ایک مشرکہ خاتون تھیں۔ میں نے اس بارے میں حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیا' تو آپ نے فرمایا: تم اپنی والدہ سے اچھا سلوک کرو!

اسی طرح مشرکین سے ہدیہ، یا تحفہ وصول کرنا بھی جائز ہے۔ ایک روایت میں مذکور ہے۔ ''ایلہ'' کے حاکم نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں ایک سفید خچر بطور تحفہ پیش کیا تھا' تو آپ نے اسے ایک چادر بطور تحفہ دی اور وہاں کے سمندر کے علاقہ کی حکومت اس کے نام کر دی تھی۔

**سوال نمبر۴: (الف) قریش کے مناقب میں کوئی ایک روایت بیان کریں جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو قریش نے گالیاں دیں' تو آپ نے ان کو کیا جواب دیا؟ نیز حسنین کریمین میں سے کون سا شہزادہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے جسم کے کس حصہ کا شبیہ تھا؟**

**(ب) خاتم النبیین پر کوئی ایک حدیث بیان کریں نیز رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے کون کون سے پانچ نام بتائے ہیں؟**

## جواب: (الف) قریش کے مناقب میں ایک روایت اور ان کی گالیوں کا جواب:

### (۱) روایت:

حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: یہ معاملہ (یعنی حکومت) قریش میں اس وقت تک باقی رہے گا جب تک ان میں سے دو افراد بھی باقی رہیں گے۔

### (۲) قریش کی گالیوں کا جواب:

قریش رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی مخالفت پر اتر آئے۔ انہوں نے آپ کو گالیاں دیں' تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے یوں جواب دیا گیا: کیا تم لوگ اس بات پر حیران نہیں ہوتے کہ اللہ تعالیٰ نے قریش کے مجھے برا کہنے اور لعنت کرنے کو کس طرح دور کر دیا۔ وہ برا کہتے ہوئے مذمت کرتے ہیں' حالانکہ میں ''محمد'' ہوں۔

## ''حسنین'' کی رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے مشابہت:

حضرات حسنین کریمین میں سے حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ سر سے لے کر ناف تک آپ صلی اللہ

علیہ وسلم کے مشابہ تھے اور حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ ناف سے لے کر قدموں تک آپ کے مشابہ تھے۔

## (ب) ''خاتم النبیین'' پر ایک حدیث:

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے منقول ہے: حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: مجھے تمام انبیاء پر چھ باتوں میں فضیلت دی گئی ہے۔ (۱) مجھے جوامع الکلم دیے گئے۔ (۲) رعب سے میری مدد کی گئی۔ (۳) مالِ غنیمت کو میرے لیے حلال قرار دیا گیا۔ (۴) میرے لیے روئے زمین پاک اور جائے نماز بنائی گئی۔ (۵) میں تمام مخلوق کی طرف نبی بنا کر بھیجا گیا ہوں (۶) مجھ پر انبیاء کا سلسلہ ختم کیا گیا۔ (صحیح مسلم)

## آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پانچ اسماء گرامی:

حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میرے پانچ نام ہیں: (۱) میں محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہوں (۲) میں احمد ہوں (۳) میں ماحی ہوں، اللہ تعالیٰ میرے سبب کفر کو مٹائے گا۔ (۴) میں حاشر ہوں، لوگوں کو میرے قدموں پر جمع کیا جائے گا (۵) میں عاقب ہوں۔

☆☆☆☆☆☆

الاختبار السنوی النهائی تحت اشراف تنظيم المدارس (اهل السنة) باكستان

# الشهادة العالمية "السنة الثانية" للطالبات

## الموافق سنة ۱۴۴۱ھ/ 2020ء

## الورقة الثانية: لصحيح مسلم

نوٹ: سوال نمبر ا لازمی ہے باقی میں سے کوئی دو سوال حل کریں۔

سوال نمبر ا: اذ طلع علينا رجل شديد بياض الثياب شديد سواد الشعر لايرى عليه اثر السفر ولا يعرفه منا احد حتى جلس الى النبى صلى الله عليه وسلم فاسند ركبتيه الى ركبتيه و وضع كفيه على فخذيه وقال يا محمد اخبرنى عن الاسلام فقال رسول الله صلى الله عليه وسلم الاسلام...... قال صدقت قال فعجبنا له يسئله و يصدقه قال فاخبرنى عن الايمان قال......

(الف) حدیث شریف کے مذکورہ حصہ کا ترجمہ کرکے مکمل حدیث جبرئیل تحریر کریں؟ ۱۰+۱۰=۲۰

(ب) ایمان و اسلام کا لغوی و اصطلاحی معنی بیان کریں اور بتائیں کہ ان کے درمیان نسبت کون سی ہے؟ ۶+۴=۱۰

(ج) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اسلام اور ایمان کے بارے میں خبر دیتے ہوئے کون سی چیزوں کا ذکر فرمایا؟ تحریر کریں؟ ۱۰

سوال نمبر ۲: حدثنى ابو ايوب ان اعرابيا عرض لرسول الله صلى الله عليه وسلم وهو فى سفر فاخذ بخطام ناقته او بزمامها ثم قال يا رسول الله او يا محمد اخبرنى بما يقربنى من الجنة ومايا عدنى من النار قال فكف النبى صلى الله عليه وسلم ثم نظر فى اصحابه ثم قال لقد وفق او لقد هدى قال كيف قلت قال فاعاد فقال النبى صلى الله عليه وسلم تعبد الله ولا تشرك به شينا و تقيم الصلاة وتؤتى الزكوة وتصل الرحم، دع الناقة

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں اور "دع الناقة" فرمانے کی وجہ سپرد قلم کریں؟ ۱۰+۱۰=۲۰

(ب) جب نماز و زکوۃ کی طرح حج و روزہ بھی فرض ہے، تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کا ذکر کیوں نہیں فرمایا؟ آپ اس کی وجوہ تفصیلاً تحریر کریں؟ ۱۰

سوال نمبر ۳: حدثنى ابو بردة قال وجع ابو موسى وجعافغشى عليه وراسه فى حجر

امراة من اهله فصاحت امراة من اهله فلم يستطع ان يرد عليها شيئا فلما افاق قال انا بری مما بری منه رسول الله صلی الله عليه وسلم فان رسول الله صلی الله عليه وسلم بری من الصالقة والحالقة والشاقة

(الف) سند اور حدیث شریف پر اعراب لگا کر ترجمہ کریں؟ ۱۰+۱۰=۲۰

(ب) خط کشیدہ کی وضاحت اس طرح کریں کہ نوحہ سے ممانعت واضح ہو جائے؟ ۱۰

سوال نمبر۴: عن سالم عن ابيه قال سئل رسول الله صلی الله عليه وسلم مايلبس المحرم قال لايلبس المحرم القميص ولا العامة ولا البرنس ولا السراويل ولا ثوبامسه ورس ولا زعفران ولا الخفين الا ان لايجد نعلين فليقطعهما حتى يكونا اسفل من الكعبين

(الف) حدیث پر اعراب لگائیں اور سلیس اردو میں ترجمہ کریں؟ ۱۰+۱۰=۲۰

(ب) کیا مذکورہ چیزوں کے استعمال میں مرد وعورت دونوں کے لیے ایک ہی حکم ہے؟ نیز ان سے ممانعت کی حکمت تحریر کریں؟ ۵+۵=۱۰

☆☆☆☆☆☆☆

# درجہ عالمیہ (سال دوم) برائے طالبات بابت ۲۰۲۰ء

## دوسرا پرچہ: صحیح مسلم

سوال نمبر۱: اذ طلع علينا رجل شديد بياض الثياب شديد سواد الشعر لايرى عليه اثر السفر ولا يعرفه منا احد حتى جلس الى النبى صلی الله عليه وسلم فاسند ركبتيه الى ركبتيه و وضع كفيه على فخذيه وقال يا محمد اخبرنى عن الاسلام فقال رسول الله صلی الله عليه وسلم الاسلام...... قال صدقت قال فعجبنا له يسئله و يصدقه قال فاخبرنى عن الايمان قال......

(الف) حدیث شریف کے مذکورہ حصہ کا ترجمہ کر کے مکمل حدیث جبرئیل تحریر کریں؟

(ب) ایمان واسلام کا لغوی واصطلاحی معنی بیان کریں اور بتائیں کہ ان کے درمیان نسبت کون سی ہے؟

(ج) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اسلام اور ایمان کے بارے میں خبر دیتے ہوئے کون سی چیزوں کا ذکر فرمایا؟ تحریر کریں؟

## جواب: (الف) ترجمہ حدیث:

ایک شخص ہمارے پاس آیا جس کا لباس نہایت سفید اور بال نہایت سیاہ تھے اور اس پر سفر کے بھی آثار دکھائی نہیں دیتے تھے۔ ہم سب لوگوں کے لیے وہ آدمی اجنبی تھا۔ وہ شخص آ کر رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے بیٹھ گیا، اس نے اپنے گھٹنے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے گھٹنوں سے ملا دیئے اس نے اپنی ہتھیلیاں اپنے رانوں پر رکھ لیں۔ پھر وہ عرض گزار ہوا: اے محمد! مجھے اسلام کے بارے میں بتائیں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اسلام یہ ہے...... اس شخص نے کہا: آپ نے سچ کہا ہے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: ہم اس شخص کے طرز تکلم سے متعجب ہوئے کہ خود سوال کرتا ہے: پھر تصدیق بھی خود کرتا ہے۔ اس نے پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیا: آپ مجھے ایمان کے بارے میں بتائیں؟ آپ نے فرمایا:......

## مکمل حدیث جبرئیل:

عن عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ قال بینما نحن عند رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ذات یوم اذ طلع علینا رجل شدید بیاض الثیاب شدید سواد الشعر لایری علیہ اثر السفر ولا یعرفہ منا احد حتی جلس الی النبی صلی اللہ علیہ وسلم فاسند رکبتیہ الی رکبتیہ ووضع کفیہ علی فخذیہ وقال یا محمد اخبرنی عن الاسلام قال الاسلام ان تشھدان لا الہ الا اللہ وان محمدا رسول اللہ وتقیم الصلوۃ وتوتی الزکوۃ وتصوم رمضان وتحج البیت ان استطعت الیہ سبیلا قال صدقت فعجبنا لہ یسألہ ویصدقہ قال فاخبرنی عن الایمان قال ان تومن باللہ وملئکتہٖ وکتبہٖ ورسلہٖ والیوم الاخر وتومن بالقدر خیرہ وشرہ قال صدقت قال فاخبرنی عن الاحسان قال ان تعبد اللہ کانك تراہ فان لم تکن تراہ فانہ یراك قال فاخبرنی عن الساعۃ قال ما المسئول عنھا باعلم من السائل قال فاخبرنی عن اماراتھا قال ان تلد الامۃ ربتھا وان تری الحفاۃ العراۃ العالۃ رعاء الشاۃ یتطاولون فی البیان قال ثم انطلق فلبثت ملیا ثم قال لی یا عمر اتدری من السائل قلت اللہ و

رسوله اعلم قال فانه جبرئيل اتاكم يعلمكم دينكم ۔

## (ب) ایمان کا لغوی واصطلاحی معنیٰ:

لفظ ''ایمان'' کا لغوی معنیٰ ہے کسی بات کو دل سے مان لینا۔ اس کا اصطلاحی وشرعی معنیٰ ہے: تمام عقائد اسلامیہ کو دل سے مان لینا یعنی اللہ تعالیٰ کو وحدہ لاشریک، معبود حقیقی، ازلی وابدی، کائنات کا خالق ومالک، آسمانی کتب، تمام انبیاء، جنت ودوزخ، تقدیر، یوم قیامت اور موجود ملائکہ وغیرہ امور کو دل کی گہرائی سے تسلیم کر لینا۔

## اسلام کا لغوی واصطلاحی معنیٰ:

لفظ ''اسلام'' باب افعال کا مصدر ہے، جس کا لغوی معنیٰ ہے تابعداری کرنا، فرمانبرداری کرنا۔ اس کا اصطلاحی وشرعی معنیٰ ہے: اسلامی عبادات واعمال کو تسلیم کرنا اور ان کو معمول بہ بنانا مثلاً نماز، زکوۃ روزہ اور حج وغیرہ کو کمال درجہ سے بجالانا۔

## ایمان اور اسلام میں نسبت:

ایمان اور اسلام میں نسبت کے بارے میں دو اقوال ہیں:

(۱) دونوں کے مابین تساوی کی نسبت ہے۔

(۲) دونوں کے مابین عام خاص مطلق کی نسبت ہے بشرطیکہ دونوں کی تعریف میں فرق کیا جائے۔

## اسلام اور ایمان کے جواب میں فرمائی گئی چیزیں:

رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ''اسلام'' کے جواب میں پانچ امور کا ذکر کیا:

(۱) کلمہ شہادت (۲) نماز (۳) زکوۃ (۴) روزہ (۵) حج۔

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایمان کے جواب میں پانچ امور کا ذکر فرمایا: (۱) اللہ تعالیٰ پر (۲) فرشتوں پر (۳) اللہ تعالیٰ کی ملاقات پر (۴) رسولوں پر (۵) موت کے بعد اٹھنے پر ایمان ویقین ہونا۔

**سوال نمبر۲: حدثني ابو ايوب ان اعرابيا عرض لرسول الله صلى الله عليه وسلم وهو في سفر فاخذ بخطام ناقته او بزمامها ثم قال يا رسول الله او يا محمد اخبرني بما يقربني من الجنة وما يباعدني من النار قال فكف النبي صلى الله عليه وسلم ثم نظر في اصحابه ثم قال لقد وفق او لقد هدى قال كيف قلت قال فاعاد فقال النبي صلى الله عليه وسلم تعبد الله ولا تشرك به شيئا و تقيم الصلاة وتؤتي الزكوة وتصل الرحم، دع الناقة**

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں اور "دع الناقة" فرمانے کی وجہ سپرد قلم کریں؟
(ب) جب نماز و زکوٰۃ کی طرح حج و روزہ بھی فرض ہے، تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کا ذکر کیوں نہیں فرمایا؟ آپ اس کی وجوہ تفصیلاً تحریر کریں؟

## جواب: (الف) ترجمہ حدیث:

حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ سے منقول ہے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کسی سفر پر روانہ ہوئے۔ ایک دیہاتی حاضر خدمت ہوا، وہ آپ کی اونٹنی کی نکیل پکڑ کر عرض گزار ہوا: یا رسول اللہ! آپ مجھے اس چیز کے بارے میں بتائیں، جو مجھے جنت کے قریب اور جہنم سے دور کر دے؟ اس کی یہ بات سن کر آپ ٹھہر گئے اور اپنے صحابہ کرام سے مخاطب ہو کر آپ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ کی طرف سے اس آدمی کو یہ سوال کرنے کی توفیق حاصل ہوئی ہے۔ پھر آپ نے اس آدمی کی طرف چہرہ انور کر کے فرمایا: تم نے کیا کہا تھا؟ اس نے اپنا سوال دوبارہ عرض کیا، تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم اللہ تعالیٰ کی عبادت کرو، اس کے ساتھ کسی کو شریک نہ ٹھہراؤ، نماز ادا کرو، زکوٰۃ دو اور صلہ رحمی کرو۔ اب تم اونٹنی کی نکیل بھی چھوڑ دو۔

## "دع الناقة" فرمانے کی وجہ:

یقیناً حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کسی غزوہ یا کسی اہم فریضہ نبوت کی غرض سے سفر پر روانہ ہونے والے تھے۔ اچانک کسی شخص نے آپ کی سواری کو پکڑ کر روک لیا، پھر آپ کی خدمت میں اپنا سوال عرض کیا، آپ کی طرف سے تسلی بخش جواب دیا گیا۔ اب آپ کی سواری کو پکڑ کر بلاوجہ اہم مقصد میں تاخیر کرنے کا کوئی جواز نہیں بنتا تھا، تو آپ نے اس شخص سے فرمایا: جب تمہیں جواب مل چکا ہے، تو اب ہمارے مقصد کے لیے تاخیر مت کرو، اب ہماری سواری کی نکیل کو بھی چھوڑ دو۔

## (ب) نماز اور زکوٰہ کے ساتھ حج اور روزہ کا ذکر نہ کرنے کی وجوہات:

سائل کے جواب میں رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز قائم کرنے اور زکوٰۃ ادا کرنے کا ذکر کیا مگر آپ نے حج اور روزہ کا ذکر نہ کیا؟ اس کی کئی وجوہات ہو سکتی ہیں، جو درج ذیل ہیں:

(۱) قرآن کریم میں اکثر مقامات پر نماز کے ساتھ صرف زکوٰۃ کا ذکر ہوا ہے۔

(۲) نماز اور زکوٰۃ کی اہمیت زیادہ ہونے کی وجہ سے ان کا ذکر کیا ہو، کیونکہ نماز فرض عین ہے، جو ایک دن میں پانچ بار ادا کی جاتی ہے۔ اور زکوٰۃ میں اپنا بھی فائدہ ہوتا ہے اور اغیار کا بھی۔

(۳) نماز اور زکوٰۃ کی طرح حج اور روزہ کی فرضیت بھی نص قطعی سے ثابت ہے۔ نماز اور زکوٰۃ کے ذکر سے تمام عبادات یعنی حج و روزہ بھی مراد لی گئی ہوں۔

(۴) ممکن ہے کہ سائل، صاحب ثروت ہو۔ نماز کے ساتھ بروقت زکوٰۃ کا بھی ذکر کر دیا۔

**سوال نمبر ۳: حدثني ابو بردة قال وجع ابو موسى وجعافغشي عليه وراسه في حجر امراة من اهله فصاحت امراة من اهله فلم يستطع ان يرد عليها شيئا فلما افاق قال انا برئ مما برئ منه رسول الله صلى الله عليه وسلم فان رسول الله صلى الله عليه وسلم برئ من الصالقة والحالقة والشاقة**

**(الف) سند اور حدیث شریف پر اعراب لگا کر ترجمہ کریں؟**

**(ب) خط کشیدہ کی وضاحت اس طرح کریں کہ نوحہ سے ممانعت واضح ہو جائے؟**

## جواب: (الف) اعراب اور ترجمہ حدیث:

سند اور متن حدیث پر اعراب لگا دیے گئے ہیں اور ترجمہ حدیث درج ذیل ہے:

حضرت ابو بردہ رضی اللہ عنہ سے منقول ہے: حضرت ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سخت مرض کے شکار ہو گئے جس وجہ سے آپ پر بے ہوشی طاری ہو گئی۔ بے ہوشی کی حالت میں ان کا سر اہل خانہ کی کسی عورت کی گود میں تھا۔ ان کے اہل خانہ میں سے ایک خاتون چیخ و پکار کرنے لگی۔ حضرت ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ نے بے ہوشی کی وجہ سے کچھ نہ کہا۔ ہوش میں آنے پر آپ نے فرمایا: میں ان کاموں سے بیزار ہوں۔ جن کاموں سے آپ صلی اللہ علیہ وسلم بیزار ہیں۔ بے شک رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے نوحہ کرنے والی عورت، سر منڈوانے والی عورت اور گریبان پھاڑنے والی عورت سے بیزاری کا اظہار کیا ہے۔

## (ب) خط کشیدہ کی وضاحت:

(۱) الصالقة: صیغہ واحد مونث اسم فاعل بمعنی نوحہ کرنے والی عورت۔

(۲) الحالقة: صیغہ واحد مونث اسم فاعل بمعنی سر منڈوانے والی عورت۔

(۳) الشاقة: صیغہ واحد مونث اسم فاعل گریبان پھاڑنے والی عورت۔

حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے نوحہ کرنے والی، یا سر کے بال کٹوانے والی عورت اور گریبان پھاڑنے والی عورت سے اظہار ناراضگی کرتے ہوئے ان سے بیزاری ظاہر کی ہے بلکہ بعض روایات میں مذکور ہے کہ آپ نے ان پر لعنت فرمائی ہے۔ ایک روایت میں مذکور ہے' جو آدمی منہ پر تھپڑ مارے، گریبان پھاڑے، یا ایام جاہلیت کی مثل چیخ و پکار کرے، وہ ہم میں سے نہیں ہے۔

**سوال نمبر ۴: عن سالم عن ابيه قال سئل رسول الله صلى الله عليه وسلم مايلبس المحرم قال لايلبس المحرم القميص ولا العمامة ولا البرنس ولا السراويل ولا ثوبامسه ورس ولا زعفران ولا الخفين الا ان لايجد نعلين فليقطعهما حتى يكونا اسفل**

من الکعبین

سوال: حدیث پر اعراب لگائیں اور سلیس اردو میں ترجمہ کریں؟

(الف) حدیث پر اعراب لگائیں اور سلیس اردو میں ترجمہ کریں؟

(ب) کیا مذکورہ چیزوں کے استعمال میں مرد و عورت دونوں کے لیے ایک ہی حکم ہے؟ نیز ان سے ممانعت کی حکمت تحریر کریں؟

## جواب: (الف) اعراب برحدیث اور ترجمہ حدیث:

اعراب اوپر لگا دیے گئے ہیں۔ ترجمہ حسب ذیل ہے:

حضرت سالم رضی اللہ عنہ اپنے والد گرامی کے حوالے سے نقل کرتے ہیں: حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں عرض کیا: محرم کس طرح کا لباس زیب تن کرے؟ تو آپ نے جواب میں فرمایا: محرم نہ تو قمیص، نہ عمامہ، نہ ٹوپی، نہ شلوار، ورس اور زعفران سے رنگا ہوا کپڑا زیب تن کرے۔ نہ ہی وہ موزے پہنے مگر جب وہ جوتے نہ پائے تو پھر موزوں کو اوپر سے کاٹ ڈالے، پھر نیچے والے حصے کو پہن لے۔

## (ب) حدیث میں مذکور چیزوں کی ممانعت میں خواتین و حضرات میں فرق:

مذکورہ حدیث میں اشیاء کے استعمال کی ممانعت صرف مردوں کے لیے ہے، خواتین اس سے مستثنیٰ ہیں۔ مرد حضرات سلا ہوا کرتا، عمامہ، سلی ہوئی ٹوپی اور یا کوئی دوسرا سلا ہوا کپڑا زیب تن نہیں کر سکتے، مگر خواتین سلے ہوئے کپڑے استعمال کریں گی، سر کو ڈھانپنے کے لیے چادر اور چہرے کے پردے کے لیے رومال وغیرہ استعمال کریں گی، کیونکہ خواتین کے لیے پردہ ضروری ہے، جو اسی صورت میں ممکن ہو سکتا ہے۔

## ان کپڑوں کی ممانعت میں حکمت

محرم مردوں کے لیے سلے ہوئے کپڑوں کی ممانعت میں کئی ایک حکمتیں ہیں، جو حسب ذیل ہیں:

(۱) سلے ہوئے کپڑوں کی بجائے بغیر سلائی کے کپڑوں میں انکساری زیادہ ہے۔

(۲) بغیر سلائی کے کپڑوں کا استعمال غربت و محتاجی کا مظہر ہے، جو اللہ تعالیٰ کو پسند ہے۔

(۳) بغیر سلائی کے کپڑوں کی کفن کے ساتھ مشابہت ہے۔

☆☆☆☆☆

الاختبار السنوی النهائی تحت اشراف تنظیم المدارس (اهل السنة) باکستان

# الشهادة العالمية "السنة الثانية" للطالبات

## الموافق سنة ۱۴۴۱ھ/ 2020ء

## الورقة الثالثة: لجامع الترمذی

نوٹ: کوئی سے تین سوالات حل کریں۔

سوال نمبر ۱: سئل رسول الله صلی الله علیه وسلم عن قدور المجوس فقال انقوها غسلا واطبخوا فیها ونهی عن کل سبع ذی ناب ۔

(الف) حدیث پاک پر اعراب لگائیں اور ترجمہ کریں؟ نیز قدور المجوس سے متعلق آئمہ کے اقوال لکھیں؟ ۶+۶+۷=۱۹

(ب) پانچ اجزاء کے مختصر جوابات دیں؟ ۵x۳+۵=۱۵

(۱) امام ترمذی کی کوئی سی دو تصانیف کا تعارف لکھیں؟ (۲) اسلوب ترمذی کے کوئی سے دو نکات بیان کریں؟ (۳) الثوم اور الکراث کا مطلب بیان کریں؟ (۴) ترجمہ کریں: اللهم اهلك الجراد اقتل کبارة واهلك صغارة (۵) "حباری" کسے کہتے ہیں؟ (۶) الحلواء اور العسل میں فرق بیان کریں؟

سوال نمبر ۲: (الف) "خمر" کی تعریف اور حکم تحریر کریں؟ نیز "کل مسکر خمر" کی وضاحت کریں؟ ۱۲

(ب) منشیات کے طبی ومعاشرتی نقصانات بیان کریں؟ ۸

(ج) "نبیذ تمر" اور "نبیذ عنب" کسے کہتے ہیں؟ اور ان کا کیا حکم ہے؟ ۱۳

سوال نمبر ۳: ان ناسا من عرینة قدموا المدینة ،فاجتووها فبعثهم رسول الله فی اهل الصدقة، وقال اشربوا من البانها و ابوالها ۔

(الف) اعراب لگائیں اور ترجمہ کریں؟ نیز خط کشیدہ کی صرفی تحقیق کریں؟ ۱۳

(ب) دلائل کے ساتھ ذکر کریں کہ نجس چیزوں سے علاج جائز ہے یا نہیں؟ اگر نا جائز ہے تو حدیث مذکور کی کیا توجیہ ہوگی؟ ۱۰+۵=۱۵

(ج) وضاحت کریں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عرینہ والوں کی آنکھیں پھوڑنے کا حکم کیوں دیا تھا؟ ۵

سوال نمبر۴: شمائل ترمذی کی روشنی میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا حسن و جمال، خصوصاً ابرو شریف، دندان مبارک، زلف اقدس اور قد شریف کے اوصاف تحریر کریں؟ ۳۳

☆☆☆☆☆☆☆

# درجہ عالمیہ (سال دوم) برائے طالبات بابت ۲۰۲۰ء

## تیسرا پرچہ: جامع ترمذی

**سوال نمبر۱: سئل رسول الله صلى الله عليه وسلم عن قدوز المجوس فقال انقوها غسلا واطبخوا فيها ونهى عن كل سبع ذى ناب .**

**(الف) حدیث پاک پر اعراب لگائیں اور ترجمہ کریں؟ نیز قدور المجوس سے متعلق آئمہ کے اقوال لکھیں۔**

**(ب) پانچ اجزاء کے مختصر جوابات دیں؟**

**(۱) امام ترمذی کی کوئی سی دو تصانیف کا تعارف لکھیں؟ (۲) اسلوب ترمذی کے کوئی سے دو نکات بیان کریں؟ (۳) الثوم اور الکراث کا مطلب بیان کریں؟ (۴) ترجمہ کریں: اللهم اهلك الجراد اقتل كبارة واهلك صغارة (۵) ''حباری'' کسے کہتے ہیں؟ (۶) الحلواء اور العسل میں فرق بیان کریں؟**

### جواب: (الف) اعراب بر حدیث و ترجمہ:

اعراب اوپر لگا دیے گئے ہیں اور ترجمہ درج ذیل ہے: حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم سے مجوسیوں کی ہنڈیوں کے بارے میں دریافت کیا گیا تو آپ نے جواب میں فرمایا: تم انہیں دھو کر پاک کر لو اور پھر تم ان کے اندر کھانا پکالو۔ آپ نے ہر کچلی والے درندے سے منع کیا ہے۔

### قدور المجوس کے حوالے سے اقوال آئمہ:

اس حوالے سے تین اقوال ہیں:

(۱) انہیں استعمال میں ہرگز نہ لایا جائے بلکہ انہیں ضائع کر دیا جائے۔

(۲) قدور کو خوب دھو کر استعمال میں لانا جائز ہے۔

(۳) قدور کو عند الضرورت دھو کر استعمال میں لایا جائے یعنی جب متبادل قدور موجود نہ ہوں ورنہ انہیں مکمل طور پر ضائع کر دیا جائے۔

## (ب) اجزاء کے مختصر جوابات:

### (۱) امام ترمذی رحمہ اللہ تعالیٰ کی دو تصانیف کے نام:

(۱) کتاب العلل (۲) کتاب التاریخ

### (۲) اسلوب ترمذی کے دو نکات:

(۱) امام ترمذی نے اپنی "جامع ترمذی" میں ایسی حدیث وارد کرنے کا التزام کیا ہے، جو کسی نہ کسی امام کا مذہب ہوتی ہے۔

(۲) امام ترمذی رحمہ اللہ تعالیٰ حدیث نقل کرنے کے بعد، اس حوالے سے مذاہب آئمہ کے اقوال نقل کرتے ہیں۔

### (۳) مطالب ومعانی:

"الثوم" کا معنی ہے لہسن۔ الکراث کا معنی: گندنے۔

### (۴) ترجمہ دعا:

اے اللہ! تو ٹڈیوں کو ہلاک کردے، بڑی ٹڈیوں کو ماردے اور چھوٹی ٹڈیوں کو ہلاک کردے۔

### (۵) حباریٰ کا مطلب:

لفظ "حباریٰ" کا معنی ہے: سرخاب، یہ ایک پرندے کا نام ہے۔

### (۶) "الحلواء" اور "العسل" میں فرق:

لفظ "الحلواء" سے مراد ہر میٹھی چیز ہے۔ لفظ "العسل" سے مراد "شہد" ہے۔ مخصوص مکھیاں جن کو شہد کی مکھیاں کہا جاتا ہے، وہ مختلف پھلوں اور پھولوں کا رس چوس کر اپنے چھتہ میں اگل دیتی ہیں۔ اس کا ذائقہ چینی کی مثل میٹھا ہوتا ہے۔

**سوال نمبر۲: (الف) "خمر" کی تعریف اور حکم تحریر کریں؟ نیز "کل مسکر خمر" کی وضاحت کریں؟**

**(ب) منشیات کے طبی ومعاشرتی نقصانات بیان کریں؟**

**(ج) "نبیذ تمر" اور "نبیذ عنب" کسے کہتے ہیں؟ اور ان کا کیا حکم ہے؟**

## جواب: (الف) "خمر" کی تعریف وحکم:

"خمر" سے ایسی شراب مراد ہے، جو انگور کے کچا پانی کو جب آگ پر خوب جوش دیا جائے وہ جھاگ چھوڑ

دینے سے تیار ہوتی ہے اور یہ نشہ آور ہو جاتی ہے۔

## حکم:

خمر کا استعمال حرام ہے۔

## "کل مسکر حرام" کی وضاحت:

ہر نشہ آور چیز حرام ہے: اس کی حرمت متعدد روایات میں بیان کی گئی ہے۔ حضرت نافع رضی اللہ عنہ سے منقول ہے: حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ہر نشہ آور چیز خمر ہے اور ہر نشہ آور چیز حرام ہے۔ جو شخص دنیا میں خمر پیے گا' وہ آخرت میں اس سے محروم رہے گا۔

## (ب) منشیات کے طبی و معاشرتی نقصانات

منشیات کے عادی لوگ ابتلاء میں سکون محسوس کرتے ہیں مگر بعد میں نشہ دستیاب نہ ہونے کی صورت میں وہ اپنے گھر کی اشیاء یعنی برتن اور کپڑے بلکہ گھر تک فروخت کرنے سے باز نہیں آتے۔ وہ جسمانی طور پر کمزور، سر میں درد، جسم میں شدید تکالیف، عدم احساس اور کثرت کا شکار ہو جاتے ہیں۔

معاشرے میں ایسے لوگوں کا مقام گر جاتا ہے، لوگ ان سے احتراز کرتے ہیں، ان کے ساتھ مل جل کر رہنے سے گھن کرتے، ان کا مذاق اڑایا جاتا ہے اور انہیں پاگل جیسے القاب سے نوازا جاتا ہے۔

## مزید برایں:

(۱) انسانی صحت کا متاثر ہونا۔

(۲) ذہن اور نفسیات پر برا اثر پڑنا۔

(۳) نظام انہظام کا تباہ ہونا۔

(۴) کینسر جیسی موذی بیماری کا شکار ہونا۔

(۵) زندگی جیسی اعلیٰ نعمت سے ہاتھ دھونا۔

## معاشرتی نقصانات:

(۱) معاشرے سے رابطہ ختم ہونا۔

(۲) گھر بار، ماں باپ اور رشتہ داروں سے تعلق ختم ہونا۔

(۳) معاشرے میں تذلیل کا باعث بننا۔

(۴) زندگی کے اصل مقاصد سے دور ہونا۔

(۵) کامیابی وکامرانی سے محروم ہونا۔

## (ج) ''نبیذ تمر'' اور ''نبیذ عنب'' اور ان کا حکم:

''نبیذ تمر'' کا مطلب ہے: کھجور کی نبیذ یعنی مشروب میں کھجوریں ڈالی جائیں' جس سے پانی میٹھا ہو جائے گو شیریں مشروب کی شکل بن جاتا ہے۔

حکم ''نبیذ تمر'': نشہ آور ہونے سے پہلے اس کا استعمال جائز ہے اور نشہ آور ہونے کے بعد اس کا پینا حرام ہے' کیونکہ اس صورت میں یہ ''کل مسکر حرام'' کے زمرے میں آجائے گی۔ ''نبیذ عنب'' سے مراد ''انگور کی نبیذ'' ہے۔ اس کا حکم بھی ''نبیذ تمر'' والا ہے۔

سوال نمبر۳: اِنَّ نَاسًا مِّنْ عُرَیْنَةَ قَدِمُوا الْمَدِیْنَةَ ،فَاجْتَوَوْهَا فَبَعَثَهُمْ رَسُوْلُ اللّٰهِ فِیْ اِبِلِ الصَّدَقَةِ، وَقَالَ اِشْرَبُوْا مِنْ اَلْبَانِهَا وَ اَبْوَالِهَا .

(الف) اعراب لگائیں اور ترجمہ کریں؟ نیز خط کشیدہ کی صرفی تحقیق کریں؟

(ب) دلائل کے ساتھ ذکر کریں کہ نجس چیزوں سے علاج جائز ہے یا نہیں؟ اگر نا جائز ہے' تو حدیث مذکور کی کیا توجیہ ہوگی؟

(ج) وضاحت کریں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عرینہ والوں کی آنکھیں پھوڑنے کا حکم کیوں دیا تھا؟

## جواب: (الف) اعراب و ترجمہ:

اعراب اوپر لگا دیے گئے ہیں اور ترجمہ درج ذیل ہے:

قبیلہ عرینہ کے (چند) لوگ مدینہ منورہ میں آئے۔ مدینہ طیبہ کی آب و ہوا انہیں موافق نہ آئی۔ اس لیے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں صدقہ کے اونٹوں کے پاس بھیج دیا اور انہیں حکم دیا کہ وہ لوگ ان (اونٹوں) کا دودھ اور پیشاب پئیں۔

## خط کشیدہ کی صرفی تحقیق:

قَدِمُوْا: صیغہ جمع مذکر غائب فعل ماضی مثبت معروف ثلاثی صحیح از باب سَمِعَ یَسْمَعُ شہر میں آنا۔

فَاجْتَوَوْا: صیغہ جمع مذکر غائب فعل ماضی معروف ثلاثی مزید فیہ از باب افتعال۔ پیٹ میں تکلیف محسوس کرنا، نظام ہضم خراب ہونا۔

## (ب) نجس چیزوں سے علاج کا مسئلہ:

فقہاء احناف ہر قسم کے پیشاب کو نجس قرار دیتے ہیں مگر ضرورت کے تحت اسے جائز قرار دیتے ہیں۔

کیا یہ اضطراری حالت مراد ہوگی؟ اگر جواب ہاں میں ہے تو ہم جانتے ہیں کہ حدیث کے مطابق تمام مدینہ طیبہ میں یہ وبا (بیماری) پھیلی ہوئی تھی تو باقی لوگوں نے جس طرح علاج کیا ہوگا، ان لوگوں کا علاج بھی اسی طریقہ سے ہونا چاہیے تھا؟ اگر ان لوگوں کے لیے حلال طریقہ علاج موجود نہیں تھا، تو ان کے لیے اضطراری حالت پیدا ہوگئی تھی۔ تو باقی مدینہ کے لوگوں کے لیے ضطرار کی حالت نہیں تھی۔

علامہ خطابی کہتے ہیں کہ ہر انسان کا عالج اس کی عادات کے مطابق کرنا چاہیے، کیونکہ وہ لوگ گنوار اور جنگلی تھے، ان کی عادت تھی کہ اونٹنیوں کا پیشاب اور دودھ پی لیتے تھے، وہ جنگلوں میں رہنے والے تھے، جب وہ شہر میں آئے تو نامناسب آب و ہوا کی وجہ سے بیمار ہوگئے۔ اس لیے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی مانوس اور مزاج کے مطابق غذا کی ہدایت تجویز فرمائی تھی۔

## (ج) اہل عریفہ کی آنکھیں پھوڑنے کے حکم دینے کی وجہ:

یہ بات تو روز روشن کی طرح عیاں ہے کہ اہل عرینہ غیر مہذب، جنگلی اور غیر تربیت یافتہ لوگ تھے۔ وہ نجس اشیاء سے علاج کرنے کے بھی عادی تھے۔ الطیبات للطیبین و الخبیثات للخبیثین کے مطابق آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے لیے نجس اور پاک دونوں یعنی پیشاب اور دودھ سے علاج تجویز کیا۔ ان لوگوں نے صدقہ کے اونٹوں کے چرواہوں کو نہایت بے دردی سے قتل کر دیا اور اونٹوں کو ہنکا کر لے گئے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے تعاقب کے لیے لوگوں کو روانہ کیا۔ وہ پکڑ لیے گئے، مسلمانوں کو شہید کرنے کے عوض انہیں بھی بے دردی سے ہلاک کرنے کا حکم دیا گیا تا کہ آئندہ کسی منافق کو مسلمانوں کے خلاف ایسی حرکت کرنے کی جرأت ہو۔ تاریخ میں اسے کہتے ہیں: جیسا کرو گے ویسا بھرو گے۔

**سوال نمبر۴: شمائل ترمذی کی روشنی میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا حسن و جمال، خصوصاً ابرو شریف، دندان مبارک، زلف اقدس اور قد شریف کے اوصاف تحریر کریں؟**

## جواب: آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا حسن و جمال:

حضرت جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے: میں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو چودھویں رات میں دیکھا جبکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے سرخ حلہ زیب تن کیا ہوا تھا۔ میں کبھی آپ کو دیکھتا اور کبھی چاند کو، آپ میرے نزدیک چاند سے زیادہ حسین تھے۔

## ابرو شریف کے اوصاف:

حضرت سماک بن حرب رضی اللہ عنہ کا بیان ہے: میں نے حضرت جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ کو بیان کرتے ہوئے سنا: آپ صلی اللہ علیہ وسلم کشادہ چہرہ بڑی آنکھوں اور پتلی ایڑیوں کے مالک تھے۔

## دندان مبارک کے اوصاف:

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کا بیان ہے: رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے دانت مبارک کشادہ تھے جب آپ گفتگو کرتے تو یوں محسوس ہوتا جیسے آپ کے سامنے والے دانتوں سے نور کی لہر نکل رہی ہے۔

## زلف اقدس اور قد شریف کے اوصاف:

حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ کا بیان ہے: میں نے سرخ حلہ میں لمبے بالوں والا کوئی شخص آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے زیادہ خوبصورت نہیں دیکھا۔ آپ کے بال مبارک کندھوں تک آتے تھے۔ آپ کے دونوں کندھوں کے درمیان فاصلہ تھا۔ آپ چھوٹے قد کے مالک بھی نہیں تھے اور طویل بھی نہیں تھے۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆

الاختبار السنوی النھائی تحت اشراف تنظیم المدارس (اھل السنة) باکستان

# الشهادة العالمية "السنة الثانية" للطالبات

المو افق سنة ۱۴۴۱ھ/ 2020ء

## الورقة الرابعة: لسنن ابی داؤد

نوٹ: پہلا سوال لازمی ہے باقی میں سے کوئی دو سوال حل کریں۔

سوال نمبر۱: عن ابی هريرة ان رسول الله صلى الله عليه وسلم قال اذا مات الانسان انقطع عمله الا من ثلثة اشياء من صدقة جارية او علم ينقفع به او ولد صالح يدعو له

(۱) حدیث کا ترجمہ کریں اور "یدعو لہ" کی قید لگانے کا فائدہ تحریر کریں؟ ۱۰+۱۰=۲۰

(۲) کیا وارث کے لیے وصیت کرنا جائز ہے؟ حدیث مبارک کی روشنی میں جواب دیں۔ ۱۰

(۳) صدقہ خیرات وغیرہ کر کے اس کا ثواب مرنے والوں کی روح کو پہنچانا کیسا ہے؟ اپنا موقف دلائل کے ساتھ ثابت کریں۔ ۱۰

سوال نمبر۲: عن ابی هريرة قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم من حلف وقال فی حلفه واللات فليقل لا اله الا الله ومن قال لصاحبه تعال اقامرك فليتصدق بشیء

(۱) حدیث شریف پر اعراب لگائیں؟ سلیس اردو میں اس کا ترجمہ کریں؟ ۱۰+۱۰=۲۰

(۲) کیا غیر اللہ کی قسم اٹھانا جائز ہے؟ احادیث مبارکہ کی روشنی میں اپنا موقف تحریر کریں؟ ۱۰

سوال نمبر۳: عن ابن عباس قال جاء رجل الى النبى صلى الله عليه وسلم فقال يا رسول الله ان اختى نذرت ان تحج ماشية فقال النبى صلى الله عليه وسلم ان الله لا يصنع بشقاء اختك شيئا فلتحج راكبة ولتكفر يمينها

(۱) حدیث کا ترجمہ کریں؟ خط کشیدہ کے صیغے لکھیں نیز حدیث کی تشریح و توضیح اس طرح کریں کہ مفہوم واضح ہو جائے۔ ۶+۶+۸=۲۰

(۲) جن الفاظ کے ساتھ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اکثر قسم اٹھایا کرتے تھے ان میں سے کوئی دو طرح کے الفاظ احادیث مبارکہ کی روشنی میں لکھیں؟ ۱۰

سوال نمبر۴: عن عمير بن هانی قال سمعت عبدالله بن عمر يقول كنا قعودا عند رسول الله صلى الله عليه وسلم فذكر الفتن فاكثر فی ذكرها حتى ذكر فتنة الاحلاس فقال قائل يا رسول الله وما فتنة الاحلاس قال هرب و حرب

(ا) حدیث کا ترجمہ کر کے وضاحت اس طرح کریں کہ مفہوم حدیث اور خط کشیدہ کا معنی واضح ہو جائے؟ ۱۰+۱۰=۲۰

(۲) حدیث شریف کی روشنی میں "فتنة السراء" اور "فتنة الدهيماء" کی وضاحت کریں؟ ۵+۵=۱۰

☆☆☆☆☆☆☆

# درجہ عالیہ (سال دوم) برائے طالبات بابت ۲۰۲۰ء

## چوتھا پرچہ: سنن ابی داؤد

**سوال نمبر۱: عن ابی ھریرة ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال اذا مات الانسان انقطع عملہ الا من ثلثة اشیاء من صدقة جاریة او علم ینتفع بہ او ولد صالح یدعو لہ**

**(۱) حدیث کا ترجمہ کریں اور "یدعو لہ" کی قید لگانے کا فائدہ تحریر کریں؟**

**(۲) کیا وارث کے لیے وصیت کرنا جائز ہے؟ حدیث مبارک کی روشنی میں جواب دیں۔**

**(۳) صدقہ خیرات وغیرہ کرکے اس کا ثواب مرنے والوں کی روح کو پہنچانا کیسا ہے؟ اپنا موقف دلائل کے ساتھ ثابت کریں۔**

### جواب: (۱) ترجمہ حدیث:

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے: حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جب انسان مرجاتا ہے، تو اس کے عمل کا سلسلہ منقطع ہوجاتا ہے، سوائے تین اعمال کے: (۱) صدقہ جاریہ (۲) وہ علم جس سے فائدہ حصال کیا جائے۔ (۳) نیک لڑکا جو اس کے لیے دعا کرے۔

### "یدعو لہ" کی قید کا فائدہ:

حدیث مذکور میں تیسرے عمل کے ساتھ "یدعو لہ" کی قید لگانے کا مطلب یہ ہے کہ والدین بالخصوص والد اپنی اولاد کو علوم اسلامیہ کا ماہر بنائے۔ ممتاز عالم دین بنائے، باعمل بنائے، اس کی تعلیم و تربیت کی طرف خصوصی توجہ دے۔ اس کی وفات کے بعد وہ نیک اور صالح لڑکا والدین کے حق میں دعا کرے، تو یہ دعا والدین کے لیے نیکی پہنچنے کا باعث بنے گی۔ اس نیک لڑکے کے لیے صحیح العقیدہ سنی، عاشق رسول اور با ادب ہونا بھی ضروری ہے۔ اس کے برعکس جاہل تو ہرگز ہرگز دعا نہیں کرے گا۔

### (۲) وارث کے حق میں وصیت کرنا ناجائز ہونا:

قریب المرگ کے لیے جائز ہے کہ اپنے ترکہ میں سے ثلث کی وصیت کرسکتا ہے، لیکن یہ وصیت وارث کے حق میں کرنا جائز نہیں ہے۔ اس پر دلیل یہ روایت ہے: حضرت ابوامامہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے: میں نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا: اللہ تعالیٰ نے ہر حقدار کو اس کا حق دے دیا ہے۔ اس لیے وارث کے لیے وصیت نہیں ہے۔

## (۳) صدقہ وخیرات کا مرحومین کے لیے ایصال ثواب جائز:

بلاشبہ صدقہ وخیرات کا اپنے مرحومین کو ایصال ثواب کرنا جائز ہے۔

دلائل: اس کے دلائل درج ذیل ہیں:

(۱) حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کا بیان ہے: ایک خاتون نے عرض کیا: یارسول اللہ! میری والدہ کا اچانک انتقال ہوگیا ہے۔ اگر ایسا نہ ہوتا تو وہ کچھ صدقہ کرتی، کچھ عطا کرتی، تو کیا یہ بات جائز ہوگی کہ میں ان کی طرف سے صدقہ کروں؟ آپ نے جواب میں فرمایا: ہاں، تم ان کی طرف سے صدقہ کرو۔

(۲) حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کا بیان ہے: ایک شخص نے عرض کیا: یارسول اللہ! اس کی والدہ کا انتقال ہوگیا ہے: اگر میں ان کی طرف سے صدقہ کروں تو انہیں نفع پہنچے گا؟ آپ نے جواب میں فرمایا: ہاں۔ اس نے دریافت کیا: میرے پاس ایک باغ ہے میں آپ کو گواہ بناتا ہوں کہ میں نے اسے ان کی طرف سے صدقہ کیا۔

**سوال نمبر۲: عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مَنْ حَلَفَ وَقَالَ فِیْ حَلْفِهٖ وَاللَّاتِ فَلْیَقُلْ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَمَنْ قَالَ لِصَاحِبِهٖ تَعَالَ اُقَامِرْكَ فَلْیَتَصَدَّقْ بِشَیْءٍ**

**(۱) حدیث شریف پر اعراب لگائیں۔ سلیس اردو میں اس کا ترجمہ کریں؟**

**(۲) کیا غیر اللہ کی قسم اٹھانا جائز ہے؟ احادیث مبارکہ کی روشنی میں اپنا مؤقف تحریر کریں؟**

## جواب: (۱) اعراب بر حدیث وترجمہ:

اعراب اوپر لگادیے گئے ہیں۔ ترجمہ حدیث درج ذیل ہے۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے منقول ہے۔ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو شخص قسم اٹھاتے ہوئے یوں کہے: لات کی قسم! تو اسے لا الہ الا اللہ پڑھنا چاہیے۔ جو شخص اپنے ساتھیوں سے کہے: تم آؤ! میں تمہارے ساتھ جوا کھیلتا ہوں، تو اسے صدقہ کرنا چاہیے۔

## (۲) غیر اللہ کی قسم اٹھانا منع:

بلاشبہ غیر اللہ کی قسم اٹھانا منع ہے۔ اس پر دلائل درج ذیل ہیں:

(۱) حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے منقول ہے: حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم اپنے باپ دادا کی اور اپنی ماؤں کی قسم نہ اٹھاؤ اور نہ ہی تم بتوں کی قسم اٹھاؤ۔ تم قسم صرف اللہ تعالیٰ کے نام کی اٹھاؤ اور اللہ تعالیٰ کے نام کی قسم بھی تم اس وقت اٹھاؤ جب تم سچے ہو۔

(۲) حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے منقول ہے: حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا بیان ہے: حضور اقدس

صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو پایا کہ وہ چند سواروں کے درمیان تھے اور اپنے والد گرامی کے نام کی قسم اٹھا رہے تھے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اللہ تعالیٰ نے تمہیں اس بات سے منع کیا ہے کہ تم اپنے باپ دادا کی قسم اٹھاؤ۔ جس نے قسم اٹھانی ہو وہ اللہ کے نام کی قسم اٹھائے یا پھر خاموش رہے۔

(۳) حضرت عبیدہ بن جراح رضی اللہ عنہ سے منقول ہے: حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما نے ایک شخص کو یہ قسم اٹھاتے ہوئے سنا: کعبہ کی قسم! تو حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما نے اس سے فرمایا: میں نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا' جو شخص اللہ تعالیٰ کے سوا کسی دوسرے کی قسم اٹھائے' اس نے شرک کیا۔

**سوال نمبر۳: عن ابن عباس قال جاء رجل الی النبی صلی اللہ علیہ وسلم فقال یا رسول اللہ ان اختی لنذرت ان تحج ماشیۃ فقال النبی صلی اللہ علیہ وسلم ان اللہ لا یصنع بشقاء اختک شیئا فلتحج راکبۃ ولتکفر یمینھا**

**(۱) حدیث کا ترجمہ کریں؟ خط کشیدہ کے صیغے لکھیں نیز حدیث کی تشریح وتوضیح اس طرح کریں کہ مفہوم واضح ہو جائے؟**

**(۲) جن الفاظ کے ساتھ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اکثر قسم اٹھایا کرتے تھے' ان میں سے کوئی دو طرح کے الفاظ احادیث مبارکہ کی روشنی میں لکھیں؟**

## جواب: (۱) ترجمہ حدیث:

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کا بیان ہے: ایک شخص رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا' اس نے عرض کیا: یا رسول اللہ! میری بہن نے یہ نذر مانی ہے: وہ پیدل حج کے لیے جائے گی' آپ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ تمہاری بہن کے مشقت میں مبتلا ہونے کا کوئی اجر نہیں دے گا۔ اسے سوار ہو کر حج ادا کرنا چاہیے اور اپنی قسم کا کفارہ دینا چاہیے۔

## خط کشیدہ صیغے:

فلتحج: صیغہ واحد مونث غائب فعل امر ثلاثی مجرد مضاعف از باب نَصَرَ یَنْصُرُ۔ حج کرنا۔

لتکفر: صیغہ واحد مونث غائب فعل امر معروف ثلاثی مجرد صحیح از باب نَصَرَ یَنْصُرُ کفارہ دینا۔

## تشریح وتوضیح

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے منقول ہے: حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک بوڑھے شخص کو اپنے بیٹوں کے سہارے چلتے ہوئے دیکھا' تو آپ نے دریافت کیا: اسے کیا ہوا ہے؟ اس کے بیٹوں نے جواب میں عرض کیا: یا رسول اللہ! اس نے (پیدل چلنے کی) نذر مانی تھی' آپ نے فرمایا: اے بوڑھے! سوار ہو جاؤ۔

اللہ تعالیٰ تجھ سے اور تیری نذر سے بھی بے پرواہ ہے۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے منقول ہے: حضرت عقبہ بن عامر رضی اللہ عنہ کی بہن نے نذر مانی کہ وہ پیدل حج کرے گی، حالانکہ وہ اس کی طاقت نہیں رکھتی تھی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: بلاشبہ اللہ تعالیٰ تیری بہن کے پیدل چلنے سے بے نیاز ہے۔ اس کو چاہیے کہ سوار ہو جائے اور اسے چاہیے کہ ایک اونٹ صدقہ کرے۔

ان روایات سے ثابت ہوا کہ ہمیں ایسی نذر نہیں ماننی چاہیے جس میں مشقت ہو۔ کیونکہ اس سے اللہ تعالیٰ راضی نہیں ہوتا یعنی فضول قیود سے نذر ماننا۔

## (۲) وہ الفاظ جن سے آپ صلی اللہ علیہ وسلم عموماً قسم اٹھاتے:

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کا بیان ہے: حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم اکثر ان الفاظ سے قسم اٹھایا کرتے تھے: ''دلوں کو پھیرنے والی ذات کی قسم''

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے منقول ہے: حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم جب اپنی قسم میں تاکید پیدا کرتے، تو آپ یوں کہتے: اس ذات کی قسم! ابو القاسم کی جان جس کے قبضہ قدرت میں ہے۔

**سوال نمبر۴: عن عمیر بن ھانی قال سمعت عبداللہ بن عمر یقول کنا قعودا عند رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فذکر الفتن فاکثر فی ذکرھا حتی ذکر فتنۃ الاحلاس فقال قائل یا رسول اللہ وما فتنۃ الاحلاس قال ھرب و حرب**

**(۱) حدیث کا ترجمہ کر کے وضاحت اس طرح کریں کہ مفہوم حدیث اور خط کشیدہ کا معنی واضح ہو جائے۔**

**(۲) حدیث شریف کی روشنی میں ''فتنۃ السراء'' اور ''فتنۃ الدھیماء'' کی وضاحت کریں؟**

## جواب: (۱) ترجمہ حدیث:

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے منقول ہے: ایک دفعہ ہم حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں موجود تھے، آپ نے فتنوں کا ذکر کیا۔ آپ نے تفصیل سے ان کا تذکرہ کیا۔ آپ نے ''احلاس'' کے فتنہ کا تذکرہ کیا۔ ایک شخص نے عرض کیا: یا رسول اللہ! ''احلاس'' کا فتنہ کیا ہے؟ آپ نے جواب میں فرمایا: (جان بچانے کے لیے) بھاگنا اور جنگ ہے۔

## توضیح و تشریح:

اس روایت میں مختلف فتنوں کو بالتفصیل بیان کرنے کا تذکرہ ہے۔ آپ نے فتنوں کی تفصیل بیان

کر کے ان سے محفوظ رہنے کا درس دیا ہے۔ تا قیامت فتنے برپا ہوتے رہیں گے۔ مسلمانوں کو بھی ان سے حفاظت کا التزام کرنا ہوگا۔ معاشرے میں اسلامی تعلیمات کے منافی ہر اٹھنے والی تحریک فتنہ ہے۔ اس کے اپنے گمراہ کن کچھ اغراض و مقاصد ہوتے ہیں مثلاً فتنہ خوارج جس کی حضرت علی رضی اللہ عنہ نے خوب سرکوبی کی تھی۔ متعدی بلا سے محفوظ رہنے کے لیے دوسرے مقام یا شہر کی طرف منتقل ہونا بھی فتنہ ہے اور جنگ بھی ایک متعدی مرض سے کم نہیں ہوتی۔ اس لیے اس کے نتیجہ بے شمار نفوس لقمہ اجل بن جاتے ہیں۔ عصر حاضر میں سب سے بڑا فتنہ قادیانیت ہے۔ جس کی علمی اور سیاسی سطح پر امام شاہ احمد نورانی رحمہ اللہ تعالیٰ نے سرکوبی فرمائی۔ اس فتنہ کے خاتمہ کے لیے مزید کوشش کی ضرورت ہے' کیونکہ یہ فتنہ وطن، ایمان اور معاشرے کا دشمن ہے۔ اس فتنہ سے باخبر ہونا اور اسے دبانے کے جہاد میں شامل ہونا ہر مسلمان پر فرض ہے۔

## (۲) ''فتنۃ السراء'' اور ''فتنۃ الرھیماء'' کی وضاحت:

ایک روایت میں ''فتنۃ السراء'' اور ''فتنۃ الدھیماء'' کی تفصیل مذکور ہے۔ '' آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ''فتنۃ السراء'' کا ذکر کیا جو میرے اہل بیت سے تعلق رکھنے والے ایک شخص سے ظاہر ہوگا۔ وہ یہ سمجھے کہ اس کا مجھ سے تعلق ہے' حالانکہ اس کا مجھ سے کوئی تعلق نہیں ہوگا' کیونکہ میرے ساتھی پرہیز گار لوگ ہیں۔ پھر لوگ ایسے شخص کو اپنا امیر مقرر کرلیں گے' جو پسلی پر سرین کی طرح ہوگا۔

پھر آپ نے ''فتنة الدهيماء'' کا ذکر کیا' جو اس امت کے کسی بھی فرد کو نہیں چھوڑے گا۔ اسے کم از کم طمانچہ ضرور مارے گا۔ جب یہ کہا جائے گا کہ اب ختم ہونے لگا ہے' تو وہ مزید ابھرے گا۔ اس میں صبح کے وقت بندہ مومن کا ہوگا اور شام کے وقت کافر ہوگا۔ یہاں تک کہ لوگ دو گروہوں میں تقسیم ہو چکے ہوں گے۔ ایک گروہ میں صرف ایمان ہوگا اور اس میں کوئی نفاق نہیں ہوگا اور ایک گروہ میں صرف نفاق ہوگا اس میں کوئی ایمان نہیں ہوگا۔ جب ایسی صورت حال پیش آئے' تو اسی دن یا اس سے اگلے دن دجال کے آنے کا انتظار کرنا۔

☆☆☆☆☆☆

الاختبار السنوی النهائی تحت اشراف تنظیم المدارس (اهل السنة) باکستان

# الشهادة العالمية "السنة الثانية" للطالبات

المو افق سنة ۱۴۴۱ھ/ 2020ء

## الورقة الخامسة: لسنن النسائی و ابن ماجة

نوٹ: دونوں حصوں سے کوئی سے دو، دو سوال حل کریں۔

### حصہ اوّل: سنن نسائی

سوال نمبر۱: (الف) کوئی سے تین سوالات کا مختصر جواب دیں؟ ۱۲=۴x۳

(۱) نکاح کی تعریف کریں؟ (۲) نکاح شغار سے کیا مراد ہے؟

(۳) ازواجِ مطہرات سے پانچ کے نام لکھیں؟ (۴) بخور سے کیا مراد ہے؟

(ب) عن انس ان عبدالرحمن بن عوف جاء و علیه ردع من زعفران فقال رسول الله صلی الله علیه وسلم: مهیم قال تزوجت امراة قال وما اصدقت قال وزن نواة من ذهب قال اولم ولو بشاة

حدیث مذکور کا ترجمہ کریں؟ ۸

(ج) شریعت میں عورت کے حق مہر کی کم از کم اور زیادہ سے زیادہ مقدار کتنی ہے؟ ۵

سوال نمبر۲: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد "عشرة من الفطرة" کی تفصیلاً وضاحت کریں۔ نیز "قزع" کی تعریف کریں؟ ۲۰+۵=۲۵

سوال نمبر۳: ان اکمل المؤمنین ایمانا احسنهم خلقا و الطفهم باهله

حدیث کا ترجمہ کریں؟ اعراب لگائیں اور سیرت طیبہ کی روشنی میں بیویوں سے حسن سلوک کی کوئی دو مثالیں پیش کریں؟ ۶+۵+۱۴=۲۵

### حصہ دوم: سنن ابن ماجہ

سوال نمبر۴: (الف) درج ذیل سوالات کے مختصر جوابات تحریر کریں؟ ۱۵=۵x۳

(۱) امام ابن ماجہ کا پورا نام اور اسم منسوب بیان کریں؟ (۲) مصیبت زدہ کو دیکھ کر پڑھی جانے والی دعائے ماثور بیان کریں؟ (۳) الدنیا سجن المؤمن وجنة الکافر کا ترجمہ کریں؟

(ب) قال دخلت على رسول الله صلى الله عليه وسلم وهو على حصير قال فجلست فاذا عليه ازار وليس عليه غيره واذا الحصير قد اثر في جنبه واذا انا بقبضة من شعير نحو الصاع وقرظ في ناحية في الغرفة واذا اهاب معلق .

حدیث کا ترجمہ کریں اور بتائیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا فقر اختیاری تھا یا اضطراری؟ ۷+۳=۱۰

سوال نمبر ۵: (الف) عن على ان رسول الله صلى الله عليه وسلم اتى عليا و فاطمة وهما في خميل لهما والخميل القطيفة البيضاء من الصوف قد كان رسول الله صلى الله عليه وسلم جهزهما بها ووسادة محشوة اذ خرا وقربة

حرکات وسکنات لگائیں اور ترجمہ کریں؟ ۶+۷=۱۳

(ب) حدیث مبارک کی تشریح کرتے ہوئے جہیز کی شرعی حیثیت واضح کریں؟ ۸+۴=۱۲

سوال نمبر ۶: ما من جرعة اعظم اجرا عند الله من جرعة غيظ كظمها عبد ابتغاء وجه الله .

(الف) حدیث مبارک کا بامحاورہ ترجمہ قلمبند کریں؟ ۷

(ب) غصہ کے نقصانات اور غصہ ختم کرنے کے کوئی دو طریقے تحریر کریں؟ ۱۰+۸=۱۸

☆☆☆☆☆☆☆

# درجہ عالمیہ (سال دوم) برائے طالبات بابت ۲۰۲۰ء

## پانچواں پرچہ: سنن نسائی وسنن ابن ماجہ

## حصہ اوّل: سنن نسائی

سوال نمبرا: (الف) کوئی سے تین سوالات کا مختصر جواب دیں؟

(۱) نکاح کی تعریف کریں؟ (۲) نکاح شغار سے کیا مراد ہے؟

(۳) ازواجِ مطہرات سے پانچ کے نام لکھیں؟ (۴) بخور سے کیا مراد ہے؟

**(ب) عن انس ان عبدالرحمن بن عوف جاء و علیه ردع من زعفران فقال رسول الله صلی الله علیه وسلم مهیم قال تزوجت امراة قال وما اصدقت قال وزن نواة من ذهب قال اولم ولو بشاة**

**حدیث مذکور کا ترجمہ کریں؟**

**(ج) شریعت میں عورت کے حق مہر کی کم از کم اور زیادہ سے زیادہ مقدار کتنی ہے؟**

### جواب: (الف) (۱) نکاح کی تعریف:

لفظ نکاح کا لغوی معنی ملانا، جمع کرنا ہے۔ اس کی شرعی واصطلاحی تعریف ہے: اس عقد کو کہا جاتا ہے جو اس لیے منعقد کیا جاتا ہے کہ مرد کو عورت سے جماع وغیرہ حلال ہو جائے۔

### (۲) نکاح شغار:

جب کوئی شخص اپنی بیٹی کا نکاح اس شرط پر کردے کہ اس کا شوہر اپنی بیٹی یا بہن کا نکاح اس شخص سے کردے گا اور دونوں عقد ایک دوسرے کا معاوضہ بن جائیں گے، اسے نکاح شغار کہا جاتا ہے۔

### (۳) ازواجِ مطہرات کے اسماء گرامی:

(۱) حضرت خدیجہ (۲) حضرت عائشہ (۳) حضرت صفیہ (۴) حضرت اُمّ سلمہ (۵) حضرت ماریہ قبطیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہن۔

### (۴) بخور سے مراد:

بخور سے مراد دھونی لینا ہے۔ مختلف خوشبوؤں کو ملا کر ان کی دھونی لی جاتی ہے۔ ایک روایت میں مذکور ہے کہ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما خوشبو لگایا کرتے تھے تو وہ عود کا دھواں لیا کرتے تھے۔ اس میں کوئی

دوسری خوشبو نہ ملاتے تھے' کبھی کبھار کافور ملا لیتے تھے۔ پھر انہوں نے کہا: آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی اس طرح دھونی لگائی تھی۔

## (ب) ترجمہ حدیث:

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے منقول ہے: حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور ان پر زرد رنگ لگا ہوا تھا' تو آپ نے اس بارے میں ان سے دریافت کیا۔ انہوں نے عرض کیا: میں نے ایک عورت سے نکاح کرلیا ہے۔ آپ نے دریافت کیا: تم نے حق مہر کیا ادا کیا ہے؟ تو انہوں نے کہا: سونے کی ایک گٹھلی' تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم ولیمہ کرو! خواہ ایک بکری سے کیوں نہ ہو۔

## (ج) شریعت میں حق مہر کی مقدار:

شرعی نقطہ نظر سے کم از کم حق مہر دس درہم ہیں۔ اس سے کم کی اجازت نہیں ہے اور زیادہ کی کوئی حد نہیں ہے۔ صاحب حیثیت شخص دس درہم سے زیادہ جتنا پسند کرے حق مہر مقرر کرسکتا ہے۔

**سوال نمبر۲: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد "عشرۃ من الفطرۃ" کی تفصیلاً وضاحت کریں۔ نیز "قزع" کی تعریف کریں؟**

## جواب: ارشاد نبوی صلی اللہ علیہ وسلم "عشرۃ من الفطرۃ" کی تفصیل:

حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے دس چیزوں کو "فطرہ" سے گنوایا وہ یہ ہیں:

(۱) مونچھیں کم کرنا (۲) ناخن ترشوانا (۳) جوڑوں کو دھونا (۴) داڑھی کو بڑھانا (۵) مسواک کرنا (۶) ناک میں پانی ڈالنا (۷) زیر ناف بالوں کا مونڈنا (۸) زیر بغل بالوں کو مونڈنا (۹) پیشاب کے بعد پانی سے استنجاء کرنا۔ راوی حضرت مصاحب رضی اللہ عنہ کا بیان ہے: میں دسویں چیز بھول گیا ہوں' میرے خیال کے مطابق وہ کلی کرنا ہے۔

## "قزع" کی تعریف:

سر کے آدھے حصہ کے بال مونڈ دالینا اور آدھے حصہ کے بال باقی رکھ لینا "قزع" کہلاتا ہے۔

**سوال نمبر۳: اِنَّ اَکْمَلَ الْمُؤْمِنِیْنَ اِیْمَانًا اَحْسَنُھُمْ خُلُقًا وَّاَلْطَفُھُمْ بِاَھْلِہٖ**
**حدیث کا ترجمہ کریں؟ اعراب لگائیں اور سیرت طیبہ کی روشنی میں بیویوں سے حسن سلوک کی کوئی دو مثالیں پیش کریں؟**

## جواب: اعراب وترجمہ حدیث:

اعراب اوپر لگا دیے گئے ہیں اور ترجمہ درج ذیل ہے: بے شک ایمان کے لحاظ سے مومنوں میں زیادہ کامل وہ شخص ہے جس کے اخلاق سب سے عمدہ ہوں اور وہ اپنے گھر والوں کے حق میں زیادہ مہربان ہو۔

## بیویوں سے حسن سلوک کی دو مثالیں:

(۱) حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے منقول ہے: حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے اُمّ سلمہ! تم مجھے عائشہ (رضی اللہ عنہا) کے بارے میں اذیت مت دو! اللہ کی قسم (ازواجِ مطہرات) میں سے عائشہ کے سوا میرے اوپر کسی کے بستر میں وحی کا نزول نہیں ہوتا۔

(۲) حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی ازواجِ مطہرات میں سے ہر ایک کے پاس باری کے مطابق قیام فرماتے تھے اور انصاف اختیار کرتے تھے۔

# حصہ دوم: سنن ابن ماجہ

سوال نمبر۴: (الف) درج ذیل سوالات کے مختصر جوابات تحریر کریں؟

(۱) امام ابن ماجہ کا پورا نام اور اسم منسوب بیان کریں؟ (۲) مصیبت زدہ کو دیکھ کر پڑھی جانے والی دعائے ماثور بیان کریں؟ (۳) الدنیا سجن المومن وجنة الكافر کا ترجمہ کریں؟

**(ب) قال دخلت على رسول الله صلى الله عليه وسلم وهو على حصير قال فجلست فاذا عليه ازار وليس عليه غيره واذا الحصير قد اثر في جنبه واذا انا بقبضة من شعير نحو الصاع وقرظ في ناحية في الغرفة واذا اهاب معلق .**

**حدیث کا ترجمہ کریں اور بتائیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا فقر اختیاری تھا یا اضطراری؟**

## جواب: (الف) مختصر جوابات:

### (۱) امام ابن ماجہ کا نام اور اسم منسوب:

آپ کا اسم گرامی ہے: محمد بن یزید۔ آپ کا منسوب نام محمد بن یزید ربعی ہے۔ ربعی "ربیعہ بن نزر" کی طرف نسبت ہے۔ قبیلہ ربیعہ سے نسبت ولا کی وجہ سے ان کو ربعی کہا جاتا ہے۔ جس طرح امام بخاری کو نسبت ولاء کی وجہ سے جعفی کہتے ہیں۔

### (۲) مصیبت زدہ کو دیکھ کر پڑھی جانے والی دعا:

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِىْ عَافَانِىْ مِمَّا ابْتَلَاكَ بِهٖ وَفَضَّلَنِىْ عَلٰى كَثِيْرٍ مِّمَّنْ خَلَقَ

تَفْضِيْلًا .

**(۳) ترجمہ:**

دنیا مومن کے لیے قید خانہ اور کافر کے لیے جنت ہے۔

**(ب) ترجمہ حدیث:**

راوی کا بیان ہے کہ میں رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا' آپ اس وقت ایک چٹائی پر محو استراحت تھے۔ راوی بیان کرتا ہے کہ میں بھی وہاں بیٹھ گیا۔ آپ کے جسم مبارک پر تہبند کے سوا کوئی کپڑا نہیں تھا۔ آپ کے پہلو پر چٹائی کے نشانات تھے' ایک صاع کی مقدار جو تھے۔ کمرہ کے ایک کونے میں چمڑا خشک کرنے کا مصالحہ رکھا تھا اور وہاں ایک کھال لٹکی ہوئی تھی۔

**آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا فقر اختیاری تھا:**

حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کا فقر اختیاری تھا۔ اگر آپ چاہیے تو پہاڑ سونا بن کر آپ کی خدمت میں حاضر ہو جاتے' مگر آپ نے امیری کے بجائے فقر کو ترجیح دی۔ آپ کا مشہور ارشاد ہے: **الفقر فخری** یعنی فقر میرا فخر ہے۔

**سوال نمبر ۵: (الف) عَنْ عَلِيٍّ اَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَتٰى عَلِيًّا وَّ فَاطِمَةَ وَهُمَا فِيْ خَمِيْلٍ لَّهُمَا وَالْخَمِيْلُ الْقَطِيْفَةُ الْبَيْضَاءُ مِنَ الصُّوْفِ قَدْ كَانَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ جَهَّزَهُمَا بِهَا وَوِسَادَةٌ مَّحْشُوَّةٌ اِذْ خِرًا وَّقِرْبَةٌ**

**حرکات وسکنات لگائیں اور ترجمہ کریں؟**

**(ب) حدیث مبارک کی تشریح کرتے ہوئے جہیز کی شرعی حیثیت واضح کریں؟**

**جواب: (الف) حرکات وسکنات اور ترجمہ حدیث**

حرکات وسکنات اوپر لگا دی گئی ہیں اور ترجمہ درج ذیل ہے:

حضرت علی رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ ایک دفعہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے ہاں ایک دن تشریف لائے' میں اور فاطمہ دونوں نے ایک سفید اونی چادر اوڑھ رکھی تھی' جو حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے جہیز میں دی تھی۔ ایک سرہانہ تھا' جس میں اذخر گھاس بھری گئی تھی اور پانی کے لیے مشک تھی۔

## (ب) جہیز کی شرعی حیثیت:

اس حدیث سے ثابت ہوتا ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی شہزادی حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کو کس قدر سادہ جہیز عطا کیا تھا۔ آپ نے نہ تو کوئی قیمتی چیز عنایت عطا کی، بس ایک مشکیزہ، ایک چکی، ایک سرہانہ اور ایک چادر عنایت فرمائی۔ اگر آپ چاہتے تو اللہ تعالیٰ آپ کے لیے پہاڑوں کو سونا بنا دیتا، مگر آپ نے فقر کو اختیار کیا، ساری دنیا سے بے رغبتی اختیار فرمائی۔ تمام زندگی سادگی سے گزاری، اپنی اولاد کو بھی سادگی کی تربیت دی اور آپ ہمیشہ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کو صبر وشکر اختیار کرنے کی تلقین فرماتے تھے۔

دور حاضر میں والدین اپنی اولاد کو حسب ضرورت جہیز فراہم کریں، تاکہ لڑکیوں کو کسی کی محتاجی نہ ہو، لڑکے والوں کو بھی چاہیے کہ لڑکی والوں کے ساتھ تعاون کریں، وہ کثرت جہیز، یا کسی قیمتی چیز کا ہرگز مطالبہ نہ کریں، قیامت یہ ہے کہ لڑکے والے لالچی بن کر کار، پلاٹ اور یا گھر کا مطالبہ شروع کر دیتے ہیں۔ اس کی اسلام میں گنجائش نہیں ہے۔

**سوال نمبر۶: ما من جرعة اعظم اجرا عند اللہ من جرعة غیظ کظمها عبد ابتغاء وجه اللہ۔**

**(الف) حدیث مبارک کا بامحاورہ ترجمہ قلمبند کریں؟**

**(ب) غصہ کے نقصانات اور غصہ ختم کرنے کے کوئی دو طریقے تحریر کریں؟**

## جواب: (الف) ترجمہ حدیث:

اللہ تعالیٰ کے ہاں کسی (چیز کے) گھونٹ کو پی لینے سے اتنا ثواب نہیں، جتنا ثواب غصہ کے وقت غصہ کے گھونٹ کو پی لینے کا ملتا ہے مگر جب وہ اللہ تعالیٰ کو خوش کرنے کے لیے ہو۔

## (ب) غصہ کے نقصانات:

غصہ کے بے شمار نقصانات جن میں چند درج ذیل ہیں:

(۱) حالت غصہ میں انسان کا دماغ فیل ہو سکتا ہے۔

(۲) حالت غصہ میں انسان غیر شرعی حرکات کا مرتکب ہو سکتا ہے۔

(۳) غصہ کے سبب انسان اپنی زندگی سے ہاتھ دھو سکتا ہے۔

(۴) غصہ کی وجہ سے انسان قتل وغارت پر اتر سکتا ہے۔

(۵) غصہ کی وجہ سے اللہ تعالیٰ ناخوش اور شیطان خوش ہوتا ہے۔

**غصہ ختم کرنے کے دو طریقے:**

(۱) غصہ آنے کی صورت میں انسان وضو کرے، تو غصہ ختم ہو جائے گا۔ (۲) حالت غصہ میں انسان کھڑا ہو تو بیٹھ جائے اور اگر بیٹھا ہو تو لیٹ جائے، غصہ ختم ہو جائے گا۔

☆☆☆☆☆☆☆☆

الاختبار السنوی النهائی تحت اشراف تنظیم المدارس (اهل السنة) باكستان

# الشهادة العالمية "السنة الثانية" للطالبات

## الموافق سنة ۱۴۴۱ھ/ 2020ء

## الورقة السادسة: لشرح معانی الآثار

نوٹ: اپنی مرضی کے تین سوالات حل کریں۔

سوال نمبر ۱: اجتمع ابو حميد و ابو سعيد وسهل بن سعد فذكروا صلاة رسول الله صلى الله عليه وسلم فقال ابو حميد انا اعلمكم بصلاة رسول الله صلى الله عليه وسلم ان رسول الله صلى الله عليه وسلم كان اذا قام رفع يديه ثم رفع يديه حين يكبر للركوع فاذا رفع راسه من الركوع رفع يديه

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں اور احناف کی طرف سے حدیث مذکور کا جواب دیں؟ ۱۰+۱۰=۲۰

(ب) عدم رفع یدین پر ایک مدلل مضمون قلمبند کریں؟

سوال نمبر ۲: عن سعد بن هشام قال دخلت على عائشة فقلت حدثيني عن صلاة رسول الله صلى الله عليه وسلم كان النبى صلى الله عليه وسلم يصلى بالليل ثمان ركعات ويوتر بالتاسعة فلما بدن صلى ست ركعات و اوتر بالسابعة وصلى ركعتين وهو جالس

(الف) حدیث پر اعراب لگا کر ترجمہ کریں اور طحاوی کی روشنی میں اس حدیث کا اجمالی مفہوم بیان کریں؟ ۵+۵+۱۰=۲۰

(ب) وتر کے بارے میں مذہب احناف کو نظر طحاوی سے ثابت کریں؟ ۱۳

سوال نمبر ۳: اخبرنا ابن جريج قال اخبرنى ابن طاؤس عن ابيه ان ابا الصهباء قال لابن عباس اتعلم ان الثلاث كانت تجعل واحدة على عهد رسول الله صلى الله عليه وسلم وابى بكر وثلاثا من امارة عمر؟

(الف) روایت کا ترجمہ کریں نیز جس طرح عدت میں نکاح ممنوع ہے اگر کوئی کر لے تو منعقد نہیں ہوتا' اسی طرح ممنوع وقت میں دی ہوئی طلاق بھی واقع نہیں ہونی چاہیے؟ طحاوی کی روشنی میں جواب دیں۔ ۸+۱۰=۱۸

(ب) طحاوی کی روشنی میں لفظ "اقراء" کی تحقیق میں مذاہب مع دلائل سپرد قلم کریں؟ ۱۵

سوال نمبر۴: عن زينب بنت ابى سلمة قالت لما جاء نعى ابى سفيان دعت أمّ حبيبة بصفرة فمسحت بذراعيها وعارضيها وقالت انى عن هذا لغنية لولا انى سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم ثم ذكرت مثل حديث عائشة سواء

(الف) عبارت پر اعراب لگا کر ترجمہ کریں نیز عبارت میں حضرت عائشہ کی جس حدیث کی طرف اشارہ ہے وہ بیان کریں؟ ۶×۳=۱۸

(ب) کیا عدت کے دوران عورت گھر سے باہر نکل سکتی ہے یا نہیں؟ مذاہب آئمہ مع دلائل بیان کریں؟ ۱۵

☆☆☆☆☆☆☆

# درجہ عالیہ (سال دوم) برائے طالبات بابت ۲۰۲۰ء

## چھٹا پرچہ: شرح معانی الآثار

**سوال نمبر ۱: اجتمع ابو حميد و ابو سعيد وسهل بن سعد فذكروا صلاة رسول الله صلى الله عليه وسلم فقال ابو حميد انا اعلمكم بصلاة رسول الله صلى الله عليه وسلم ان رسول الله صلى الله عليه وسلم كان اذا قام رفع يديه ثم رفع يديه حين يكبر للركوع فاذا رفع راسه من الركوع رفع يديه**

**(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں اور احناف کی طرف سے حدیث مذکور کا جواب دیں؟**

**(ب) عدم رفع یدین پر ایک مدلل مضمون قلمبند کریں؟**

### جواب: (الف) ترجمہ حدیث:

ایک دفعہ حضرت ابوحمید، ابو اسید اور حضرت سہل بن سعد رضی اللہ عنہم تینوں جمع ہوئے۔ انہوں نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز کا ذکر کیا' حضرت ابوحمیدی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: میں آپ لوگوں سے زیادہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز کے بارے میں جانتا ہوں، آپ جب نماز پڑھنے کے لیے کھڑے ہوتے تو اپنے دونوں ہاتھوں کو بلند کرتے تھے، پھر جب رکوع میں جاتے وقت تکبیر کہتے' تو اپنے دونوں ہاتھوں کو بلند کرتے تھے اور جب آپ رکوع سے سر اٹھاتے' تو اپنے دونوں ہاتھ بلند کرتے تھے۔

### احناف کی طرف سے حدیث کا جواب:

فقہاء احناف کے نزدیک نماز میں صرف تکبیر تحریمہ کے سوا رفع یدین نہیں ہے۔ اس حدیث سے ثابت ہے ایک رکن سے دوسرے رکن کی طرف منتقل ہوتے وقت رفع یدین کا جواز ثابت ہوتا ہے۔ احناف کی طرف سے اس کا جواب یہ ہے کہ یہ حدیث منسوخ ہے۔ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے منقول ہے: ایک دفعہ انہوں نے کہا: میں تمہارے سامنے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز پڑھتا ہوں۔ انہوں نے نماز پڑھ کر دکھائی جس میں تکبیر تحریمہ کے سوا رفع یدین نہ کیا۔ اس سے ثابت ہوا تکبیر تحریمہ کے علاوہ نماز میں رفع یدین نہیں ہے۔

### (ب) عدم رفع یدین پر مضمون:

فقہائے احناف کے نزدیک تکبیر تحریمہ کے سوا نماز میں رفع یدین نہیں ہے۔ انہوں نے ان روایات سے استدلال کیا ہے' جن میں ترک رفع یدین کا ذکر ہے۔ بالخصوص انہوں نے حضرت عبداللہ بن عباس

رضی اللہ عنہما کی روایت سے استدلال کیا ہے۔ رفع یدین والی احادیث منسوخ ہیں۔ ترک رفع یدین والی احادیث ناسخ ہیں، کیونکہ یہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد والے عمل سے تعلق رکھتی ہیں۔ جس طرح قرآنی آیات بعض بعض کی ناسخ ہوتی ہیں، اسی طرح بعض احادیث بھی ناسخ اور دوسری منسوخ ہوتی ہیں۔

جب رفع یدین والی احادیث کا ترک رفع یدین والی روایات سے مقابلہ کیا جائے، تو ترک رفع یدین والی احادیث کثیر ہیں اور رفع یدین والی قلیل ہیں تو کثرت کا اعتبار کیا جاتا ہے۔

روئے زمین میں اکثریت امام اعظم ابوحنیفہ رحمہ اللہ تعالیٰ کے مقلدین کی ہے۔ باقی آئمہ اور غیر مقلدین سب عشر عشیر بھی نہیں ہیں۔ لہٰذا اکثریت کو ترجیح حاصل ہونی چاہیے۔

امام الائمہ حضرت امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ تعالیٰ معلم ہیں، باقی تمام فقہاء آپ کے تلامذہ ہیں۔ یعنی امام شافعی، امام احمد بن حنبل، امام بخاری، امام مسلم اور دیگر فقہاء و محدثین رحمہم اللہ تعالیٰ سب آپ کے تلامذہ میں شمار ہوتے ہیں یا آپ کے تلامذہ کے تلامذہ ہیں۔

امام شافعی رحمہ اللہ تعالیٰ جب مزار امام اعظم ابوحنیفہ رحمہ اللہ تعالیٰ پر فاتحہ خوانی کے لیے حاضر ہوتے، تو آپ اس موقع پر نماز میں ترک رفع یدین کرتے تھے، کہا کرتے کہ اپنے بڑے امام کی موجودگی میں اپنی فقہ پر عمل کرنے سے مجھے حیا آتی ہے۔

اب اخلاقی ضابطہ یہ ہونا چاہیے کہ غیر مقلدین جب احناف کی مساجد میں نماز ادا کریں بالخصوص باجماعت نماز ادا کریں، تو ترک رفع یدین اور عدم رفع یدین سے ادا کریں۔ پھر اسی طرح جہر الامین کے مسئلہ میں سر الامین کو اپنانے کی کوشش کریں تا کہ اکثریت کی رعایت ملحوظ خاطر رہے۔

**سوال نمبر۲:** عَنْ سَعْدِ بْنِ هِشَامٍ قَالَ دَخَلْتُ عَلٰى عَائِشَةَ فَقُلْتُ حَدِّثِيْنِيْ عَنْ صَلَاةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّيْ بِاللَّيْلِ ثَمَانَ رَكْعَاتٍ وَيُوْتِرُ بِالتَّاسِعَةِ فَلَمَّا بُدِّنَ صَلّٰى سِتَّ رَكْعَاتٍ وَ اَوْتَرَ بِالسَّابِعَةِ وَصَلّٰى رَكْعَتَيْنِ وَهُوَ جَالِسٌ

(الف) حدیث پر اعراب لگا کر ترجمہ کریں اور طحاوی کی روشنی میں اس حدیث کا احتمالی مفہوم بیان کریں؟

(ب) وتر کے بارے میں مذہب احناف کو نظر طحاوی سے ثابت کریں؟

**جواب: (الف) اعراب و ترجمہ**

اعراب اوپر لگا دیے گئے ہیں۔ ترجمہ حدیث درج ذیل ہیں:

حضرت سعد بن ہشام رضی اللہ عنہ سے منقول ہے: انہوں نے کہا: میں حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ

عنہا کی خدمت میں حاضر ہوا' میں نے عرض کیا: آپ مجھے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز کے بارے میں بتائیں؟ انہوں نے فرمایا: آپ صلی اللہ علیہ وسلم رات کے وقت آٹھ رکعات ادا کرتے تھے اور نویں رکعت کے ساتھ وتر بناتے تھے۔ جب آپ کا وزن (بوجہ علالت) زیادہ ہوگیا' تو آپ چھ رکعات ادا کرتے تھے اور ساتویں کے ساتھ اسے وتر بنا لیتے تھے۔ پھر آپ دو رکعت بیٹھ کر ادا کرتے تھے۔

## حدیث کا احتمالی مفہوم:

حدیث مبارکہ میں وتروں کی رکعات کا احتمال ہے مگر یہاں رات کی نماز سے نماز تہجد مراد ہے۔

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کا بیان ہے: آپ صلی اللہ علیہ وسلم آٹھ رکعات نماز تہجد ادا کرتے اور نویں یعنی چھ رکعات نماز تہجد اور تین رکعات وتر کی اس طرح نو رکعات بن جاتی تھیں۔ چھ کا جو ذکر ہے اس میں تہجد کی چار رکعات اور تین وتر کی رکعات مراد ہیں۔ اس روایت سے ثابت ہوا کہ وتر کی تین رکعات ہیں۔

## (ب) وتر کے حوالے سے مذہب احناف نظر طحاوی سے:

امام طحاوی رحمہ اللہ تعالیٰ نے کہا: "صلوٰۃ رکعۃ واحدۃ الخ" کا مطلب یہ ہے کہ ایک رکعت اس طرح پڑھے کہ اس نے پہلے دو رکعات پڑھ لیں' تاکہ یہ رکعت شفع یعنی اس ایک رکعت سے پہلے پڑھی گئی دونوں رکعتوں کو طاق کر دے۔ ایک رکعت علیحدہ نہ پڑھی جائے بلکہ دونوں رکعتوں کو طاق کر دے' گویا ایک رکعت علیحدہ نہ پڑھی جائے بلکہ دو رکعتوں کے ساتھ ملا کر پڑھی جائے۔

وتر کی تین ہی رکعت ہونے کے سلسلہ میں احناف کی ایک بڑی دلیل یہ ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے "صلوٰۃ تبیرا" یعنی تنہا ایک رکعت پڑھنے سے منع کیا ہے۔ جہاں تک صحابہ کرام اور اسلاف کے عمل کا تعلق ہے' تو اس بارے میں وثوق سے کہا جاسکتا ہے کہ اکثر فقہاء صحابہ اور اسلاف کا معمول وتر کی تین رکعات پڑھنا تھا۔ چنانچہ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے بارے میں بیان کیا جاتا ہے ان کا تو اس سلسلہ میں بہت زیادہ اہتمام تھا۔ انہوں نے ایک مرتبہ حضرت سعید بن مسیب رضی اللہ عنہ کو ایک وتر پڑھتے ہوئے دیکھا' تو فرمایا: تم کیسی نماز پڑھتے ہو؟ دو رکعت اور پڑھو ورنہ میں تمہیں سزا دوں گا۔

تین رکعت نماز وتر صحابہ میں مشہور تھی۔ ایک رکعت کی وتر کو تو لوگ جانتے بھی نہ تھے۔ اس سے معلوم ہوا کہ احناف کا مذہب تین رکعات وتر ہیں اور یہی عین احادیث' صحابہ کرام اور اسلاف کے عمل سے ثابت ہے۔

**سوال نمبر۳: اخبرنا ابن جریج قال اخبرنی ابن طاؤوس عن ابیہ ان ابا الصہباء قال لابن عباس اتعلم ان الثلاث کانت تجعل واحدۃ علی عہد رسول اللہ صلی اللہ علیہ**

**وسلم وابی بکر وثلاثا من امارۃ عمر؟**

**(الف) روایت کا ترجمہ کریں نیز جس طرح عدت میں نکاح ممنوع ہے اگر کوئی کرلے تو منعقد نہیں ہوتا اسی طرح ممنوع وقت میں دی ہوئی طلاق بھی واقع نہیں ہونی چاہیے؟ طحاوی کی روشنی میں جواب دیں۔**

**(ب) طحاوی کی روشنی میں لفظ ''اقراء'' کی تحقیق میں مذاہب مع دلائل سپرد قلم کریں؟**

## جواب: (الف) ترجمہ روایت:

طاؤس کے صاحبزادے اپنے والد گرامی کا یہ بیان نقل کرتے ہیں: ابوصہباء نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے دریافت کیا: کیا آپ کو علم ہے کہ ایک شخص کے تین طلاقوں کو رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں، حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانہ خلافت کے ابتدائی تین سالوں میں ایک قرار دیا جاتا تھا۔

## ممنوع وقت میں دی ہوئی طلاق کا حکم:

حالت حیض میں اور بیک وقت تین طلاقیں دینا منع ہے مگر طلاق دینے کی صورت میں وہ طلاق واقع ہو جائے گی، خواہ طلاق دینے والا گنہگار ہوگا، کیونکہ نکاح کی طرح یہاں کوئی مانع موجود نہیں ہے۔ حالت عدت میں نکاح کرنے سے منعقد نہیں ہوگا، کیونکہ وہاں نکاح پر نکاح کی صورت ایک مانع موجود ہے۔

## (ب) طحاوی کی روشنی میں ''اقراء'' کی تحقیق میں مذاہب آئمہ:

لفظ ''اقراء'' کی تحقیق میں مذاہب آئمہ کی تفصیل حسب ذیل ہے:

(۱) امام شافعی رحمہ اللہ تعالیٰ کا مذہب: آپ فرماتے ہیں: ''اقراء'' سے مراد ''حیض'' ہے۔ جن عورتوں کو شوہروں کی طرف طلاق مل چکی ہو، تو ان کا حکم ہے کہ وہ طلاق کے بعد تین حیض تک رکی رہیں۔

(۲) امام مالک رحمہ اللہ تعالیٰ کا مذہب: آپ فرماتے ہیں: ''اقراء'' سے مراد ''طہر'' ہے۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کا بیان ہے: انہوں نے اپنی بھتیجی حضرت عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ کی بیٹی حفصہ کو جبکہ وہ تین طہر گزار چکی تھی اور تیسرا حیض شروع ہوا، تو حکم دیا کہ وہ اپنا مکان تبدیل کر لیں۔

حضرت عروہ رضی اللہ عنہ نے جب یہ روایت بیان کی، تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ جو حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی دوسری بھتیجی ہیں، اس واقعہ کی تصدیق کی اور فرمایا: لوگوں نے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا پر اعتراض بھی کیا تھا، تو آپ نے فرمایا: ''اقراء'' سے مراد ''طہر'' ہے۔

(۳) امام احمد رحمہ اللہ تعالیٰ کا مذہب: آپ فرماتے ہیں: اس کی دلیل ان بزرگوں نے قرآن کی اس

آیت سے بھی نکالی ہے: فطلقوھن بعدتھن انہیں عدت یعنی ''طہر'' میں پاکیزگی کی حالت میں طلاق دو۔ جس طرح ''طہر'' میں طلاق دی جاتی ہے وہ بھی گنتی میں آتا ہے۔ اس سے معلوم ہوا کہ آیت مذکورہ میں بھی ''قروء'' سے مراد ''حیض'' کے سوا کی یعنی پاکی کی حالت ہے۔

(۳) امام اعظم ابوحنیفہ رحمہ اللہ تعالیٰ کا مذہب۔ امام اعظم ابوحنیفہ رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ''قروء'' سے مراد ''حیض'' ہے۔ ایک روایت میں مذکور ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت فاطمہ بنت ابی حبیش رضی اللہ عنہ سے فرمایا: تم نماز کو ''اقراء'' کے دنوں میں چھوڑ دو۔'' پس معلوم ہوا کہ ''قروع'' سے ''حیض'' مراد ہے۔

**سوال نمبر۴: عَنْ زَيْنَبَ بِنْتِ أَبِي سَلَمَةَ قَالَتْ لَمَّا جَاءَ نَعِيُ أَبِي سُفْيَانَ دَعَتْ أُمُّ حَبِيبَةَ بِصُفْرَةٍ فَمَسَحَتْ بِذِرَاعَيْهَا وَعَارِضَيْهَا وَقَالَتْ إِنِّي عَنْ هٰذَا لَغَنِيَّةٌ لَوْلَا أَنِّي سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثُمَّ ذَكَرَتْ مِثْلَ حَدِيثِ عَائِشَةَ سَوَاءً**

**(الف) عبارت پر اعراب لگا کر ترجمہ کریں نیز عبارت میں حضرت عائشہ کی جس حدیث کی طرف اشارہ ہے وہ بیان کریں؟**

**(ب) کیا عدت کے دوران عورت گھر سے باہر نکل سکتی ہے یا نہیں؟ مذاہب آئمہ مع دلائل بیان کریں؟**

## جواب: (الف) اعراب و ترجمہ حدیث:

اعراب اوپر لگادیے گئے ہیں۔ ترجمہ حدیث درج ذیل ہے:

حضرت زینب بنت ابی سلمہ رضی اللہ عنہا سے منقول ہے: جب حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ کے وصال کی اطلاع آئی' تو حضرت اُمّ سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا (جو حضرت ابوسیان رضی اللہ عنہ کی صاحبزادی تھیں) زرد رنگ منگوایا، اسے اپنی کلائیوں اور رخساروں پر ملا اور فرمایا: مجھے اس کی ضرورت نہیں تھی۔ میں نے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا ہے: اس کے بعد انہوں نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی حدیث کی مثل نقل کیا ہے۔

## حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی حدیث:

اُمّ المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے حوالے سے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے منقول ہے۔ آپ نے فرمایا ہے: ''اللہ تعالیٰ اور آخرت کے دن پر ایمان رکھنے والی کسی عورت کے لیے یہ بات جائز نہیں ہے کہ وہ کسی مرے ہوئے شخص پر تین دن سے زیادہ سوگ کرے' البتہ اپنے شوہر پر اس سے زیادہ سوگ کرے گی' کیونکہ وہ اس پر چار ماہ دس دن تک سوگ کرے گی۔

## (ب) دوران عدت عورت کے گھر سے باہر جانے میں اقوال:

طلاق رجعی دی گئی یا معتدہ بائنہ یعنی طلاق بائنہ دی جا چکی ہو اور وہ عدت میں ہو۔ ان دونوں عورتوں کے لیے رات اور دن میں گھر سے نکلنا جائز نہیں ہے اور وہ عورت جس کا شوہر فوت ہو گیا ہو وہ دن کے وقت اور رات کا کچھ حصہ باہر نکل سکتی ہے مگر رات بہر حال وہ اپنے گھر کے سوا کہیں نہیں رہ سکتی۔ وہ گھر جو معتدہ کی طرف منسوب ہو۔ اس کی رہائش، فرقت یا فوت ہونے کے لحاظ سے معتدہ پر اس گھر میں عدت گزارنا لازم ہے۔ جب میت کے مکان سے اس کا حصہ اسے کافی ہو تو اس کے لیے نکلنا جائز نہیں ہوگا لیکن جب کوئی عذر ہو، تو نکل سکتی ہے۔ جب میت کے مکان سے اس کے لیے اس کا حصہ کافی نہ ہو اور ورثاء بھی اسے اپنے حصہ سے نکال دیں، اس صورت میں وہ دوسری جگہ منتقل ہو سکتی ہے اور شوہر کے لیے مطلقہ/رجعیہ کے ساتھ سفر کرنا جائز نہیں۔ جب شوہر نے اپنی بیوی کو طلاق بائنہ دینے کے بعد پھر اس سے اس کی عدت کے دوران نکاح کر لیا مگر اس کے بعد پھر اس نے صحبت سے قبل ہی اسے طلاق دے دی، تو اس طرح اب اس پر پورا حق مہر دینا لازم ہوگا اور عورت کو مستقل عدت گزارنا ہوگی جبکہ امام محمد رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: اس کے لیے نصف مہر ہوگا اور عورت پہلی عدت کو ہی پورا کرے گی۔

☆☆☆☆☆